کا انتقال ہو گیا۔

۱۸۳۷ء میں اکبر شاہ ثانی نے وفات پائی۔ بہادر شاہ ظفؔر سلطنتِ مغلیہ کے بادشاہ بنے۔ دستور کے مطابق ولی عہد کا انتخاب خود بادشاہ کیا کرتا تھا اور اکبر شاہ نے اپنے بعد تخت نشینی کے لیے چھوٹے بیٹے سلیم کو نام زد کر رکھا تھا۔ لیکن چوں کہ شاہ زادہ سلیم کا انتخاب برطانوی انتظامیہ کے حسبِ منشا نہیں تھا، تخت و تاج بڑے بیٹے کو ملا، جو اُس وقت تک خاصے سن رسیدہ ہو چکے تھے، شاعری کے دل دادہ تھے اور خود بھی ظفر تخلص سے شعر لکھتے تھے۔ کوئی بھی یہ سوچے گا کہ منصب شاہی پر سرفراز یہ شاعر قدرتی طور پر ہندوستان کے ممتاز ترین شاعر غالب کی لیاقت کو تسلیم کرتے ہوئے انھیں اپنے دربار میں باریاب کرے گا اور بالآخر اب مرزا کو بادشاہِ وقت کی سرپرستی اور اعانت نصیب ہوگی۔ پرانے زمانے سے شاہی درباروں میں "مَلکُ الشّعراء" کا منصب چلا آرہا تھا، جو لائق ترین درباری شاعر کو عطا کیا جاتا تھا۔ لیکن یہاں بھی قسمت نے غالب کی ہنسی اُڑائی۔ یہ سوچ کر کہ بادشاہِ وقت کی وفات کے بعد شاہ زادہ سلیم تخت نشین ہوں گے کچھ عرصہ قبل غالب نے اُن کی شان میں ایک شان دار مدحیہ قصیدہ لکھا تھا، جس سے، ظاہر ہے، کہ بہادر شاہ چوکنّے ہوئے ہوں گے۔ اس کے علاوہ "مَلکُ الشّعراء" کی خدمت خالی بالکل نہیں تھی، اس پر مرزا غالب کی بڑھتی ہوئی شہرت کو تشویش کی نظروں سے دیکھتے ہوئے، شیخ محمد ابراہیم ذوقؔ مضبوطی سے قابض تھے۔

جب بہادر شاہ برسرِ اقتدار آئے لالِ قلعے کے محل اور اس کے مُلحقات کی حیثیت تقریباً ایک مُستھراؤ کیے ہوئے کھنڈر کی سی تھی۔ لگتا تھا کہ یہاں سے کئی زبردست طوفان تباہی مچاتے ہوئے گذر چکے ہیں۔

نادر شاہ مشہورِ زمانہ تختِ طاؤس اور دوسری بیش بہا اشیا ایران لے گیا، جاٹوں اور سورج مل نے رنگ محل کے چھت کا چاندی کا پترّ اُتار لیا اور بے شمار ہیرے جواہرات لوٹ لیے۔ غلام قادر روہیلہ نے، جس نے شاہ عالم کو اندھا کروا دیا تھا، دفینوں کی تلاش میں محل کا سارا فرش کھدوا ڈالا اور شان دار کُتب خانہ تباہ کر دیا، فنِ کتاب سازی کے متعدّد بیش بہا نمونے نیست و نابود کر دیے۔

مغل بادشاہوں کی حکومت کی بحالی کے ساتھ ساتھ محل کی تعمیرِ جدید بھی ہوئی تھی لیکن اس کام میں کوئی نمایاں پیش رفت نہیں ہوئی، حالاں کہ اکبر شاہ ثانی نے کھنڈر کی مرمّت کی کچھ کوشش کی بھی تھی مگر جو رقم اس کام کے لیے مہیا کی جاتی تھی وہ بالکل ناکافی تھی اور جلد ہی کھنڈر اپنی اصلی حالت میں واپس آگیا۔ ۱۸۲۴ء میں صدر پادری

ہیبر محل کے ان تمام حصّوں کو، جنھیں دیکھنے کا اُنھیں موقع ملا بے رونق، اُجاڑ اور بے توجہی کا شکار بتاتے ہیں۔ وہ لکھتے ہیں: " شاہی بُرج گندا، بے مرمّت اور جگہ جگہ سے ڈھ گیا تھا، حوض اور فوّارے سوکھ گئے تھے، اندرونی صحن عمارتی ملبے اور طرح طرح کی ردّی چیزوں سے اٹے ہوئے تھے، دیواریں چڑیوں اور چمگادڑوں کی بیٹ سے ڈھکی ہوئی تھیں۔" بہادر شاہ نے پھر سے محل کی مرمّت اور فرودگاہِ شاہی کی دُرستی کا کام شروع کیا۔

تختِ نشینی کے وقت بہادر شاہ باسٹھ سال کے تھے۔ وہ سادہ لباس پہنتے اور رہن سہن میں اعتدال پسندی سے کام لیتے تھے۔ بہت سے بدخواہ اس سادگی کو فرومایگی سے تعبیر کرتے اور یہ کہہ کر ملامت کرتے کہ اپنے حلیے سے وہ بادشاہ سے زیادہ " کوئی مُنشی یا مُدرّس" دکھائی دیتے ہیں۔ محل کے روزنامچے میں، جس میں بادشاہ کی مصروفیات درج کی جاتی تھیں، اکثر یہ اندراج ملتا تھا کہ " جہاں پناہ نے سارا دن لکھنے پڑھنے اور ذکرِ الٰہی میں گزارا۔"

بہادر شاہ اپنے افعال میں خود مختار نہیں تھے، آزاد سیاسی نقطۂ نظر سے وہ طبعاً بے گانہ تھے اور اہم بات یہ ہے کہ ان کے پاس واقعی ایسا نقطۂ نظر ہوتا بھی تو اسے برطانوی انتظامیہ خاطر میں کب لاتا۔

بہادر شاہ کی طبیعت کی اِن خصوصیات کو بیان کرتے ہوئے اسپیر یہ خیال ظاہر کرتا ہے کہ اُن کے لیے شاید جرمن شہنشاہی کی کسی چھوٹی سی ریاست کے والی کا رول زیادہ موزوں ہوتا اور بادشاہ کی شعروادب کی سرپرستی کے بارے میں اپنے خیال کو آگے بڑھاتے ہوئے وہ دہلی اور ویمر کا مقابلہ کرتا ہے: " بہادر شاہ ظفر کے عہد میں دہلی ہندوستان کا ویمر تھا اور غالب اس کا گوئٹے۔"

تاہم اپنی حکومت کے پہلے دس سال کے عرصے میں بہادر شاہ نے اس "گوئٹے" کو اپنے تقرّب سے نوازنے میں کوئی جلدی نہیں دکھائی اور ہندوستان کا یہ عظیم شاعر مالی مشکلات کے شکنجے میں پھنسا تڑپتا رہا اور اسے نہ ہی عدلیہ کی طرف سے کوئی سہارا ملا اور نہ ہی " شعروادب کے سرپرست" بہادر شاہ کی طرف سے۔

غالب حقیقت سے مُصالحت کے راستے بھی تلاش کرتے ہیں اور جب بھی بن پڑتا ہے اس کے خلاف بغاوت بھی کرتے ہیں:

به وادیے که درآں خضر را عصا خُفت ست
به سینه می سپرم ره اگرچه پا خُفت ست

ہوا مخالف و شب تار و بحرِ طوفاں خیز
گسستہ لنگرِ کشتی و ناخدا خُفت ست
دلم بہ سبحہ و سجّادہ و ردا لرزد
کہ دُزدِ مرحلہ بیدار و پارسا خُفت ست
درازیِ شب و بیداریِ من ایں ہمہ نیست
ز بختِ من خبر آرید تا کُجا خفت ست
بہ بین ز دور و مجو قربِ شہ کہ منظر را
دریچہ بازو و بہ دروازہ اژدہا خفت ست

(وادی وہ جس میں عصا بھی خضر کا خوابیدہ ہے
سینے کے بل چل پڑا ہوں، گرچہ پا خوابیدہ ہے
رات تاریک اور ہوا دشمن تو طوفان خیز بحر
ہوگیا لنگر شکستہ، ناخدا خوابیدہ ہے
سبحہ و سجّادہ کی خاطر لرزا ٹھتا ہے دل
جاگے دُزدِ مرحلہ اور پارسا خوابیدہ ہے
لمبی یہ شب اور یہ میرا جاگنا، کچھ بھی نہیں
میری قسمت کی خبر لو، تا کُجا خوابیدہ ہے
دور ہی سے دیکھ قُربِ شاہ کی کوشش نہ کر
ہے دریچہ باز، درپر اژدہا خوابیدہ ہے)

(فارسی سے ترجمہ: مضطر مجاز)

ان حالات میں اگر غالب کو بارہا رہ ورسم پارسائی کا تو مذکور ہی کیا نکو کاری کے راستے سے بھی انحراف کرنا پڑا تو اس میں تعجب کی کوئی ایسی بات کہاں ہے۔ "عوام کالانعام کے فرسودہ رسوم و رواج، ان کے لئے کتنے ناقابلِ برداشت تھے اور جب وہ اعتدال پسندی اور پرہیز گاری، کم لیاقتی اور ہرامر میں اسلاف کی سند ڈھونڈتے رہنے کی عادت کے خلاف اپنے احتجاج کے لیے الفاظ تلاش کرتے تو ان کے قلم سے ایسے ایسے حیرت انگیز پیکرِ خیالی جنم لیتے جن کا ماخذ و منبع ایسا لگتا ہے کہ خاص ہندوستان کا ماحول، وہاں کے عقیدے اور قصے، وہاں کے رسوم و رواج اور نظریات ہیں۔ کیا اُنیسویں صدی عیسوی کی فارسی غزل میں ہم تخریب و تخلیق کا ناچ ناچنے والے اُس شیو مہا دیو نٹ راج

کے پیکر خیالی کا تصوّر کر سکتے ہیں، جس کے متعدد ہاتھ ہیں اور جو اپنے ناچ، تانڈو، کے ذریعے اپنے قوانین کے مطابق کائنات کو نیست و نابود بھی کرتا ہے اور اس کی تخلیق بھی کرتا ہے۔ صرف "سبکِ ہندی" میں مقامی حقائق پر توجہ دینا ممکن تھا، گو کہ غالب کے ہاں اس کی مثالیں زیادہ نہیں ہیں۔

اس غزل میں بھی جس کے اشعار ہم ذیل میں پیش کر رہے ہیں ہندوستان سے مخصوص کوئی بات نہیں ہے۔ صرف دنیا سے اختلاف کا آئینہ دار ناچ کا پیکر خیالی ہے:

چوں عکسِ پُل بہ سَیل، بہ ذوقِ بلا برقص
جا را نگاہ دار و ہم از خود جُدا برقص
ذوقے ست جستجو چہ زنی دم ز قطعِ راہ
رفتار گم کن و بہ صدائے دِرا برقص
فرسودہ رسم ہائے عزیزان فرو گزار
در سور نوحہ خوان و بہ بزمِ عزا برقص
چون خشمِ صالحان و ولائے منافقان
در نفسِ خود مباش و لے برملا برقص
از سوختن الم ز شگفتن طرب مجوے
بے ہودہ درکنارِ سموم و صبا برقص
غالبؔ بدین نشاط کہ وابستۂ کۂ
بر خویشتن ببال و بہ بندِ بلا برقص

(جوں سایۂ پُل تَیل پہ، باذوقِ بلا ناچ
رکھ خود پہ نگاہ اور مگر خود سے جُدا ناچ
کیا طئی مسافت کا جُنوں، ذوقِ عمل ڈھونڈھ
رفتار کو بھول اور بہ غوغائے دِرا ناچ
کر ترک عزیزوں کی یہ فرسودہ سی رسمیں
کر گریہ طرب گاہ میں، ہنگامِ عزا ناچ
ہو نیکوں کا غُصّہ کہ مُنافق کا تولاّ
آلودہ نہ کر نفس کو، باذوقِ اِبا ناچ

جلنے میں الم دیکھ نہ کھلنے میں طرب ڈھونڈھ
در بزمِ سموم اور بہ آغوشِ صبا ناچ
تاچند نشاط و طرب و عیش یہ غالبؔ
کر خود کو بلند اور بہ صد بندِ بلا ناچ )
( فارسی سے ترجمہ: مضطر مجاز )

دہلی والوں کی نظروں میں اور راسخ العقیدہ اسلامی نقطۂ نظر رکھنے والے غالب کے بعض تذکرہ نگاروں کی نظروں میں بھی، شاعر کے چال چلن میں اُس کی مے نوشی اور قمار بازی کی لت دونوں باتیں قابل اعتراض تھیں۔ ایسا نہیں ہے کہ غالب کی حیثیت قاعدۂ کُلیہ سے کسی نادر الوجود استثنا کی رہی ہو، نہ ہی ان کے چال چلن کو اُس وقت کے معاشرے میں گویا کہ پوری طرح سے سرایت کئے ہوئے وقار و تمکنت کی صریح خلاف ورزی سے تعبیر کیا جا سکتا ہے۔ معاملہ اس کے بالکل برعکس ہے۔ ہم تاریخِ ہند کے اس دور کے باکمال مُبصِر اور اس معاشرے کے اعلیٰ طبقات ہی کے موروثی نمائندے یوسف حسین خاں کی اس عہد کے عام اخلاقی انحطاط کے بارے میں رائے کا پہلے ہی حوالہ دے چکے ہیں۔ جس کی رو سے یہ صورتِ حال متاخر مغلیہ عہد کی دلی کے عدم استحکام اور " جاگیر دارانہ سماج سے نئے سماج کی طرف سفر کے ایک کرب ناک عبوری دور " کی شاہد تھی۔

بلا شبہہ غالب کی قمار بازی کی لت نصابی کتابوں کے لئے مخصوص ایک مُستند شاعر کی عقیدت کے ساتھ کھینچی جانے والی تصویر سے کم ہی مناسبت رکھتی ہے اور جب کوئی راسخ العقیدہ ماہرِ ادبیات ظاہر دارانہ استعجاب کے ساتھ " غالب کی مے نوشی " اور غالب کی قمار بازی کی لت " جیسے مسائل پر دادِ تحقیق دیتا ہے تو ہمیں اچھے خاصے عجوبے دیکھنے کو ملتے ہیں۔

غالب تقدیر سے نبرد آزما رہے، لیکن قسمت سے آئے دن کے تصادم میں فتح صریحاً کبھی ان کا ساتھ نہیں دیتی تھی، خصوصاً اُس وقت جب کہ تقدیر انگریز نوکر شاہی کے روپ میں ان کے سامنے آتی یا جاگیر داری کے اُن پیچ در پیچ تنازعوں کی شکل میں، جن کا دوسرا نام دغا بازیوں، ایک دوسرے کے توڑ میں چلی گئی چالوں اور مکر و فریب کا ایک معجونِ مُرکّب تھا، متعصّب عوام النّاس کا روپ دھار کر اُن کے سامنے آتی یا پھر بلند منصب پر فائز کسی جعل ساز کے حُلیے میں۔ یہاں تقدیر سدا سے، تاریخی زمانے میں بھی اور زمانۂ ماقبل تاریخ میں بھی، راست باز کے خلاف ہی رہی ہے:

تو نالی از خلۂ خار و ننگری کہ سپہر
سرِ حسینؓ علیؓ بر سنان بگر داند
بر و بشادی و اندوہ دل منہ کہ قضا
چو قرعہ بر نمطِ امتحان بگر داند
یزید را بہ بساطِ خلیفہ بنشاند
کلیمؑ را بہ لباسِ شبان بگر داند

(خلش سے خار کی روتا ہے کیا ، فلک نے تو دیکھ
سرِ حسینؓ کو نوکِ سناں پہ کھینچ دیا
خوشی سے خوش ہو نہ غم سے ہو تو غمیں کہ قضا
لیا ہی کرتی ہے اس طرح امتحان سدا
کبھی یزید کو بخشے عناں خلافت کی !
کبھی بنا کے گڈریا کلیمؑ کو ٹالا !)

(ترجمہ: مضطر مجاز)

تقدیر کے ہاتھوں رسولؐ کے نواسے اور حضرت علیؓ کے فرزند شرافتِ مجسم امام حسینؓ کا سر قلم ہوا اور اُن کی جگہ بساطِ خلیفہ اُنہیں کے قاتل یزید کو ملی۔ قسمت ہی کی کرنی سے موسیٰ کلیم اللہ کو، جن کے ذریعے انسانیت کو اپنی ہدایت کے لئے دس احکام خداوندی ملے، گڈریے کے پھٹے پرانے لباس میں گلہ بانی کرنی پڑی۔ لیکن اگر قسمت پر بھروسا نہیں کیا جا سکتا تو اس کے ساتھ پانسا تو کھیلا جا سکتا ہے! یہاں، قمار بازی کی بساط پر غالب قسمت کو للکار سکتے تھے اور اس سے انتقام لینے کی کوشش کر سکتے تھے، کیوں کہ یہاں ان کے جوش اور ولولے کے سامنے اور ان کی ہوش مندی اور قوی یادداشت کے مقابلے میں قسمت کا بس نہیں چلتا تھا۔

غالب پانسے کے کھیلوں میں چوسر پسند کرتے تھے۔ بالعموم معاشرے کے اعلیٰ طبقات میں چوسر قابلِ مواخذہ نہیں سمجھا جاتا تھا۔ پھر بھی کسی کی مخبری کے نتیجے میں پولیس نے 1841ء میں غالب کے گھر کی تلاشی لی۔ مرزا اور ان کے چند احباب کو تھانے لے جایا گیا اور ان پر سو روپے جرمانہ عائد کیا گیا۔ خوش قسمتی سے کوتوالِ شہر غالب کی ادبی لیاقت کا پُرجوش شیدائی نکلا، اور اس نے کوشش کر کے معاملے کو جلد ہی رفع دفع کر دیا۔

مشکل وقتوں میں بارہا اُس کے کام آنے والی لطیف ظرافت کے ساتھ شاعر اپنی سُبکی پر یوں تبصرہ کرتا ہے:

بادہ بوام خوردہ و زربہ قمار باختہ
وہ کہ زہرچہ ناسزاست ہم بہ سزا نہ کردہ ایم

(شراب میں نے قرض کی پی اور مال و زر قِمار بازی میں لٹایا، افسوس کہ جو کچھ میرے لیے نامناسب ہے اسے بھی میں ڈھنگ سے کر نہیں پایا)

احباب اس واقعے سے بہت مُتفکر تھے اور انہوں نے سوچ بچار شروع کیا کہ غالب کی گزر بسر کا کوئی مستقل وسیلہ تلاش کیا جائے۔

1842ء میں مرزا کے مخلص دوست آزردہ نے دہلی کالج میں مُدرِّسی کی خدمت کے لیے غالبؔ کا نام تجویز کیا۔

***

باب: ۱۱

# نوحۂ زنداں

"نہ بندی خانے سے کترا ؤ اور نہ بھیک کے ٹھیکرے سے"۔ روسی کہاوت۔

دہلی کالج کی بنیاد ۱۸۲۵ء میں پڑی تھی۔ روایتی اسلامی علوم کے ساتھ ساتھ یہاں یوروپین درسی نصاب کے مطابق بھی تعلیم دی جاتی تھی۔ دہلی کالج نے اُنیسویں صدی کے نصف دوم کی تحریکِ روشن خیالی کے متعدد ممتاز رہنما پیدا کیے، اردو کے کئی مشہور مصنفوں اور ادیبوں کا بھی اس کالج کے فارغ التحصیل طلبہ میں شمار ہوتا ہے۔ ۱۸۴۰ء کے دہے کے آغاز میں انگریزی حکومت کے سکرٹری طامسن نے کالج کی تنظیمِ نو کا کام شروع کیا۔ انھی نے آزردہ سے فارسی کی تدریس کے لیے کسی اعلیٰ درجہ کے ماہرِ فن کو تلاش کرنے کے لیے کہا تھا۔ بیک وقت فارسی کے تین ممتاز ماہرین، مومن خاں مومن غالب اور شیخ امام بخش صہبائی کے نام تجویز کیے گئے تھے۔ آگے وہ مشہور کہانی شروع ہوتی ہے کہ مرزا کس طرح نوکری کے لیے چلے۔ وہ پالکی میں سوار ہوکر منزلِ مقصود پر پہنچے اور کالج کے پھاٹک پر سواری سے اتر کر اس انتظار میں کھڑے رہے کہ صاحب سکرٹری ان کے استقبال کے لیے نکلیں گے، مسرت کے اظہار میں ہاتھ اُٹھاکر آداب کریں گے، مناسبِ حال شائستہ کلمات ادا کریں گے اور شرفا کی تشریف آوری کے موقع پر تعظیم و تکریم کے مقررہ عمل درآمد کی پابندی کریں گے۔ مگر طامسن اپنے دفتر میں بیٹھے عملے کے نئے رکن کی آمد کا انتظار کرتے رہے۔ جب دیر ہوگئی تو انھوں نے دریافت کروایا کہ غالب کیوں نہیں آرہے ہیں۔ غالب نے جواب دیا کہ وہ دستور کے موافق اپنے استقبال کا انتظار کر رہے ہیں۔ مہمان کی تاخیر کی وجہ معلوم ہوئی تو طامسن نے کہا "مرزا صاحب ملاقات کے لیے نہیں، نوکری کے لیے آئے ہیں، اس موقع پر تعظیم و تکریم کا وہ برتاؤ کیسے ہو سکتا ہے"۔ اس پر غالب نے جواب دیا کہ "سرکاری ملازمت کا ارادہ اِس لیے کیا ہے کہ اعزاز کچھ زیادہ ہو، نہ اِس لیے کہ موجودہ اعزاز میں بھی فرق آئے۔"

ان الفاظ کے ساتھ اُنھوں نے اپنی پالکی کے پردے کھینچے اور ملازمت اختیار کیے بغیر چلے آئے۔ مومن نے بھی کسی وجہ سے ملازمت کی اس پیش کش کو قبول نہیں کیا اور آخر کار امام بخش صہبائی دہلی کالج میں فارسی کے مدرس مقرر ہوئے۔

مُدرّس کی تنخواہ اچھی خاصی تھی اور غالب کی ماہانہ پنشن کے کم و بیش برابر۔ اس کے علاوہ، اپنی ماں کے انتقال کی وجہ سے وہ اس اثنا میں اس قابلِ لحاظ مالی اعانت سے بھی محروم ہو چکے تھے جو انھیں برابر ملتی رہتی تھی۔

ان حالات میں، جب کہ وہ قرض کے بوجھ تلے دبے ہوئے تھے اور جب کہ اپنی مالی حالت کو سدھارنے کے کوئی امکانات ان کے سامنے نہیں تھے غالب آدابِ مجلس اور شائستہ رکھ رکھاؤ کو اوّلین اہمیت دیتے ہیں اور یہ ان کی زندگی میں اپنی نوعیت کا نہ تو پہلا واقعہ تھا اور نہ ہی آخری! آج کل کے عمل درآمد کے نقطۂ نظر سے اس بوالعجبی کی توضیح تقریباً ناممکن ہے، بجز اس کے کہ یہ قیاس کیا جائے کہ غالب نے بس اپنی رائے بدل دی یا ان کا جی نہیں چاہا کہ تدریس کا پیشہ اختیار کریں۔ تاہم اس خیال کو اس لیے رد کرنا پڑتا ہے کہ، جیسا کہ ہم اوپر بھی ذکر کر چکے ہیں، غالب فطرتاً مُعلّم تھے اور اپنے موضوع پر کمال کی قدرت رکھتے تھے، عہدِ جدید کی اصطلاح میں یوں کہا جا سکتا ہے کہ ان کی ذات میں زبان کے حقائق کے تعلّق سے عِلمی نقطۂ نظر، اُستاد کا سلیقہ اور اتالیق کی غیر مُصالحت پسندی، سبھی یک جا ہو گئے تھے۔ اس کی شہادت ہمیں ان کی "پنج آہنگ" سے بھی ملتی ہے اور اپنے شاگردوں سے ان کی خط و کتابت سے بھی، مثال کے طور سے تفتہ کے نام، جو بہت لائق شاعر تو شاید نہیں لیکن محنتی اور مستقل مزاج ضرور تھے، اور اسی طرح دوسرے شاگردوں کے نام ان کے خطوط سے۔ پھر کیا وجہ تھی کہ انھوں نے پالکی سے اُترنا گوارا نہیں کیا، اور کیوں لکھنؤ میں، یہ معلوم کر کے کہ ان کی مناسب تعظیم و تکریم نہ ہوگی، وہ نائب السلطنت سے ملاقات کے لیے جانے پر راضی نہ ہوئے؟ تعصّبات سے مُبرّا، اپنی راہ کے انتخاب میں آزاد، عوام کالانعام یعنی گنور دَل اور اس کے فرسودہ رسوم و رواج سے مُتنفّر شخص کے روپ اور آدابِ مجلس کی ایسی غلامانہ پابندی میں قدرِ مشترک کیسے تلاش کی جائے!

اس زمانے میں جن اُمور کو قاعدے اور دستور کے مطابق سمجھا جاتا تھا اس میں سے بہت کچھ ہمارے لیے بعید از فہم ہے اور جنھیں قاعدے اور دستور سے انحراف گردانا جاتا تھا اور عملاً اس کا کس طرح سے اظہار ہوتا تھا یہ کچھ اور بھی زیادہ بعید از فہم ہے، لیکن یہ امرِ واقعہ ہے کہ اپنا بے حد نقصان برداشت کرتے ہوئے بھی اِن حالات میں (اور

ایسے حالات آگے بھی بار بار درپیش آئیں گے) غالب ہمیشہ غیر مُصالحت پسندانہ رویّہ اختیار کرتے ہیں۔ اور ہمارے لیے یہی کہنے کو باقی رہ جاتا ہے کہ اس کا مطلب یہ ہے کہ ان اُمور کی غالب کی نظروں میں بڑی اہمیت تھی، اور اگر ایسا ہے، تو ہماری نظروں میں بھی ہونی چاہیے۔

لیکن اس صورت میں عوام النّاس اور جمہور کا کیا کیا جائے؟ کیا عہدِ جدید کے انسانیت پسندوں کے عوام النّاس کے تعلق سے رویّے کی امتیازی خصوصیت جمہوریت پسندی کا اونچا آدرش نہیں رہا ہے:

شوبرٹ پانی پر اور موزارٹ چڑیوں کی چہچہاہٹ میں،
اور ٹیڑھی میڑھی پگڈنڈی پر محوِ خرام سیٹی بجاتا ہوا گوئٹے،
اور ہیملٹ اپنے جھجکتے ہوئے قدموں سے سوچتے ہوئے،
جمہور کی نبض کی رفتار ناپتے تھے اور جمہور پر بھروسا کرتے تھے۔

غالب کو نواب شمس الدّین کے مقدمے کے دوران اپنے تعلّق سے عوام النّاس کے رویّے کا تجربہ ہو چکا تھا، جب کہ رذیلوں سے لے کر اشراف تک، ساری دِلّی اُن کے خلاف ہو گئی تھی۔ لیکن غالب یہ بھی تو بہت اچھی طرح سے سمجھتے تھے کہ رذیلوں اور اشراف کا مجموعہ ہی تو عوام النّاس ہے۔ طبقات میں بٹے ہوئے معاشرے میں، جس میں اس وقت تک مُتاخر جاگیر دارانہ تعلّقات برقرار تھے، رذیلوں کا طبقہ، بازاری لوگ اور چھوٹے دکان دار ہزاروں رشتوں کے ذریعے اشراف سے، سربرآوردہ عُلَما، زمین داروں، جاگیر داروں، سربرآوردہ تاجروں اور جاگیر دارانہ سماج کے رُودادوں کے دوسرے طبقوں سے جُڑے ہوئے تھے۔

خصوصیت ظاہر کرنے والی ایک بات یہ ہے کہ غالب کی شاعری میں جمہور، سماجی طبقے اور سماجی ماحول کا تصوّر نہیں پایا جاتا۔ شاعر اپنی تقدیر، اپنے دلِ آشفتہ، رقیب کی ریشہ دوانیوں، محبوبہ کی جفا سامانیوں اور بالآخر خدا کے روبہ رو یکّا و تنہا ہے۔ اس کے جہانِ شاعری میں ایک گروہ، ایک جماعتِ عُشّاق اور حرماں نصیبوں پر مشتمل ہے اور لاتعلّق ان کی ضد اور ان کے مُقابِل کی حیثیت رکھتے ہیں۔ سماج بالعموم شاعر کی بصیرت کو قبول نہیں کرتا، اس کی لیاقت کو تسلیم نہیں کرتا اور اس کی کسی بھی ترنگ کو سمجھ نہیں پاتا:

نہ جانوں نیک ہوں یا بد ہوں، پر صحبت مخالف ہے
جو گُل ہوں تو ہوں گلخن میں، جو خس ہوں تو ہوں گلشن میں

اور اس کے باوجود مندیلتشام کے مفہوم میں غالب کا رُخ عوام کی طرف ہے۔ اگر یہ دنیا فریبِ نظر ہے، اگر یہ عالمِ حقیقی کا محض ایک عکس ہے تو خلقِ خدا اور جہانِ آفریدہ میں حقیقت مضمر ہے اور اس جہاں سے یک جائی کی تلاش میں انسان حقیقت کا راستہ پاتا ہے۔

ہر گو نہ حسرتے کہ زایام می کشیم
دُردِ تہہ پیالۂ اُمّید بودہ است
حق را زخلق جو کہ نو آموزِ دیدرا
آئینہ خانہ مکتبِ توحید بودہ است

(آلام وہ جو گردشِ اَیّام سے ملے
دُردِ تہہ پیالۂ اُمّید بن گئے
حق کو ہمیشہ خلقِ خدا میں تلاش کر
موزوں یہی ہے تجھ سے نوآموز کے لیے)
(ترجمہ: مضطر مجاز)

بعد کی پیڑھیوں کے شعرا نے اپنی تخلیقات کے کرداروں اور میرانِ افسانہ میں افراد کو عوام، قوم اور سماج کی علامت کے طور سے دیکھنا سیکھ لیا۔ لیکن دیکھنے کے اس ڈھنگ کی بنیاد غالب کی شاعری میں احباب کے روپ میں پڑتی ہے۔ غالب کے کلام میں ان احبابِ ہم نوا کا ذکر نام بہ نام ملتا ہے، یہ ایک مُسلمہ طریقِ شاعرانہ ہے اور ظاہر ہے کہ صرف اِس بنیاد پر اس موضوع کے تعلق سے غالب کے کسی نئے رویّے کے بارے میں کہنا مشکل ہوتا۔ مذکورہ موضوع کو نئے ڈھنگ سے برتنے کے لیے احباب کے تعلق سے ایک نئے رویّے کی، اُن کو فنِّ شعرگوئی میں اپنے ہم خیالوں کی حیثیت سے دیکھنے کی ضرورت تھی، اُس احساسِ یگانگت کو پیدا کرنے والے دوستی کے ایک ایسے نئے اجتماعی پیکرِ خیالی کی ضرورت تھی جو جاڑوں کی شام میں آگ تاپنے کے لیے یا کسی خوشی کے موقع پر مل کر جشن منانے کے لیے اکٹھا ہونے والے دوستوں کی بے تکلف محفل میں پیدا ہوتا ہے یا پھر اُس دوست سے ملاقات کے موقع پر جس نے ایک زمانے میں شاعر کے کلام کے میرِ افسانہ کے ساتھ دُکھ سُکھ بانٹے تھے۔

ہمدمِ روزِ گدائی مُسبک از جا برخیز
جاں گرو ، جامہ گرو ، رطلِ گرانے بہ من آر
(اے میرے افلاس کے مونس جلدی جلدی اٹھ کر جا
جان و جامہ کر کے گرو اک رطلِ گراں میرے لیے لا )
(ترجمہ: مضطر مجاز)

غالب کے ملاقاتیوں کا اور ان لوگوں کا دائرہ جن سے غالب کی خط و کتابت تھی (جس کے بارے میں ہم صرف اُن خطوط سے کچھ اندازہ لگا سکتے ہیں جو ضائع ہونے سے بچ گئے ) یعنی غالب کے احباب کا دائرہ بے حد وسیع تھا۔ اور بلاشبہ ان کی شاعری کو پسند کرنے والوں کی تعداد بھی بہت بڑی تھی۔ غالب نے ۱۸۴۱ء میں اپنا " دیوانِ اردو" جمع اور شائع کیا جو دراصل بڑی احتیاط سے منتخب کیے ہوئے اشعار کا مجموعہ ہے، جن کا قابلِ لحاظ حصّہ اُن کے ابتدائی عہد کے کلام پر مشتمل ہے۔

اسی زمانے میں انھوں نے اپنے " دیوانِ فارسی" کی اشاعت کی تیاری بھی شروع کی۔ ۱۸۳۵ء ہی میں فارسی کی تبدیل شدہ حیثیت کے باوجود، دہلی کے ادبی حلقوں کی دولسانیت برقرار تھی۔ اس زمانے میں، جیسا کہ عرشی بتلاتے ہیں، شہر میں اور لال قلعے میں پابندی سے ہر ماہ کے آخری جمعہ کو اور بعد میں مہینے میں دو بار بھی، مُشاعرے منعقد ہوتے تھے۔

۱۸۴۳ء کے موسمِ بہار اور گرما میں منعقد ہونے والے بعض مُشاعروں کے بارے میں غالب کی اطلاعات دست یاب ہیں۔ شیفتہ کے نام خط میں غالب مارچ کے مُشاعرے کا نقشہ یوں کھینچتے ہیں: " جمعہ کا دن جب رات میں بدل گیا تو بزمِ سخن آراستہ کی گئی۔ چوں کہ میں نے مُشاعرے کے لیے غزل نہیں کہی تھی تہی دستی کی شرم کے باعث میں سربہ گریباں تھا۔ لیکن نواب ضیاء الدّین احمد خاں نے کہ ایزدِ تعالیٰ ان کو سلامت رکھے دو فرشتے میرے لیے مقرر کر دیے یعنی زین العابدین خاں عارف اور غلام حسن خاں محو۔ یہ دونوں ابرام پیشہ گماشتے میرے خلوت کدۂ تنہائی میں آئے اور ہاتھی لے کر آئے اور جیسا کہ شیر کو شکار کر کے ہاتھی کی پشت پر بار کر کے لے جاتے ہیں مجھے انجمن میں لے گئے۔" آگے غالب پہلے سے دی گئی طرحی زمین میں غزل خوانی کا ذکر کرتے ہیں۔ میرے دوستوں میں سے زین العابدین خاں عارف اور جواہر سنگھ جوہر نے زمینِ طرح میں دو غزلیں پڑھیں اور دلوں پر اپنی نغز گوئی کا نقش بٹھا دیا۔ میں نے وہ غزل پڑھی جو اسی دن کہی تھی اور نغمہ سرا ہوا:

صبح شد ، خیز کہ روداد اثر بنمایم
چہرہ آغشتہ بہ خوں نابِ جگر ، بنمایم
( صبح ہوئی رودادِ شبِ ہجراں کا اثر بھی دکھلاؤں
خونِ جگر سے چہرہ جو آلودہ ہے وہ جتلاؤں )
(ترجمہ: مضطر مجاز)

مشاعروں میں غزلیں دونوں زبانوں میں پڑھی جاتی تھیں۔ اس دور میں غالب ایک حد تک جان بوجھ کر اس امر پر زور دیتے ہیں کہ اردو غزلیں ان میں اکتاہٹ کا احساس پیدا کرتی ہیں۔ "کل کہ ستارۂ ناہید (بدھ) کا دن تھا، بعد شام میں حضرتِ آزردہ کی بزم میں باریاب ہوا۔ اس سے پیش تر کہ حرفِ مُدّعا میری زبان پر آتا میں نے رنجوری کے آثار کو اپنے مخدوم کی پیشانی پر آشکار پایا۔ نزلے زکام کی شکایت تھی اور اس کا اظہار ہو رہا تھا کہ کئی راتیں انھوں نے جاگتے ہوئے گزاری ہیں۔ مختصر یہ کہ مشاعرے میں تشریف نہیں لے گئے، مجھے جانے کی رخصت دی۔ میں نے مشاعرے میں بہت سے ریختہ گویوں کا مجمع دیکھا۔ لمبی لمبی غزلیں ان لوگوں نے پڑھیں، یہاں تک کہ جب میں گھر واپس آیا اور بستر پر لیٹا تو آدھی رات گزر چکی تھی۔ غزل خوانی کے سلسلے میں جب مجھ تک نوبت پہنچی تو میں نے " ملک نہ خواست، فلک نہ خواست، " زمین میں کہی ہوئی اپنی غزل سنائی۔ اس کے بعد طرح پر انشاء کی ہوئی فارسی غزل پڑھی"۔ (ترجمہ ڈاکٹر تنویر احمد علوی)۔

چہ عیش از وعدہ چوں باور زعنوانم نمی آید
بنوعے گفت می آیم کہ میدانم نمی آید
دلش خواہد کہ تنہا سوئے من روئے آورد لیکن
فریبِ ہم رہاں دانم زنادانم نمی آید
دبیرم شاعرم رندم ندیمم شیوہ ہا دارم
گرفتم رحم برفریاد و افغانم نمی آید
نہ دارم بادہ غالب گر سحر گاہش سرِ راہے
بہ بینی مست ، دانی کز شبستانم نمی آید
( خوشی وعدے کی کیا ہو ، مجھ کو باور ہی نہیں آتا
کیا اس طرح وعدہ کاش کہ مجھ کو یقین آتا
دل اس سے چاہتا ہے آنے تنہا وہ مری جانب
کہ دے کر ہم رہوں کو جُل مرا ناداں نہیں آتا

دبیر و شاعر و رند و ندیم ، اللہ ! کیا کیا ہوں ،
مجھے فریاد پر رحم آنے ، رونا ہی نہیں آتا
نہیں ہے بادہ غالبؔ ، صبح دم گرمست اُسے دیکھو
سمجھ لینا کہ وہ میرے شبستاں سے نہیں آتا )
(ترجمہ: مضطر مجاز)

مشاعروں میں عموماً غالب سے بہت قریبی تعلّق رکھنے والے ، اُن کے شعر گو احباب اور ان کے شاگرد اکٹھا ہوتے تھے ۔ ۲۶/ مئی ۱۸۴۳ء کے مشاعرے کے بارے میں وہ لکھتے ہیں: " جمعہ کا دن تھا جب بزمِ سخن کی نوید سامعہ افروز ہوئی۔ شام کے وقت وہی دو مبارک فرشتے دروازے سے آئے اور مجھے اپنے ساتھ اس انجمن میں لے گئے۔ میر نظام الدین ممنونؔ اور مولوی امام بخش صہبائی کی طبیعت ناساز تھی اس لیے وہ نہیں آسکے ۔ حضرت آزردہ کو بلانے کے لیے آدمی بھیجا گیا۔ اگرچہ دیر سے آئے لیکن ان کی آمد نے میرے دل کو صفا اور میری زبان کو نوا بخشی۔ اس بندۂ عاجز کو " گریستن " والی زمین میں قصیدہ لکھنے کا اتفاق ہوا۔ میں یہ سوچ رہا تھا کہ اس ورق کو ناپسندیدہ متاع کی طرح واپس لے جاؤں اور ریختہ گویوں کو دردِ سر میں مُبتلا نہ کروں۔ حضرتِ آزردہ کے آنے سے میرا دل بڑھ گیا اور میری زبان کو زمزمہ سنجی کی اجازت مل گئی۔ سحابیؔ بھی بن بُلائے وہاں حاضر تھا ۔ اور اس زمین " گریستن " میں اس نے ایک غزل لکھی تھی۔ جب میرے قصیدے کو سُنا تو شرمندہ ہوا اور کہی ہوئی اپنی غزل کے چند اشعار سنا کے واپس لوٹ گیا۔"
(ترجمہ: ڈاکٹر تنویر احمد علوی)۔

اب وقت آگیا ہے کہ اگر غالب کی تخلیقات کے نہیں تو بہرحال اپنی تخلیقات کے تعلّق سے اُن کے رویّے کے ایک مخصوص پہلو کا ذکر بھی کیا جائے ۔ ان کے اپنے خُطوط، اقوال اور شعری اعلان نامے اس امر کے شاہد ہیں کہ اس دور میں بہ ظاہر وہ اردو شاعری کی طرف کوئی خاص لگاؤ نہیں محسوس کرتے تھے ۔ یہ باتِ عجیب بھی ہے اور ناقابلِ تشریح بھی، کیوں کہ ہندوستان میں فارسی کی جڑیں کٹ چکی تھیں، اور دربار نیز شعر و شاعری کے سرپرست بادشاہ ، دونوں نے ، دولسانی رہتے ہوئے ، اردو شاعری کی ترقی کا راستہ اپنا لیا تھا۔ غالب نے ابھی ابھی اپنا " دیوانِ اردو " شائع کیا تھا ، جس کا باذوق قارئین نے پُرجوش استقبال کیا تھا ۔ اس کے باوجود اس دور میں غالبؔ اپنے فارسی کلام کی برتری پر اصرار کرتے ہیں ۔ اس کی وجہ کیا ہے ؟ اس میں شاید غالبؔ اور ذوقؔ کی اُس رقابت کو کچھ کم اہمیت حاصل نہیں تھی جو فی الوقت درپردہ تھی لیکن اب کھلی دشمنی کی شکل اختیار کر رہی

تھی۔ غالب اس امر پر زور دینا چاہتے تھے کہ ریختہ میں شاعری، جو ذوق کے لیے باعثِ فخر ہے، خود غالب کے لیے بالکل دوسرے درجے کی چیز ہے۔ اس کا مطلب یہ نہیں کہ غالب کو اپنی اردو شاعری کی عظمت کا ادراک نہیں تھا۔ اور اس کے باوجود ان کا اصرار تھا کہ فارسی کلام ان کو زیادہ عزیز ہے۔ ہو سکتا ہے یہ اس صاحبِ بصیرت کی ایک ترنگ رہی ہو جو اپنی شاعری کے دھارے کو دریادلی کے ساتھ ایک ایسی گزرآب میں بہا رہا تھا جس کے لیے، جیسا کہ سبھی جانتے تھے، سُوکھنا مقدّر تھا۔ اور یہ بھی ممکن ہے کہ غالب بس ایک ہندوستان ہی کے بارے میں نہ سوچتے رہے ہوں، بلکہ اُن کے ذہن میں یہ بات رہی ہو کہ ان کے کلام کی گونج ساری فارسی گو دنیا میں سنائی دے گی، اُن لوگوں کے درمیان جن کے لیے اُن کے اپنے ادب کی زبان پہلے کی طرح فارسی ہی برقرار رہے گی۔ کیوں کہ اور ایک پچاس سال بعد ہندوستان میں اقبال نغمہ سرا ہوتے ہیں جن کا بیسویں صدی کے آغاز کے ہندوستان میں فارسی کی طرف رُجوع ہونا اور بھی ناقابلِ تشریح تھا۔ بہ شمول حالیؔ، غالبؔ کے اُن چند بچے کھچے معاصرین کا جو اس وقت بہ قیدِ حیات تھے یہ دعویٰ بھی تھا کہ مرزا غالب کی روح اقبال میں حُلول کر گئی ہے۔

جو کچھ بھی کیوں نہ ہو، غالب ۱۸۳۵ء سے فارسی میں اپنی شعری تخلیقات کے قلمی نسخے جمع کرنا شروع کرتے ہیں اور اپنے فارسی کلام کا "دیوان" ۱۸۴۵ء میں شائع کرتے ہیں۔ اسی زمانے سے وہ اشعار بھی نسبت رکھتے ہیں جن کا تخاطُب نکتہ چینوں اور اولاً ذوق کی طرف ہے، ان میں غالب اپنے فارسی کلام کو ترجیح دینے کی بات کرتے ہیں۔ غالب اپنا موازنہ دینِ مانی کے پیغمبر مانی سے کرتے ہیں، جسے ادبی روایات کی رو سے ایک عظیم مُصوّر بھی مانا جاتا ہے، کیوں کہ دینِ مانوی کی قلمی کتابیں نہایت عمدہ تصویروں سے مُزیّن کی جاتی تھیں۔ روایت ہے کہ کسی زمانے میں ان تصاویر کا ایک مُرقّع یا مانی کی بنائی ہوئی تصویروں سے مُزیّن ایک تصویر خانہ بھی موجود تھا۔ کبھی ان دونوں کو ایک ساتھ ارژنگ وارتنگ کا نام دیا جاتا ہے اور کبھی، جیسا کہ ہم غالب کے ہاں دیکھتے ہیں، مُرقّع کو ارژنگ کا نام دیتے ہیں اور تصویر خانے کو ارتنگ کا۔

اے کہ دربزمِ شہنشاہِ سخن رس گفتۂ
کے بہ تحقیق پرگوئی فلاں درشعر ہمسنگِ منست
راست گفتی لیک میدانی کہ نہ بود جائے طعن
کم تراز بانگِ دُہل گر نغمۂ چنگِ منست
نیست نقصان یک دو جزو ست ارسوادِ ریختہ

کاں دژم برگے زنخلستانِ فرہنگ منست
فارسی بین تا بہ بینی نقشہائے رنگ رنگ
بگزر از مجموعۂ اُردو کہ بے رنگ منست
فارسی بین تا بدانی کاندر اقلیمِ خیال
مانیْ وارژنگم و آن نسخہ ارتنگِ منست
کے درخشد جوہرِ آئینہ تا باقیست زنگ
صیقلِ آئینہ ام این جوہر آن زنگِ منست
دشمنی راہم فنی شرط ست و آن دانی کہ نیست
از تو نبود نغمہ ورسازے کہ درچنگِ منست
مقطعِ این قطعہ زیں مصرعِ مُصرّع بادوبس
ہرچہ درگفتار فخرِ تست آن ننگ منست

(تو نے جو بزمِ شہنشاہ سخن رس میں کہا
کیوں نہ ہو پُرگوئی میں اک شخص وہ ہم سنگ مرا
سچ ہی کہتا ہے مگر یہ بھی کوئی طعن نہیں
کم تو ہے بانگِ دُہل سے یہ دف و چنگ مرا
ایک دو جزو کا دیواں ہے تو کچھ ہرج نہیں
بے ربط حرف وہ ، دیکھیے جو تو فرہنگ مرا
فارسی دیکھ ! کہ سب نقش ہیں رنگیں اس کے
چھوڑ اردو کہ ہے مجموعۂ بے رنگ مرا
فارسی دیکھ ! کہ اقلیم تخیّل کا میں
مانی ، ارژنگ ہوں ، وہ نسخہ ہے ارتنگ مرا
زنگ رہ جائے تو آئینہ کہاں چمکے گا
صیقلِ آئینہ ہے یہ تو وہ ہے زنگ مرا
ہم فنی شرطِ حریفی ہے ، وہی غالب ہے
نغمہ ور کون ہے ، چھیڑے جو یہاں چنگ مرا

مقطع اس قطعہ کا یہ مصرعِ لاثانی ہے
باعث فخر ترا، ہے سببِ ننگ مرا )

(ترجمہ: مضطر مجاز)

غالب اپنے دشمن بھی آسانی سے پیدا کرلیتے تھے اور اس امر کو وہ بہ خوبی جانتے بھی تھے:

خجل زراستیِ خویش می تو ان کردن
ستم بہ جانِ کج اندیش می تو ان کردن
تو جمع باش کہ مارا دریں پریشانی
شکایتے ست کہ باخویش می تو ان کردن

( اپنے سیدھے پن سے جہاں کو خجل تو کیا جاسکتا ہے
جانِ کج اندیش پہ پھر ظلم یہ ڈھایا جاسکتا ہے
خاطر جمع رہو کہ مجھ کو اپنی ساری پریشانی میں
اپنے آپ ہی سے ہے شکایت اور کسی سے کیا شکوہ ہے )

لیکن اپنے احباب پر اُن کو پورا بھروسا تھا اور اپنے اشعار میں وہ ہمیشہ ان کی مدح سرائی کرتے ہیں:

رشک بر تشنۂ تنہا رَوِ وادی دارم
نہ بر آسودہ دلانِ حرم و زمزمِ شاں
اے کہ راندی سخن از نکتہ سرایانِ عجم
چہ بما منّتِ بسیار نہی از کمِ شاں
ہند را خوش نفسانند سخن ور کہ بود
باد در خلوتِ شان مشک فشان از دمِ شان
مومنؔ و نیرؔ و صہبائیؔ و علویؔ وانگہ
حسرتیؔ اشرف و آزردہؔ بود اعظمِ شان
غالبؔ سوختہ جان گرچہ نیرزد بہ شمار
ہست در بزمِ سخن ہم نفس و ہمدم شان

( رشک آتا ہے مجھے تنہا رَوِ وادی پہ
ہیچ ہیں یہ حرم آسودہ یہ زمزم نوشاں

چھوڑ ان خستہ دلوں کو جو ترے دام میں ہیں
ان کے دکھ درد سے ، افسوس ! تو واقف ہے کہاں
ہند میں ایسے بھی ہیں خوش نفس اربابِ سخن
جن کے دم سے ہوئی جاتی ہے ہوا مشک فشاں
مومن و نیر و صہبائی و علوی ہی نہیں
حسرتی اشرف و آزردۂ اعظم بھی ہیں یہاں
ان کا اس بزم میں یہ ہم نفس و ہم دم ہے
غالبِ سوختہ جاں کچھ بھی نہیں ورنہ میاں )

(ترجمہ: مضطر مجاز)

حسرتی مصطفیٰ خاں شیفتہ کا وہ تخلص ہے جو انھوں نے فارسی میں اختیار کیا تھا۔ ایک اور غزل میں اُس شریف النفس انسان کے تعلق سے احترام کے جذبات کا اظہار یوں کرتے ہیں۔

غالب بہ فنِ گفتگو نازد بدین ارزش کہ او
ننوشت در دیوان غزل تا مصطفیٰ خان خوش نکرد
( غالب اپنے فن پہ یوں نازاں کہ دیواں میں غزل
لکھی نہ جب تک مصطفیٰ خاں کو نہ اس نے خوش کیا )

(ترجمہ: مضطر مجاز)

اپنے دو شاگردوں میکش اور جوہر کے لغوی مفہوم سے کام لیتے ہوئے اپنی ایک رباعی میں غالب ازراہِ تجنیس ایک لطیفہ پیدا کرتے ہیں:

تا میکش و جوہر دو سخن ور داریم
شان دگر و شوکتِ دیگر داریم
در میکدہ پیریم کہ میکش از ماست
در معرکہ تیغیم کہ جوہر داریم

( یہ جو میکش و جوہر نامی ہم دو سخن ور رکھتے ہیں
شان ہماری جداگانہ ہے شوکتِ دیگر رکھتے ہیں

مے خانے میں پیرِ مے خانہ ہیں کہ میکش ہے اپنا
معرکہ آرائی میں سراپا تیغ ہیں جوہر رکھتے ہیں )
(ترجمہ: مضطر مجاز)

اور پھر بھی انھیں اس امر کا بہ خوبی احساس ہے کہ معدودے چند قدر شناسوں سے قطعِ نظر، باقی سب لوگوں کے لیے سچّی شاعری، جنسِ نافروختنی ہے اور شاعر کے لیے مُقدّر یہ ہے کہ وہ مقبولیت کی توقع رکھے بغیر کلام کی تخلیق میں لگا رہے:

زخمِ جگرم بخیہ و مرہم نہ پسندم
موجِ گہرم جُنبش و رفتار نہ دانم
نقدِ خِردم سکّۂ سلطان نہ پزیرم
جنسِ ہُنرم گرمیِ بازار نہ دانم

( زخمِ جگر کو میرے نہیں ہے بخیہ و مرہم سے کچھ کام
موجِ گہر ہوں، میں کیا جانوں جُنبش کیا، رفتار ہے کیا
نقشِ خِرَد کو میرے کیا ہے سکّۂ سلطانی سے کام
جنسِ ہُنر ہوں میں کیا جانوں گرمیِ بازار ہے کیا )
(ترجمہ: مضطر مجاز)

اس سیاق و سباق میں عوام النّاس اور جمہور میں شاعر کی نامقبولیت ہی کو اُس کی خوش نصیبی سمجھنا چاہیے:

داغِ احسانِ قبولے زلئیمانش نیست
ناز بر خُرّمیِ بختِ ہُنر داشتہ ایم
( داغِ احسانِ قبولیّتِ جمہور نہیں
ہم کہ ہیں خُرّمیِ بختِ ہنر پر نازاں )
(ترجمہ: مضطر مجاز)

شاعرانہ بصیرت، شاعروں کی برادری اور عالمی شاعری میں داخلے کا پروانہ ہے۔ شاعر کی خداداد پیش بینی کی صلاحیت، بے لاگ احتسابِ نفس، لفظِ شاعرانہ کی صداقت پر یقین، غالب کو وہ اشعار لکھنے پر مجبور کرتا ہے عالمی شاعری میں جن سے ہو بہ ہو ملتی جلتی مثالیں تقریباً ہر قابلِ لحاظ شعری روایت میں پائی جا سکتی ہیں، ان کے مُتلازم اشعار روسی شاعری میں بھی ملتے ہیں۔ مثال کے طور سے اس زُمرے میں وہ غزل بھی آتی ہے، جس

کا ادبیات کے متعدد نقادوں، خصوصاً ظ۔ انصاری نے ممتاز روسی شاعر پوشکن کی نظم "یادگار" سے موازنہ کیا ہے۔ غزل کے پہلے اشعار اپنی استعاراتی زبان اور اپنے لہجے کے لحاظ سے بیسویں صدی کی روسی شاعرہ مرینا سویتانوا کے اُن اشعار سے حیرت انگیز مماثلت رکھتے ہیں، جن کا حوالہ ہم اس کتاب کے ابتدائی صفحات پر دے چکے ہیں:

تا ز دیوانم کہ سرمستِ سخن خواہد شدن
این مے از قحطِ خریداری کہن خواہد شدن
کوکبم را در عدم اوجِ قبولے بودہ است
شہرتِ شعرم بہ گیتی بعدِ من خواہد شدن
ہم سوادِ صفحہ مشکِ سودہ خواہد بیختن
ہم دواتم نافِ آہوئے ختن خواہد شدن
حرف حرفم در مذاقِ فتنہ جا خواہد گرفت
دستگاہِ نازِ شیخ و برہمن خواہد شدن

(خلق کو میرے دیواں سے سرمستِ سخن ہونا ہوگا
قحطِ خریداری سے اب اس مے کو کہن ہونا ہوگا
میرے ستارے کی قسمت میں اوجِ قبولی لکھا ہے
میرے شعر کو بعد مرے مشہورِ زمن ہونا ہوگا
میرے سوادِ صفحہ سے مشک سودہ نکالا جائے گا
اور دوات کو بھی نافِ آہوئے ختن ہونا ہوگا
ایک درِ فتنہ بھی وا کردے گا میرا اک اک حرف
ایک دن اس کو مسندِ نازِ شیخ و برہمن ہونا ہوگا)

(ترجمہ: مضطر مجاز)

لیکن غالب اپنے زمانے سے بہت اچھی طرح واقف تھے اور سمجھتے تھے کہ "شیخ و برہمن" کی یگانگت کا محض ایک ذکر بھی دونوں گروہوں کی طرف سے طرح طرح کی چہ می گوئیاں شروع ہوجانے کے لیے کافی ہے۔ اس لیے گویا کہ کچھ یاد آجانے پر فوراً اپنی رائے بدلتے ہوئے وہ آگے لکھتے ہیں:

بے چہ می گویم اگر این ست وضعِ روزگار
دفترِ اشعار بابِ سوختن خواہد شدن

چشمِ کورِ آئینہ دعویٰ بکف خواہد گرفت
دستِ شل مَشّاطۂ زلفِ سخن خواہد شدن
شاہدِ مضموں کہ اینک شہریِ جان و دلست
روستا آوارۂ کام و دہن خواہد شدن
زاغ زاغ اندر ہوائے نغمہ بال دپرزنان
ہم نوائے پردہ سنجانِ چمن خواہد شدن

(آہ! زمانے کی یہ روش جواب ہے وہی رہی قائم
تو نذرِ آتش بھی دفترِ شعر و سخن ہونا ہوگا
ہاتھ میں تھام کر اُٹھے گی آئینۂ دعویٰ چشمِ کور
دستِ شل سے روشن ہر خمِ زُلفِ سخن ہونا ہوگا
شاہدِ مضموں آج جو شہرِ جان و دل کا شہری ہے
اس کو اک دن روستازادۂ کام و دہن ہونا ہوگا
زاغ زاغ اڑے گا ہوائے نغمہ میں اپنے پر پھیلائے
اس کی صدا کو ہم صوتِ مرغانِ چمن ہونا ہوگا)
(ترجمہ: مضطر مجاز)

اس کے بعد اشعار میں کھینچے جانے والے شاعر کی موت ("فراقِ جان و تن") اور یومِ حشر کے نقشے میں ہمیں نہ صرف اُس تہدید کی طرف اشارہ ملتا ہے کہ ہر ایک کو اس کے کیے کا پھل ملے گا، بلکہ اُس اُمّید کی طرف بھی، کہ کم از کم اُس وقت تو انسانیت کو کافر و مومن ("گبر و مسلماں") میں تقسیم کرنے والی رُکاوٹیں ہٹ جائیں گی، اُس اُمّید کی طرف کہ دنیا اپنی وحدتِ ازلی کی طرف لوٹ آئے گی۔ یہاں تصوّرِ شاعرانہ کو تقویت "فنا فی الحق" کے گن گان کرنے والی صوفیانہ شاعری کے سارے تجربے سے ملتی ہے، جسے شاعر انسانیت پسندی کا بلند آہنگ عطا کرتا ہے:

شادباش اے دل درین محفل کہ ہر جا نغمہ ایست
شیونِ رنجِ فراقِ جان و تن خواہد شدن
ہم فروغِ شمعِ ہستی تیرگی خواہد گزید
ہم بساطِ بزمِ مستی پرشکن خواہد شدن
پردہ ہا از روئے کارِ ہمدگر خواہد فتاد

خلوتِ گبر و مسلمان انجمن خواہد شدن
گردِ پندارِ وجود از رہ گزر خواہد نشست
بحرِ توحیدِ عیانے موج زن خواہد شدن

(محفل میں یہ نغمہ بھی اے دل! آج غنیمت جان کہ کل
رنجِ فراقِ جان و تن میں پرشیون ہونا ہوگا
نذرِ تیرگی ہوجانے گا شمعِ ہستی کا یہ فروغ
بزمِ مستی کی بساط کو رہنِ شکن ہونا ہوگا
سارے پردے اٹھ جائیں گے اک اک کرکے آخرکار
گبر و مسلماں کو محفل میں گرمِ سخن ہونا ہوگا
راہ گذر کی بیٹھ جائے گی سب گردِ پندارِ وجود
بحرِ اَحد کی موج کو پُرشور و پُرفن ہونا ہوگا)
(ترجمہ: مضطر مجاز)

اور غزل کے مقطع میں غالب، جیسا کہ دستور ہے، مطلع کے مضمون کی طرف ایک نئے آہنگ میں اپنے مُدّعا کی تشریح کرتے ہوئے، واپس لوٹتے ہیں:

در تہہِ ہر حرف غالبؔ چیدہ ام میخانۂ
تا ز دیوانم کہ سرمستِ سخن خواہد شدن

(میں نے تہہِ ہر حرف چُنا ہے غالبؔ ایسا مے خانہ
خلق کو میرے دیواں سے سرمستِ سخن ہونا ہوگا)
(ترجمہ: مضطر مجاز)

لیکن جلد ہی غالب کو اُس دوستی کے رشتوں کی مضبوطی کا اندازہ لگانا پڑا جس کی وہ قصیدہ خوانی کیا کرتے تھے اور انھیں یومِ حشر نہیں تو کم از کم "روزِ حساب" کی سختیوں کو جھیلنا پڑا۔

انگریز انتظامیہ کے حلقوں میں غالب کی کافی جان پہچان تھی اور لارڈ ایلن برو کے زمانے (۱۸۴۲-۱۸۴۴ء) میں انھیں خلعتِ فاخرہ سے بھی نوازا گیا تھا۔ تاہم اس وقت تک ان کے قرضوں کی مجموعی رقم پچاس ہزار روپے سے تجاوز کر چکی تھی۔ بعض مآخذ میں اس امر کی طرف اشارہ ملتا ہے کہ اب غالب اس کوشش میں تھے کہ قمار بازی کے ذریعے اپنی مالی پریشانیوں کو دور کریں۔

مُدّت سے، یا یوں کہنا چاہیے کہ از منۂ وسطیٰ سے امن و امان کا نفاذ اور قاعدے قانون کی پابندی پر نگرانی، کوتوالِ شہر کا فرضِ منصبی مانا جاتا تھا۔ "منڈیوں اور بازاروں میں ناپ تول میں کمی کا سدِّباب، قمار بازی، شراب سازی اور شراب نوشی پر پابندی، زنانِ بازاری کو شہر کے باہر مخصوص بستیوں میں بسانا اور وہاں آنے جانے والوں پر نظر رکھنا کوتوالِ شہر کے فرائضِ منصبی میں داخل تھا۔" مزید برآں "اپنے گوناگوں فرائض کی بجاآوری کے لیے کوتوالِ شہر مُخبروں کی خدمات سے کام لیتا تھا۔ یہ کام وہ اچھوتوں کی ذات سے تعلق رکھنے والے بھنگیوں سے اُجرت پر لیا کرتا، جو دن میں دو بار باشندگانِ شہر کے گھروں سے کوڑا اور گندگی باہر لے جاتے۔" (ک۔ ز۔ اشرفیان)

غالب کے زمانے میں دِلّی کی پولس کا سربراہ کوتوال کہلاتا تھا (یا شحنہ، یہ لفظ غالب کی فارسی خط و کتابت میں ملتا ہے)۔ جہاں تک قمار بازی کی ممانعت کا تعلق ہے تو کبھی اس پر سختی سے عمل کیا جاتا اور کبھی اس کی خلاف ورزی کو دیکھی ان دیکھی کر دیا جاتا۔

اس سلسلے میں اخباروں میں موقع بہ موقع مختلف ہدایتیں اور حکم نامے شائع ہوتے رہتے تھے۔ چناں چہ ۱۸۴۷ء میں مقامی اخباروں میں سے ایک میں دہلی میں قمار بازی کی مُمانعت کے بارے میں ایک حکم نامہ شائع ہوا تھا۔ ۱۸۶۰ء کے دہے میں میرٹھ کے "اخبارِ عام" میں اسی موضوع پر ایک حُکم نامہ شائع ہوا تھا۔ وقت کی عدم مطابقت کے باوجود ہمارے خیال میں موخرالذکر تحریر کا متن ۱۸۴۷ء میں دہلی میں پیش آنے والے واقعات پر روشنی ڈال سکتا ہے۔ میرٹھ کا اخبار لکھتا ہے:

"ممالکِ شمالی و جنوبی کے سرکاری اخبار شمارہ ۲۲ مورخہ ۸/ اگست میں اطلاع شائع ہوئی ہے کہ اُمورِ دیوانی سے متعلّق عدالتی کونسل کے قمار بازی پر امتناع کے بارے میں مجوزہ مسوّدۂ قانون کے بہ موجب گورنر جنرل نے ایک محکم نامے کی منظوری دی ہے۔ اس قانون کے مطابق اگر پولس کے علم میں یہ بات آئے کہ کوئی مقام یا دیواروں سے گھرا ہوا احاطہ، کمرہ یا اسی قبیل کی کوئی دوسری عمارت قمار بازی کے مصرف میں لائی جا رہی ہے تو محکمۂ پولس کے کم از کم انسپکٹر کے منصب پر فائز کسی بھی عہدہ دار کے دستخط سے جاری کیے ہوئے وارنٹ گرفتاری کی بنا پر،۔۔۔۔ دن ہو یا رات، بہ شرطِ ضرورت زبردستی پولس اس عمارت میں داخل ہونے اور وہاں موجود تمام افراد کو گرفتار کرنے کی مجاز ہے، چاہے یہ افراد اس وقت قمار بازی میں مصروف ہوں یا نہیں۔"

وہ کوتوال جو شعر و ادب کا شایق تھا اور جس نے کسی وقت قمار بازی کے الزم سے گلو خلاصی حاصل کرنے میں غالب کی مدد کی تھی اب اس خدمت پر نہیں رہا تھا۔ نئے

کوتوال سید فضل الحسن کے تقرر سے دہلی میں قاعدہ قانون کے نفاذ میں سختی بہت بڑھ گئی تھی۔ لوگ کہتے تھے کہ اس نے قمار بازی کی بیخ کنی کی قسم کھائی تھی۔ "عمدۃ الاخبار" مؤرخہ ۵/ جولائی ۱۸۴۷ء میں یہ اطلاع شائع ہوئی تھی کہ "سشن جج نے قمار بازی سے متعلق مجسٹریٹ کے حکم کی توثیق کر دی ہے"۔ قیاس لگایا جا سکتا ہے کہ اس حکم اور محولۂ بالا حکم نامے میں شاید ہی کوئی فرق رہا ہو۔

شام دیر گئے ایک پالکی اُس گھر میں وارد ہوئی جہاں اُس وقت غالب کرائے سے رہتے تھے۔ کہاروں نے پالکی زنانے کے باب الداخلہ کے پاس اُتار دی جہاں عموماً اُمراء بیگم سے ملاقات کے لیے آنے والی شریف خواتین کی سواریاں اترتی تھیں۔ دربان نے "مہمان خاتون" اور اُن کے خدم و حشم کو اندر آنے دیا۔ لیکن اس بار مہمان بھیس بدلے ہوئے پولس والے نکلے۔ وہ بے روک ٹوک زنان خانے سے ہوتے ہوئے غالب کے کمرے میں پہنچ گئے اور دیکھا کہ وہاں جُوا زور و شور سے چل رہا ہے۔ غالب کے ساتھیوں کو جو سب کے سب خوش حال لوگ تھے، چپکے سے کھسک جانے کا موقع دیا گیا اور غالب کو گرفتار کر کے حوالات پہنچا دیا گیا۔

اتنا سخت فیصلہ اس سے پہلے سننے میں نہیں آیا تھا: دو سو روپے جرمانہ اور چھ ماہ کی قید با مشقت۔ دہلی کے "احسن الاخبار" کی اطلاع کے مطابق: "مرزا اسد اللہ خاں غالب پر عدالتِ فوجداری میں جو مقدمہ دائر تھا اس کا فیصلہ سنا دیا گیا۔ مرزا صاحب کو چھ مہینے کی قید با مشقت اور دو سو روپے جرمانے کی سزا ہوئی۔ اگر دو سو روپے جرمانہ ادا نہ کریں تو چھ ماہ قید میں اور اضافہ ہو جائے گا۔ مقررہ جرمانے کے علاوہ اگر پچاس روپے زیادہ ادا کیے جائیں تو مشقت معاف ہو جائے گی۔ جب اس بات پر خیال کیا جاتا ہے کہ مرزا صاحب عرصے سے علیل رہتے ہیں، سوائے پرہیزی غذا قلیہ چپاتی کے اور کوئی چیز نہیں کھاتے، تو کہنا پڑتا ہے کہ اس قدر مشقت اور مصیبت کا برداشت کرنا مرزا صاحب کی طاقت سے باہر ہے بلکہ ہلاکت کا اندیشہ ہے۔ اُمید کی جاتی ہے کہ اگر سیشن جج کی عدالت میں اپیل کی جائے اور اس مقدمے پر نظرِ ثانی ہو تو نہ صرف یہ سزا موقوف ہو جائے بلکہ عدالتِ فوجداری سے مقدمہ اٹھا لیا جائے۔ یہ بات عدل و انصاف کے بالکل خلاف ہے کہ ایسے باکمال رئیس کو جن کی عزت و حشمت کا دبدبہ لوگوں کے دلوں پر بیٹھا ہوا ہے، معمولی جرم میں اتنی سزا دی جائے جس سے جان جانے کا قوی احتمال ہے"۔

ترجمہ: خواجہ حسن نظامی

مقدمہ چلا۔ مرزا نے معافی کی درخواست دی لیکن وہ قبول نہ ہوئی اور صدر سے بھی سزا کے حکم کی توثیق ہوگئی۔ عدالت کا فیصلہ غالب کے لیے ایک ناقابلِ برداشت صدمہ تھا۔ اپنی عالی خاندانی اور اس کے نتیجے میں ملنے والی مراعات پر ہمیشہ ناز کرنے والے، اتنے وسیع روابط اور انگریز انتظامیہ کے بعض نمائندوں سے دوستانہ تعلقات رکھنے والے غالب نے اچانک اب یہ جان لیا کہ اُن لوگوں سے، جن کو وہ اپنے حلقۂ احباب میں شمار کرنے کے عادی ہوچکے تھے کوئی اُمّید رکھنا عبث ہے۔ سب سے پہلے یہ ثابت ہوا کہ انگریزوں میں سے کسی کو بھی ان کی دست گیری کی جلدی نہیں ہے۔ رہائی کے بعد تحریر شدہ تفضّل حسین خاں کے نام غالب کا ایک خط دست یاب ہے جس میں رفتارِ واقعات کا بیان ملتا ہے۔ غالب لکھتے ہیں: "کوتوال دشمن تھا اور مجسٹریٹ ناواقف۔ فتنہ گھات میں تھا اور ستارہ گردش میں۔ باوجودے کہ مجسٹریٹ کوتوال کا حاکم ہے، میرے باب میں وہ کوتوال کا محکوم بن گیا اور میری قید کا حکم صادر کر دیا۔ سشن جج، باوجودے کہ میرا دوست تھا اور ہمیشہ مجھ سے دوستی اور مہربانی کے برتاؤ برتتا تھا، اور اکثر صحبتوں میں بے تکلّفانہ ملتا تھا، اس نے اِغماض اور تغافل اختیار کیا۔ صدر میں اپیل کیا گیا، مگر کسی نے نہ سنا، اور وہی حکم بحال رہا۔"

اس موقع کی مناسبت سے غالب کے ہاں یہ اشعار ملتے ہیں:

رازدانا! غمِ رسوائی جاوید بلاست
بہرِ آزار غم از قیدِ فرنگم نہ بود
جورِ اعدا رود از دل بہ رہائی لیکن
طعنِ احباب کم از زخمِ خدنگم نہ بود

(رازداں! ہے غمِ رسوائی جاوید بلا
بہرِ آزارِ غم وہم تو نہ تھی قیدِ فرنگ
جورِ اعدا تو رہائی پہ بھُلا دیتا ہے دل
پہ نہیں طعنۂ احباب کم از زخمِ خدنگ)

(ترجمہ: مضطر مجاز)

لوہارو کے قبیلے نے غالب کے بائی کاٹ کا اعلان کر دیا۔ غالب کے لیے سب سے زیادہ تکلیف دہ اُن لوگوں کی برگشتگی تھی، جن کو وہ اپنا دوست مانتے تھے۔ امین الدّین خاں اور ضیاء الدّین خاں نے عملی طور پر ان سے دوستی اور رشتہ داری سے انکار کر دیا۔ یہ

وہی دو بھائی ہیں، جن کا نواب شمس الدّین خاں کے خلاف مقدمہ بازی میں اُنھوں نے غیر مشروط طور پر ساتھ دیا تھا، جو مرزا کے رشتہ دار بھی تھے اور جن کی خیر خواہی مرزا کا جزوِ ایمان تھی۔ (اس کا یقین کرنے کے لیے غالب کے ان تشویش سے پُر خطوط کو ذہن میں رکھنا کافی ہے جب امین الدّین خاں نواب شمس الدّین خاں کی چیرہ دستیوں سے بچاؤ کی تلاش میں تنہا کلکتہ روانہ ہورہے تھے)۔ غالب کی گرفتاری اور ان پر مقدمہ کی اطلاع ملتے ہی ان دونوں بھائیوں نے فوراً اخبار میں یہ توضیح شائع کروائی کہ غالب سے ان کی کوئی یک جدّی رشتے داری نہیں ہے۔

شہر دو کیمپوں میں بٹ گیا۔ ایک جانب انگریز انتظامیہ، کوتوال اور جیسا کہ حالی لکھتے ہیں، شہر کے سربرآوردہ علما تھے۔ لوہارو کا خاندان اور بعض دوسرے عمائدینِ شہر بھی ان کے ساتھ شامل ہوگئے تھے۔ دوسری جانب شہر کی رائے عامّہ تھی، جس کی شہادت اخبار کے اُس اقتباس سے بھی ملتی ہے، جس کا حوالہ ہم اوپر دے چکے ہیں۔ اِس بار تو خود بادشاہ ظفر شاہ نے غالب کی حمایت کی۔ رالف رسل اور خورشید الاسلام اپنی علمی کاوش " غالب کے خطوط" میں لکھتے ہیں: " غالبؔ کی گرفتاری عوام میں ایسی بے چینی کا باعث ہوئی کہ بادشاہ، جو اُن سے کوئی خاص التفات نہیں رکھتے تھے، انتظامیہ سے غالبؔ کی رہائی کا مطالبہ کرنے پر مجبور ہوگئے، لیکن اُن کو یہ جواب ملا کہ یہ عدالتِ دیوانی کا معاملہ ہے اور انتظامیہ اس میں دخل دینے کی مجاز نہیں ہے۔"

پھر بھی سچّے دوست، دوست ہی رہے۔ مصطفیٰ خاں شیفتہؔ نے خود کو اُن چند مہینوں میں تعصّبات سے اونچا اور بُہتان کی پروانہ کرنے والا انسان ثابت کر دکھایا۔ شروع ہی سے مرزا کی رہائی اور قید میں ان کی ممکنہ مُشکل کُشائی کے لیے دوڑ دھوپ کی ذمّہ داری اُنھوں نے اپنے سر لے لی۔ شیفتہ نے فوری دو سو پچاس روپے جُرمانہ ادا کرکے غالب کو دورانِ اسیری مشقّت کے لزوم اور قید کی میعاد میں توسیع کے خطرے سے نجات دلائی۔

غالب پر اسیری کی صعوبتوں کا بوجھ ایک حد تک اس طرح سے بھی کم ہوا کہ شیفتہ کی مدد سے روزانہ کھانا، دُھلا کپڑا اور تمام ضروریات حسبِ دِل خواہ اُن کو گھر سے پہنچانے کی اجازت حاصل کرلی گئی تھی۔ مخالف کیمپ کی دھمکیوں اور مُعاندانہ حملوں کے جواب میں، جیسا کہ مِہر لکھتے ہیں، وہ تمکنت کے ساتھ کہتے تھے: " مجھے مرزا سے عقیدت ان کے زہد واِتقا کی بنا پر نہ تھی، فضل وکمال کی بنا پر تھی۔ جوئے کا الزام آج عائد ہوا، مگر شراب پینا تو ہمیشہ سے معلوم ہے۔ پھر محض اِس الزام و گرفتاری کی وجہ سے میری

عقیدت کیوں متزلزل ہوجائے! گرفتاری کے بعد بھی ان کا فضل وکمال ایسا ہی ہے، جیسا پہلے تھا۔"

وہ عظیم ادب جس کی زبان فارسی میں تخلیق ایران، وسطی ایشیا، خراسان، ہرات و ماوراء النہر میں اور ہندوستان کی سرزمین پر ہوئی، عہد وسطیٰ اور عہد جدید کا ایک نہایت ترقی یافتہ ادب ہے۔ اس کی نشوونما کے ہر علاقے نے اس کام میں نہ صرف یوں حصہ لیا کہ اُس کی حُدود میں اس عظیم ادب کی نئی غیر معمولی تخلیقی قوّت رکھنے والی شخصیتیں پیدا ہوئیں، بلکہ اس طرح سے بھی کہ کبھی یہاں تو کبھی وہاں اِس ادب کی روایت کو نئی تحریک ملی۔ ہندوستان میں فارسی ادب کا آغاز بارھویں صدی عیسوی سے ہوتا ہے، جب وہ شعرا، جو اپنی پیدائش کے اعتبار سے خود کو ہندوستانیوں میں شمار کر سکتے تھے، سارے مذکورۂ صدر علاقے کے تخلیقی ادبی عمل میں برابر کے حصے دار بن گئے۔ ساتھ ہی ساتھ ہندوستان کو ایک نئی صنفِ سخن کی جنم بھومی ہونے کا اعزاز بھی حاصل ہوا۔ اس کے بلند پایہ شاعر مسعود سعد سلمان کو، جس کی شخصی زندگی بہ ذاتِ خود ایک حیرت انگیز داستان تھی، مندیلشتام کے الفاظ میں "عُقوبت پسند حُکم رانوں" نے بار بار قید میں ڈالا اور وہاں اُس نے حد درجہ اثر انگیز مراثیِ زنداں کی تخلیق کی، جن کو اُس وقت سے "حبسیات" کا عمومی نام دیا جاتا ہے۔ مسعود نے اُن کے لیے اُس زمانے کی مقبول عام صنفِ شعر، قصیدے کی ہیئت استعمال کی۔ اِن قصائد میں سے ایک کا نہایت عمدہ روسی ترجمہ، جو زبلوتسکی نے کیا ہے، ۱۹۵۱ء میں شائع شدہ "تاجک شاعری کے منتخب مجموعے" میں مل سکتا ہے۔

غالب نے اپنے واقعۂ اسیری کا ذِکر مذکورۂ بالا صنفِ سخن میں تحریر شُدہ ایک ترکیب بند میں کیا ہے۔ ایسی نظم کئی بندوں پر مشتمل ہوتی ہے، ہر بند میں ایک موضوع کو اُس شکل میں تکمیل تک پہنچایا جاتا ہے جو غزل سے مماثل ہوتی ہے، فرق صرف یہ ہوتا ہے کہ اس میں شاعر کا تخلص نہیں ہوتا اور مقطع استعمال نہیں کیا جاتا۔ اِس فارسی ترکیب بند کو انھوں نے شیفتہ سے منسوب کیا ہے۔ ۱۸۶۳ء میں اپنے فارسی کلام کے مجموعے "کُلّیات" کی اشاعت کے وقت مُرتبین کے زور دینے پر اُنھوں نے اِس نظم کو اِس مجموعے میں شامل نہیں کیا۔ تاہم ترکیب بند بعد میں "سبدِ چین" کے نام سے شائع ہونے والے ایک مختصر سے مجموعے میں شامل کیا گیا۔ (سبدِ چین۔ وہ ٹوکری جس میں بچی کھچی فصل رکھی جاتی ہے)۔ اس مجموعے کی زیادہ اشاعت نہیں ہوئی اور اس لیے جیسا کہ حالی لکھتے ہیں، یہ ترکیب بند بہت کم لوگوں کی نظر سے گذرا۔ ذیل میں ہم غالب کے اس نوحۂ زنداں کے کچھ بند پیش کر رہے ہیں:

## از بندِ اول

خواہم از بند بہ زندان سخن آغاز کنم
غمِ دل پردہ دری کرد ، فغاں ساز کنم
بہ نوائے کہ زمضراب چکاند خوناب
خویشتن را بہ سخن زمزمہ پرداز کنم
چون سرایم سخن ، انصاف زمجرم خواہم
چون نویسم غزل ، اندیشہ زغمّاز کنم
یارِ دیرینہ ! قدم رنجہ مفرما کانجا
آن نہ گنجد کہ تو درکوبی و من باز کنم
اہل زندان بہ سروچشم خودم جادادند
تابدین صدرنشینی ، چہ قدر ناز کنم
ہلہ دزدانِ گرفتار! وفانیست بہ شہر
خویشتن را بہ شما ہمدم و ہمراز کنم

## از بندِ سوم

پاسبانان ! بہم آئید کہ من می آیم
درِزندان بکشائید کہ من می آیم
ہر کہ دیدے بدرِ خویش ، سپاسم گفتے
خیرمقدم بسرائید کہ من می آیم
رہروِ جادۂ تسلیم درشتی نہ کند
سخت گیرندہ چرائید کہ من می آیم
ہاں ، عزیزان کہ درین کلبہ اقامت دارید
بختِ خودرا بستائید کہ من می آیم
جادہ نشناسم و زانبوہِ گمراہی ترسم
راہم از دور نمائید کہ من می آیم
تا بہ دروازۂ زندان پئے آوردنِ من
قدمے رنجہ نمائید کہ من می آیم

چوں سخن سنجی و فرزانگی آئین من ست
بہرہ از من بر بائید کہ من می آیم

## پہلے بند سے

(کیوں نہ زنداں کے سخن سے سخن آغاز کروں
پردہ در ہے غمِ دل ، کیوں نہ فغاں ساز کروں
وہ نوا جس سے کہ مضراب سے بھی خوں ٹپکے
خود کو اس طرح نہ کیوں زمزمہ پرواز کروں
لب جو کھولوں تو میں مجرم ہی سے مانگوں انصاف
اور غزل لکھوں تو اندیشۂ غمّاز کروں
یارِ دیرینہ ! یہاں پاؤں نہ رکھنا ہرگز
تیری دستک پہ در اپنا نہ میں اب باز کروں
اہلِ زنداں نے سر آنکھوں پہ بٹھایا ہے مجھے
کتنا اس صدر نشینی پہ نہ میں ناز کروں
آؤ اے چور اُچکّو ! کہ وفا جگ میں نہیں
اب میں اپنا ہی تمھیں ہم دم وہم راز کروں

## تیسرے بند سے

پاسبانو ! اٹھو ! آجاو کہ میں آتا ہوں
در جو زنداں کا ہے کھلواؤ کہ میں آتا ہوں
دیکھ کر در پہ مجھے مرحبا کہتے ہیں سبھی
خیر مقدم کے لیے آؤ کہ میں آتا ہوں
رہ روِ جادۂ تسلیم دُرشتی نہ دکھائے
سخت گیرندہ نہ بن جاؤ کہ میں آتا ہوں
اے عزیزو ! کہ ہو اس کلبۂ احزاں میں مقیم
اپنی تقدیر کو چمکاؤ کہ میں آتا ہوں
واقفِ رہ نہیں ، ڈرتا بھی ہوں انبوہ سے میں
دور سے راہ تو دکھلاؤ کہ میں آتا ہوں

آؤ دروازۂ زنداں پہ مجھے لینے کو
ہاں! قدم رنجہ تو فرماؤ کہ میں آتا ہوں!
ہے سخن سنجی و فرزانگی آئیں مرا
بہرہ ور مجھ سے بھی ہو، آؤ کہ میں آتا ہوں)

(ترجمہ: مضطر مجاز)

تین ماہ کی میعاد پوری ہونے پر معاملے پر نظرثانی کی گئی اور غالب کو قید خانے سے رہا کر دیا گیا۔ ان کے اُس خط کے آگے کی عبارت سے، جس کی ابتدائی عبارت کا حوالہ ہم اوپر دے چکے ہیں اُن کی دل شکستگی کا اندازہ لگایا جا سکتا ہے: " پھر معلوم نہیں کیا باعث ہوا کہ جب آدھی میعاد گزر گئی، تو مجسٹریٹ کو رحم آیا اور صدر میں میری رہائی کی رپورٹ کی اور وہاں سے حکم رہائی کا آگیا، اور حکامِ صدر نے ایسی رپورٹ بھیجنے پر اُس کی بہت تعریف کی۔ سنا ہے کہ رحم دل حاکموں نے مجسٹریٹ کو بہت نفرین کی اور میری خاکساری اور آزادہ روی سے اُس کو مطلع کیا، یہاں تک کہ اس نے خود بہ خود میری رہائی کی رپورٹ بھیج دی۔ اگرچہ میں اس وجہ سے کہ ہر کام کو خدا کی طرف سے سمجھتا ہوں اور خدا سے لڑا نہیں جا سکتا، جو کچھ گزرا اس کے ننگ سے آزاد اور جو کچھ گزرنے والا ہے، اس پر راضی ہوں۔ مگر آرزو کرنا آئینِ عبودیت کے خلاف نہیں ہے:

عشق است و صد ہزار تمنّا، مرا چہ جرم!
گر خواہشے کُند دلِ شیدا، مراچہ جرم!

(عشق صد ہزار آرزوئیں رکھتا ہے، میرا کیا قصور، اگر دلِ دیوانہ کسی چیز کی خواہش کرے تو میرا کیا قصور!)

میری آرزو ہے کہ میں اب دنیا میں نہ رہوں، اور اگر رہوں، تو ہندوستان میں نہ رہوں۔ روم ہے، مصر ہے، ایران ہے، بغداد ہے۔ یہ بھی جانے دو، خود کعبہ آزادوں کی جائے پناہ اور آستانۂ رحمۃ للعالمین دل دادوں کی تکیہ گاہ ہے۔ دیکھیے وہ وقت کب آئے گا کہ درماندگی کی قید سے، جو اِس گزری ہوئی قید سے زیادہ جاں فرسا ہے، نجات پاؤں، اور بغیر اِس کے کہ کوئی منزلِ مقصود قرار دوں، سر بہ صحرا نکل جاؤں۔ یہ ہے جو کچھ کہ مجھ پر گزرا، اور یہ ہے جس کا میں آرزو مند ہوں۔"

***

باب ۱۲

# ابرِ گہر بار

بادل پھر امنڈ کر آئے ہیں اور انھوں نے مجھے اپنے نرغے
میں لے لیا ہے۔ کینہ پرور آسمان پھر ایک بار میری بربادی پر تل گیا
ہے۔ پوشکن

اسلامی ممالک میں قدیم سے پیری مُریدی کا رواج چلا آرہا تھا۔ ہندوستان کے اسلامی حلقوں میں بھی اس رواج کی پورے اعتقاد کے ساتھ پابندی کی جاتی تھی۔ سماجی حیثیت کے اعتبار سے پیر اپنے مُرید سے نسبتاً کم رُتبہ ہو سکتا تھا، تاہم مُرید کی نظروں میں پیر کی روحانی وقعت ہمیشہ اونچی ہوتی تھی۔ صوفی سلسلوں اور برادریوں کی بنیاد پر شروع ہونے والا پیری مُریدی کا رواج اپنے ساتھ معاشرے میں کچھ نئے رشتے بھی لایا۔ ایسے تعلقات اور اختیارات معرضِ وجود میں آئے جن کا یوں کہنا چاہیے کہ "فہرستِ مراتب" میں تو کہیں نام و نشان نہیں تھا لیکن جو مسلمانوں کے عرف و عادت (رسوم و رواج) کا ایک جزو بن گئے تھے۔ غالب کے زمانے میں دِلّی کے سبھی دانش ور رو داروں، بہ شمول بہادر شاہ ظفر کا میلانِ طبع ایک حد تک، مروّجہ اسلامی اُصولوں سے آزاد خیالانہ انحراف کی طرف تھا۔ اس کے باوجود مسلمانوں کے مذہبی پیشوا اپنے پیرووں کے احوال پر چوکسی کے ساتھ نظر رکھتے تھے۔ جیسا کہ ہم پہلے بھی ذکر کر چکے ہیں غالب دِلّی میں عام طور سے رائج سُنّی مسلک کے طرف داروں میں سے قطعاً نہیں تھے اور اسی لیے ہو سکتا ہے کہ لاطائل باتوں اور لا مذہبیت کے الزام سے بچنے کے لیے انھوں نے اپنے کو شیعہ ظاہر کیا ہے۔ شمالی ہند میں اودھ کا دارالحکومت لکھنؤ شیعیت کا گڑھ مانا جاتا تھا۔

قید سے چھوٹنے کے بعد غالب، جن کا کوئی ذاتی مکان نہیں تھا، اپنی بیوی اور نوکر چاکر کے ساتھ نصیر الدین کالے میاں صاحب عرف کالے شاہ کے مکان میں آکر

رہے تھے۔ غالب کے مُنہ بولے بیٹے عارف، جو اَب شادی شُدہ تھے، اور جن کے ہاں پہلوٹی کے بچّے کی پیدائش متوقع تھی، اپنے سسرالی رشتے داروں کے مکان میں ٹھہرے ہوئے تھے۔

قسمت کی کرنی کہ کالے شاہ صاحب، جنھوں نے غالب اور ان کے کُنبے کو اپنے مکان میں رہنے کا ٹھکانا دیا تھا، بہادر شاہ ظفر کے پیر تھے۔

اسیری میں گزارے ہوئے تین منحوس مہینوں کی وجہ سے دِلّی والوں کی نظروں میں غالب کی نیک نامی کو دَھکا لگا تھا۔ میاں کالے صاحب کو احساس تھا کہ غالب کی نیک نامی کو بحال کرنے کا کام بڑی اہمیت رکھتا ہے، چناں چہ اِس غرض سے اُنھوں نے اپنے روحانی اثر و رسوخ کو استعمال کیا اور نتیجتاً بہادر شاہ نے مرزا کو اپنے دربار میں باریاب کیا۔ یہ صحیح ہے کہ دربار میں باریابی سے غالب کے ذرائع آمدنی میں کسی قسم کا کوئی اضافہ نہیں ہوا، بس اتنا کہہ سکتے ہیں کہ سماج کی نظروں میں ان کا وقار ایک حد تک بحال ہوا۔ پہلے کی طرح اب بھی خود بادشاہ نے غالب سے کسی طرح کے دوستانہ تعلقات قائم کرنے میں کوئی عجلت نہیں دکھائی۔ غالب کی اہم تصنیفات میں سے ایک، یعنی مثنوی "ابرِ گہربار"، کی تخلیق کم و بیش اسی زمانے میں ہوئی۔

مثنوی کا آغاز اُس خالقِ کائنات ذاتِ الٰہی کی روایتی حمد و سپاس سے ہوتا ہے جو اُن اسلامی نظریات کے مطابق، جنھیں تصوّف میں خاص طور سے بڑی وضاحت سے بیان کیا گیا ہے، فن کاروں کے شعور کو ان کی تخلیقات کے خاکے اور ان کے قلم کو طاقت بخش کر خود اُنھیں فن پاروں کی تخلیق پر راغب کرتا ہے:

سپا سے کزو نامہ نامی شود
سخن در گزارش گرامی شود

(اسی شکر سے نامہ نامی بنے
سخن جس سے نامی گرامی بنے)

(ترجمہ: مضطر مجاز)

فن پاروں کی تخلیق کے اِس تصوّر کے مطابق شاعری کو حقیقت کا اظہار ہونا چاہیے، اس کے باوجود کہ اس حقیقت کے ادراک کی راہیں، مختلف مذاہب اور عقائد کے مابین فرق کا تو مذکور ہی کیا، ایک ہی مذہب کی حدود میں بھی مختلف ہو سکتی ہیں۔ مختلف مذاہب والے مُلک ہندوستان کا باشندہ ہونے کے ناطے غالب ایک سچّے فلسفی اور مُفکِر کی وسیع النظری کے ساتھ ہر راستے سے حق کی تلاش کی اہمیت اور حق کے سبھی

متلاشیوں کی عظمت کا اعتراف کرتے ہیں:

اگر دیو ساریست بے ہوش و ہنگ
کہ ہمواره پیکر تراشد زسنگ
به بُت سجده زان رو روا داشته
کہ بُت را خداوند پنداشته
دگر خیره چشمیست نیّر پرست
به دُردِ مے از جامِ اندیشه مست
بمهرش ازان راه جنبیده مهر
کزین روزنش دوست بنموده چهر
گرو ہے سراسیمه در دشت و کوئی
خداوند جوئی و خداوند گوئی
زرسمے کہ خود را برآن بسته اند
به یزداں پرستی میاں بسته اند

(اگر کوئی بُت گر بہ صد سر خوشی
تراشے جو پتھر سے پیکر کوئی
تو سمجھے وہ بُت کو ہے سجدہ روا
کہ بُت کو وہ گردانتا ہے خدا
یوں ہی خیرہ چشم ایک نیّر پرست
جو ہے جامِ اندیشہ سے اپنے مست
سوئے رہبر ہو کر چلے سوئے دوست
کہ آجائے شاید نظر روئے دوست
سراسیمہ ہیں سب بہ ہر دشت و کو،
خداوند جوی و خداوند گو!
جو لوگ ایسی رسموں میں ہیں سر بہ سر
ہیں یزداں پرستی پہ باندھے کمر)

(ترجمہ: مضطر مجاز)

یہاں غالب وحدت الوجودی نظریۂ حیات کی بلندیوں تک پہنچ جاتے ہیں جو اُن کو

مغرب کی فلسفیانہ وجودیت کے قریب لاتا ہے۔ یہ قدرتی طور پر مذہب کے تعلق سے اُن کی وسیع النظری اور انفرادیت کا لازمی نتیجہ ہے۔

جہان چیست آئینۂ آگہی
فضائے • نظر گاہِ وجہ الٰہی
زِ ہر ذرہ کارے بہ تنہائیش
نشان بازیابی زیکتائیش

(جہاں کیا ہے ، آئینۂ آگہی
فضائے نظر گاہ وجہ الٰہی
یہ ہر ذرہ کام اس کی تنہائی کا
نشاں پاؤگے اس کی یکتائی کا)

اِس کے بعد غالب دنیا کے خاتمے، یومِ حشر اور یَومُ الحِساب کا نقشہ کھینچتے ہیں۔ وہ پھر عفوِ گناہ کے موضوع کی طرف لوٹتے ہیں۔ انسان پُر مسرّت زندگی گذارنے کا حق دار ہے اور وہی اپنے کیے کا ذمّے دار بھی ہے، چاہے وہ ایسا کوئی فعل ہی کیوں نہ ہو جس پر وہ انصاف کی تلاش میں مجبور ہوا ہو یا پھر یہ انسانی کمزوریوں سے ایک طرح کا سمجھوتہ ہی کیوں نہ ہو۔ اس کی غلطیوں پر ایک بااختیار حاکم یا خود خدا اس کی جتنی مَذمّت نہیں کرتا اور جتنی سزا اُسے نہیں دیتا اُس سے کہیں زیادہ وہ اپنی مَلامَت خود کرتا ہے۔ وہ نہ صرف یہ کہ اپنے گناہوں کی معافی کا خواستگار نہیں ہے، بلکہ اس کے برعکس اپنی ذات سے سَرزَد ہونے والے گناہوں کی چھان بین کو بھی بے سُود سمجھتا ہے اور اس کا خیال ہے کہ خدائے تعالیٰ کی جانب سے عفوِ گناہ ہی اُس کے اعمال و افعال کی مناسب سزا ہو سکتی ہے۔

بہ دوشِ ترازو مَنِہ بارِ من
نسنجیدہ بگزار کردارِ من
بہ کردار سنجی میفزائے رنج
گراں باریِ دردِ عمرم بسنج
چہ پُرسی چوآں رنج و درد از تو بود
غمے تازہ درہر نورد از تو بود

(ترازو میں اعمال مت رکھ مرے
مجھے بے حساب اے خدا بخش دے

نہ دے رنج مجھ کو تو لے کر حساب
مُجھلا مت مری زندگی کا حساب
جو تجھ ہی سے ہیں درد و غم تو بَھلا
بتا پھر حساب و کتاب اس کا کیا)

(ترجمہ: مضطر مجاز)

اور اگر گناہوں کا حساب دینا ہی پڑے، تو مناسب ہو گا کہ خدائے تعالیٰ پہلے حق بات سُن لے، چاہے وہ کتنی ہی کڑوی کیوں نہ ہو۔ شاعر سے بہتر اور کون جانتا ہے کہ فن کار کی دریافت کی ہوئی حقیقت حکمرانوں کو کم ہی بھاتی ہے۔ خدا عالمِ کل ہے اور بندوں کے دل کی کیفیت اس کے لیے کوئی ڈھکی چھپی بات نہیں ہے:

ہمانا تو دانی کہ کافر نیم
پرستارِ خورشید و آذر نیم
نکشتم کسے را بہ اہرِیمنی
نبردم زکس مایہ در رہزنی

(عیاں ہے یہ تجھ پر میں کافر نہیں
پرستارِ خورشید و آذر نہیں
نہ مارا کسی کو بہ اہرِیمنی
نہ لوٹا کسی کو پئے رہ زنی)

(ترجمہ: مضطر مجاز)

یہ سچ ہے کہ مثنوی کے میر افسانہ کو اپنے ایک گناہ، عرقِ تاک کے بے جا شوق، کا احساس ہے۔ لیکن شاعر، جس کے پیچھے مشرق کی کلاسیکی شاعری میں شراب کی قصیدہ خوانی کی طویل شعری روایت ہے، اپنی اس کم زوری کا ذکر اس قُوّت اور خُوش اسلوبی سے کرتا ہے، کہ کانوں کو ایسا لگتا ہے کہ یہ معذرت میں کہے گئے الفاظ تو کیا، شرابِ ناب کی شان میں نغمۂ حمد ہے:

مگر مے کہ آتش بہ گورم ازوست
بہ ہنگامہ پروازِ مورم از وست
من اندوہ گین و مے اَندُہ ربائے
چہ می کردم اے بندہ پرور خدائے

حسابِ مے و رامش و رنگ و بوئے
ز جمشید و بہرام و پرویز جوئے
(مگر یہ کہ مے سے ہوں آتش بہ گور
اسی سے مری چال رفتارِ مُور[1]
میں اندوہ گیں اور مے اندہ رُبا
میں کیا ہو کرتا اے بندہ پرور خدا
حسابِ گل و رامش و جامِ مے
ہو لینا تجھے تو جم و کے سے لے)
(ترجمہ: مضطر مجاز)

واقعی کہاں قدیم ایران کے شہنشاہوں کی وہ شان دار بزم ہائے ناؤنوش، جن کی اتنی اُمنگ کے ساتھ شاہ نامۂ فردوسی اور متعدد دیگر تخلیقات میں قصیدہ خوانی کی گئی ہے اور کہاں وہ گناہ، جن کا الزام شاعر پر عائد کیا جا رہا ہے۔

نہ از من کہ از تابِ مے گاہ گاہ
بہ دریوزہ رُخ کردہ باشم سیاہ
(نہ مجھ سے، کہ مے پی کے میں گاہ گاہ
کیا کرتا تھا اپنا چہرہ سیاہ)
(ترجمہ: مضطر مجاز)

جب محفلِ عیش و نشاط میں، موسیقی، نغمہ سرائی اور شعر خوانی کا لطف اُٹھاتے ہوئے مے نوشی کی جاتی ہے تو اسے قابلِ اعتراض نہیں سمجھا جاتا۔

نہ رقصِ پری پیکران بر بساط
نہ غوغائی رامشگران در رباط
شبانگہ بہ مے رہنمونم شدی
سحر گہ طلبگارِ خونم شدی
تمنائے معشوقۂ بادہ نوش
تقاضائے بے ہودۂ مے فروش
بسا روزِ باران و شب ہائے ماہ
کہ بودست بی مے بہ چشمِ سیاہ

---

[1] چیونٹی

میسّر نہ رقصِ پری پیکراں
مُہیّا نہ غوغائے رامش گراں
(بنی میری راتوں میں مے کا دِیا[1]
سحرگہ طلب کرتا تھا خوں مرا
تمنائے معشوقۂ بادہ نوش
تقاضائے بے ہودۂ مے فروش
کئی روزِ باراں و شب ہائے ماہ
تھے بِن بادہ و جام یک سر سیاہ )
(ترجمہ: مضطر مجاز)

لیکن مزاح کا رنگ لیے ہوئے اپنے "گناہوں" کے تذکرے سے اب شاعر اپنے مصائب کی داستان پر آتا ہے۔ اس داستان میں واقعات کے سبھی موڑ ہمارے جانے پہچانے ہیں، اور رسمی اور خیالی باتوں کی جگہ لہجے کے انتہائی خلوص اور میلانِ طبع کی المناکی سے جھنجھوڑ دینے والے، نفسیاتی اعتبار سے بچے تلے طرزِ تحریر نے لے لی ہے:

جہان از گلِ و لالہ پُر بوی و رنگ
من و حُجرہ و دامنے زیرِ سنگ
دمِ عیش جُز رقصِ بسمل نہ بود
باندازۂ خواہشِ دِل نہ بود
اگر تافتم رشتہ ، گوہر شکست
وگر یافتم بادہ ، ساغر شکست
بہ ناسازگاری ز ہمسایگان
بسر مایہ جوی ز بے مایہ گان
سراز مِنّت ناکسان زیرِ خاک
لب از خاک بوسِ خسان چاک چاک

[1] غالب نے ان چار مصرعوں میں ایک دل چسپ صنعت استعمال کی ہے۔ پہلے مصرعے کو تیسرے مصرعے اور دوسرے مصرعے کو چوتھے مصرعے کے ساتھ پڑھا جائے۔ مترجم

(جہاں پُر گل و لالہ و بوٹے و رنگ
میں اور حُجرہ اور دامنِ زیرِ سنگ
دمِ عیش جُز رقصِ بسمل نہ تھا
بہ اندازۂ خواہشِ دِل نہ تھا
اگر ڈور باقی تو ٹوٹا گُہر
گرا ساغرِ مے، ملی مے اگر
تھے ہمسائے برگشتہ اور مُنہ پھلائے
تھا ناداروں کے آگے کاسہ اُٹھائے
اُٹھاتا رہا مِنّتِ ناکساں
پھٹے لب! زہے خاک بوسِ خساں!)

(ترجمہ مضطر مجاز)

لیکن ایسی ناگوار زندگی گزارنے کے باوجود شاعر اخلاقی اعتبار سے ٹوٹا نہیں، ایسی زندگی بھی اسے دنیا سے برگشتہ نہیں کر پائی۔ اس میں زندگی سے نظریں ملانے کی ہمت ہے اور اُس کو پورا یقین ہے کہ بعد از مرگ موعودہ جنّت کی کوئی بھی راحت اِس دنیا کی تکالیف کا جواز نہیں ہو سکتی۔ حیرت انگیز شاعرانہ کمال کے ساتھ جنّت کی خود اپنے دل میں تلاش کے موضوع کو آگے بڑھاتے ہوئے، وہ مضمون کو غیر معمولی مادّی خصوصیات عطا کرتے ہیں، گویا کہ اپنے تخلیق کیے ہوئے "جنّتِ بے کیف" کے تصوّر کو ایک مرئی پیکر میں منتقل کر دیتے ہیں۔ بعد میں بیسویں صدی عیسوی کے شاعر محمد اقبال کے کلام میں یہ موضوع اُس جذباتی دعوت میں متبدّل ہو جاتا ہے، جو انسان کو جِدّوجہد اور عمل کی طرف، دُنیوی مسرّت کے حصول کی طرف اور انسان کی فِطری صلاحیتوں کی ترقی اور فروغ کے لیے نئے سماجی حالات کی تشکیل کی طرف راستہ دکھاتی ہے۔

غالب کے اشعار میں اُن کی لاجواب ظرافت اور اُس طنز کے دل نشیں سُر صاف سنائی دیتے ہیں جو جنّت کے بارے میں گڑھی ہوئی سبھی لاطائل باتوں اور قِصّہ کہانیوں کی حقیقت کو آشکار کرتا ہے:

چون آن نامُرادی بیاد آیدم
بفردوس ہم دل نیا سایدم
صبوحی خورم گر شرابِ طہور
کُجا زہرۂ صبح و جامِ بلور

دمِ شب روی ہائے مستانہ کو
بہ ہنگامہ غوغائے مستانہ کو
دران پاک مے خانۂ بے خروش
چہ گنجائیِ شورشِ نای و نوش
سیہ مستیِ ابرو باران کجا
خزان چون نہ باشد بہاران کجا
اگر حور دردِل خیالش کہ چہ
غمِ ہجر و ذوقِ وصالش کہ چہ

(جو واں نامُرادی یہ یاد آئے گی
تو اک آنکھ جَنّت نہ پھر بھائے گی
صبوحی میں حاضر شرابِ طہور
کہاں زہرۂ صبح و جامِ بلور
نہ راتوں کی سَرمستیاں ہی کہیں
نہ رِندوں کی خَرمستیاں ہی کہیں
وہ جَنّت کا مے خانۂ بے خروش
نہیں جس میں گنجائشِ نائے ونوش
سیہ مستیِ ابرِ باراں کہاں
خزاں ہی نہیں تو بہاراں کہاں
ملے حور تو کیوں پھر اس کا خیال
غمِ ہجر کوئی نہ ذوقِ وصال)

(ترجمہ: مضطر مجاز)

اسلام میں جَنّت کی وہ روایت، جس کی رُو سے زُہد و اِتّقا کا انعام مادّی تشفّی کی صورت میں قرار پاتا ہے، شاعر کی نظروں میں، جس کو سچّی ارضی محُبّت کا تجربہ تھا اور جس کو اُس کی روحانی قدر و قیمت کا ادراک تھا، ایک مضحکہ انگیز افسانے سے زیادہ نہیں ہے۔ باوجود اس کے کہ شاعر کی دلیل خاصی "فطرت پسندانہ" ہے، وہ جَنّت کی "مادّی" راحتوں کے وعدوں کی نکر کی ضرور ہے۔ لیکن شاعر کی دلیل کے پیچھے صوفیوں کے پیش کیے ہوئے "خُلد در ذات" کے اُس فلسفیانہ نظریے کو تاڑنا مشکل نہیں ہے، جس کی رُو

سے انسان کی جنّت خود اس کی ذات میں مُضمِر ہوتی ہے۔ یہ بات بھی بہت دل چسپ ہے کہ زبلوتسکی کے الفاظ میں گویا کہ "کائنات کے دو مختلف گوشوں میں، عالمی ادب کے دو صاحبانِ بصیرت، گوئٹے اور غالب، تقریباً ایک ہی وقت حورانِ بہشتی کو دیکھتے ہی وجودِ ارضی کی اہمیت پر اصرار کرتے ہوئے، اپنی نگاہ آسمان سے ہٹا کر زمین پر مرکوز کر دیتے ہیں، گوئٹے "دیوانِ مشرق و مغرب" میں اور غالب اپنی مثنوی میں:

چہ مِنّت نہد ناشناسا نگار
چہ لذّت دہد وصل بے انتظار
گریزد دمِ بوسہ اینش کجا
فریبد بسوگند دینش کجا
برد حکم و نبود لبش تلخ گوئی
دہد کام و نبود دلش کامجوئی

نظر بازی و ذوقِ دیدار کو
بفردوس روزن بدیوار کو

(مزہ دے گا کیا اجنبی اک نگار
کہ ہے بے مزہ وصل بے انتظار

کہ بوسے پہ ظالم گریزاں نہ ہو
قسم جھوٹی کھانے کا امکاں نہ ہو

بجالائے ہر حکم میرا سدا
نہیں تلخ گوئی سے لب آشنا

کرے گی وہ پوری مری آرزو
مگر اس کا دل سونہی آرزو

نظربازیوں کا بھی ساماں نہیں
نہ وہ ذوقِ دیدارِ روئے حسیں

بڑی پختہ دیوار فردوس کی
نہ ہوگا کہیں جس میں روزن کوئی)
(ترجمہ: مضطر مجاز)

اور شاعر خدا سے وہ سوال کرتا ہے جو ایک عرصے سے اس کے لیے سوہانِ روح بنا ہوا ہے:

بفرمائے کاین داوری چون بود
کہ از جُرمِ من حسرت افزون بود
(بتا کیا ہے آخر تری داوری
کہ ہے جرم سے بڑھ کے حسرت مری)

غالب نے "خُلد در ذات"، خود اپنے "دلِ خوں شدہ" میں چھپی ہوئی جنّت، کے بارے میں بارہا لکھا ہے۔ اس نظریے کی بھی اسلام میں اتنی ہی قدیم روایت ہے جتنی کہ اسلام پر عقیدہ رکھنے والی اقوام کے فلسفے میں عقلیت پسندانہ رجحانات کی۔ قرونِ مُظلمہ میں قدیم یونانی فلسفے کی مشعل کو کام یابی کے ساتھ روشن رکھنے والی اِن اقوام کی، انسانیت کے فکرِ فلسفیانہ کے خزانے کو بیش بہا دین سے سبھی واقف ہیں۔ "خُلد در ذات" کا تصوّر، انسان دوستی کے اُس جذبے سے مملو ہے، جو انسان کو اپنی صلاحیتوں نیز انفرادی تجربے اور منفرد انسانی زندگی کی اہمیت پر اعتماد پر آمادہ کرتا ہے۔

لیکن، جیسا کہ ان کا خاصّہ ہے، غالب زمانۂ ماقبل میں کسی کے ذہن میں کوندنے والے خیال کو محض دہراتے نہیں، وہ اُس کو آگے بڑھاتے ہیں، اس کو پیکرِ خیالی کا نیا لباس پہناتے ہیں اور کبھی کبھی تو اس کو مُضحک شکل دے کر لغویت کی حد تک پہنچا دیتے ہیں: "میں جب بہشت کا تصور کرتا ہوں اور سوچتا ہوں کہ اگر مغفرت ہوگئی اور ایک قصر ملا اور ایک حُور ملی، اقامتِ جاودانی ہے اور اسی ایک نیک بخت کے ساتھ زندگانی ہے۔ اس تصوّر سے جی گھبراتا ہے اور کلیجہ مُنہ کو آتا ہے۔ ہے ہے وہ حور اجیرن ہوجائے گی، طبیعت کیوں نہ گھبرائے گی۔ وہی زمرّدیں کاخ اور وہی طوبیٰ کی ایک شاخ۔ چشم بد دور، وہی ایک حور۔"

1850ء میں بہادر شاہ کے شخصی معالج اور غالب کی فارسی شاعری کے شیدائی حکیم احسن اللہ خاں کے اصرار پر مرزا کو چھ سو روپے سالانہ تنخواہ پر درباری مؤرّخ کی خدمت کی پیش کش کی گئی۔ غالب کے فرائضِ منصبی میں یہ بھی شامل تھا کہ وہ شایانِ شان فارسی میں شاہی خاندان کی تاریخ لکھیں۔ اس طرح سے زندگی میں پہلی بار غالب

کے لیے یہ ممکن ہوا کہ وہ "پنشن" کے علاوہ بھی کسی مستقل ذریعۂ آمدنی کی اُمّید رکھ سکیں۔ طے یہ ہوا کہ تنخواہ چھ ماہ میں ایک بار ملا کرے گی۔ جب بہ حیثیت درباری مُورّخ ملازمت کے چھ مہینے گذر گئے تو غالب کو فکر ہوئی کہ معاہدے کی شرائط کی پابندی ہوگی یا نہیں۔ بہ صورت دیگر انھوں نے اس کام کو خیرباد کہنے کا تہیّہ کرلیا۔

اس خدمت پر تقرّر کے ساتھ ساتھ غالب کو نجم الدّولہ، دبیر الملک، نظام جنگ کا سہ منزلہ خطاب بھی عطا ہوا۔

اس کے علاوہ، جیسا کہ حالی بیان کرتے ہیں، انھیں چھ پارچے کا خلعت، مع تین رقوم جواہر یعنی جیغہ و سرپیچ و حمائل مروارید کے مرحمت فرمائے گئے۔ اِس موقع پر غالب نے ایک لاجواب اردو غزل کہی، جس میں اِن واقعات کی آوازِ بازگشت صاف سنائی دیتی ہے:

دائم پڑا ہوا ترے در پر نہیں ہوں میں
خاک ایسی زندگی پہ کہ پتھر نہیں ہوں میں
کیوں گردشِ مُدام سے گھبرا نہ جائے دل
انسان ہوں پیالہ و ساغر نہیں ہوں میں
یا رب زمانہ مجھ کو مٹاتا ہے کس لیے
لوحِ جہاں پہ حرفِ مُکرّر نہیں ہوں میں
حد چاہیے سزا میں عُقوبت کے واسطے
آخر گناہ گار ہوں کافر نہیں ہوں میں
کس واسطے عزیز نہیں جانتے مجھے؟
لعل و زمرّد و زر و گوہر نہیں ہوں میں
رکھتے ہو تم قدم مری آنکھوں سے کیوں دریغ
رُتبے میں مہر و ماہ سے کم تر نہیں ہوں میں
کرتے ہو مجھ کو منعِ قدم بوس کس لیے
کیا آسمان کے بھی برابر نہیں ہوں میں
غالبؔ وظیفہ خوار ہو دو شاہ کو دعا
وہ دن گئے جو کہتے تھے نوکر نہیں ہوں میں

یہ غزل اتنی واضح ہے کہ کسی خاص تشریح یا تبصرے کی محتاج نہیں ہے۔ وہ

رُتبے میں "مہر و ماہ" سے بھی اونچے مقام تک پہنچ جانے والے اور شاہی مُلازم کے اعلیٰ منصب کے حُصول میں بالآخر کام یاب ہوجانے والے شاعر کی ذہنی کیفیت کی خاصی وضاحت کے ساتھ آئینہ دار ہے۔ بلاشبہ شاعر کی اَنا کو تسکین ملی، لیکن بس ایک حد تک۔ بہرحال اشعار میں خوشی سے باغ باغ ہونے کے کوئی ایسے سُر نہیں سنائی دیتے۔ اس کے برعکس اس کبیدہ خاطری کو سمجھنا کچھ مشکل نہیں، جس کے ساتھ شاعر شکوہ کرتا ہے کہ اس کی قدر کانچ کے اُن رنگ برنگے ٹکڑوں سے بھی کہیں کم ہے، جن کو "لعل و زمرّد و زرو گوہر" کا نام دیا جاتا ہے۔ لیکن یہاں بھی تمام امتحانوں سے گزر جانے والے انسان کے لیے مستقل مزاجی کا مظاہرہ لازمی ہے۔ وہ دنیا میں بہ حیثیت "پیالہ و ساغر" کے نہیں آیا ہے، جس کو ساقی اس وقت تک حلقۂ بادہ گساراں میں گردش میں رکھتا ہے، جب تک کہ وہ خالی نہ ہوجائے یا ٹوٹ نہ جائے، وہ غلطی سے دوبار لکھا ہوا "حرفِ مُکرّر" نہیں ہے، اس کے پاس اپنا مقصدِ زندگی ہے اور اپنی قسمت ہے، جس کو آزمانا اس کا فرضِ عین ہے۔

غالب تاریخ نویسی کے کام میں خوشی سے منہمک ہوگئے۔ حقیر کے نام اپنے خط میں وہ اطلاع دیتے ہیں کہ اُن کا اِرادہ اِس تصنیف کو دو حصوں میں مرتب کرنے کا ہے۔ حِصّۂ اول کا نام "مہر نیم روز" ہوگا اور حِصّۂ دوم کا "ماہِ نیم ماہ" اور بہ حیثیت مجموعی کتاب "پرتوستان" کہلائے گی۔ قدرتی طور پر جیسا کہ ایک مسلمان شاہی خاندان کی ایک معقول تاریخ کے لیے، بلکہ یوں کہنا چاہیے کہ تاریخ کی کسی بھی کتاب کے لیے لازمی ہے، اس کتاب کے لیے بھی ضروری تھا کہ اِس کا آغاز "بالکل شروع" سے یعنی تخلیقِ کائنات سے کیا جائے اور اس کے ابتدائی الفاظ ہی میں تخلیق کی غرض و غایت اور اس کی تکمیل کے بارے میں نظریہ پیش کیا جائے، پُرعظمت وحدت الوجود کی وہ پوری تصویر کھینچی جائے، جس میں اِس مادّی دُنیا کے مظاہر کی کثرت سے کوئی خلل نہیں پڑتا۔

یہ علمی کاوش آغاز و انجامِ آفرینش، دونوں ہی کا احاطہ کرنے والی، صرف ایک جُملے پر مشتمل، مندرجۂ ذیل عبارت سے شروع ہوتی ہے:

"اگر چرخِ گردوں کی مشرق سے مغرب کی طرف تیز رفتار گردش اور دیگر افلاک کی مغرب سے مشرق کی جانب حرکت، اگر محافظِ فلک کے عہدے پر فائز کیوان، علوم کی تحصیل میں کام یابی کا ضامن مُشتری، لڑائی کے میدان سر کرنے والا مرّیخ، اپنی ضیا پاشی میں دُنیا کا سرتاج سورج، زُہرہ جس نے اپنے نغمے سے ہاروت کو فریب دیا، کلمۂ حِکمت کی صلاحیت رکھنے والا عُطارد، رات کے آسمان پر تیز رفتاری سے تیرنے والا چاند،

اگر آتشِ جہاں سوز اور جھونکے لینے والی ہوا، اگر آبِ رواں اور اپنی جگہ پر برقرار زمین، اگر معدنی اشیا، معدنوں کی خلوت کو خوش گوار بنانے والے الماس و یاقوت، اگر اناج اور پھولوں سے لدے پودے، اور مملکتِ اشجار کے قوانین کے مطابق بار آور ہونے والی شاخیں، اگر زمین پر گورخر کی چال اور والا گہر بارہ سنگھے کی دوڑ اور فضائے بسیط میں دراج اور کبوتر کے پروں کی پھڑپھڑاہٹ، اگر بنی نوعِ انسان کے درمیان گردش کرتا ہوا پیمانۂ آگہی اور اس وادیِ رنج و محن میں روزی اور مکان کی تحصیل کے راز کو پانے کا تمسک، اگر ملکوں کی تسخیر اور لشکروں کی پیشوائی کے دعوے دار فاتحینِ عالم کے قلوب اور فوجی کارناموں کے لیے آمادہ فولاد بدن سورما، اگر نگاہِ ناز کے تیروں سے اپنے شکار کے دل و جگر کو نشانہ بنانے والی شوخ و شنگ جفا شیوہ حسینائیں، اگر اپنے شعلۂ آہ سے گنبدِ گردوں کو زمین کے اوپر تھامے رکھنے والے ستونوں کو جلا کر خاک کرنے کی طاقت رکھنے والے وفاپیشہ، اگر پیالوں کو خم میں ڈبونے والے سیہ مست، اگر سطحِ آب پر ہلکورے لیتی ہوئی لہروں میں بھی جانماز کا مشاہدہ کرنے والے حق پرست، اگر قبروں کے نہاں خانوں میں گل کر خاک ہوتے ہوئے دلِ رباؤں کے کاسہ ہائے سر، اگر ان کی تباہ و تاراج املاک جو عظمت کے دعوے دار تھے اور خود چیونٹیوں اور کیڑوں کا لقمہ بن گئے، اگر منتشر اعضا کو دوبارہ یک جا کرنے والی صدائے صور، اور اگر قبروں سے اٹھ کھڑی ہونے والی برہنہ اور سراسیمہ مخلوق، اور باغ میں آگے بھی اور پیچھے بھی ایستادہ درختوں کی مانند مُردوں کے اٹھ کھڑے ہو جانے والے جسم، اشجار کے درمیان چڑیوں کی طرح ہر ایک کے دائیں اور بائیں ہر طرف لہراتے ہوئے نامہ ہائے اعمالِ نیک و بد، اور اگر باغِ جنت میں ہر طرف بہتی ہوئی دودھ اور شہد کی نہریں، اور درمیان میں شرابِ طہور سے لب ریز حوض، اور دل فریبی میں ہوا کے جھونکوں سے ڈولتے ہوئے نازک پودوں کی مانند، ہاتھوں میں ہاتھ دیے شجرِ طوبیٰ کے زیرِ سایہ رقص کناں حورانِ بہشت، اور اگر نے شکر کے جھنڈ میں پہنچ جانے والے طوطوں کی مانند، سعادت کے درجے تک پہنچنے والے اور حوضِ کوثر کے کنارے ایک ایک گھونٹ سے لطف اندوز ہونے والے صالحین، اور اگر دوزخ اہنی اُس آگ کے ساتھ جو سب کچھ جلا کر خاکستر کر دیتی ہے اور جس کے لیے پوشیدہ و ظاہر ایک ہیں، اور حلقہ ہائے چشم سے دیدوں کو صاف کھا جانے والے اور کلیجے کو آر پار کتر دینے والے سانپ اور اژدہے، اور سوجے ہوئے ہونٹوں سے "یالیتنی کنت ترابا" پکارتے ہوئے لوگوں کے انبوہ اور "خدایا! اِس جگہ سے نجات دے" پکارتے ہوئے لوگوں کے جمِ غفیر، اگر وہ جن کا آہ و زاری سے دم گھٹ گیا ہے، اگر کثرت کی یہ سب بہجات وحدت کو

نقصان پہنچانے بھی تو اس کے باوجود کوئی شے "اللہ علیٰ کل شیے مُحیط" کے دائرے سے باہر نہیں آئے گی، عالمِ اعیانِ ثابتہ سے لے کر یومِ حشر کے نفخِ صور تک وہی ذاتِ واحد ہے اور خود اپنے آپ پر جلوہ گر ہے۔"

ابتدائے آفرینش سے لے کر دنیائے "مجازی" کے خاتمے تک کو محیط، وجود کی اِس تصویر سے، جس کی صرف ایک نحوی ساخت ہی قاری کو متاثر کرنے کے لیے کافی ہے غالب کا تصورِ تاریخ واضح ہوجاتا ہے، مثال کے طور پر، تخلیقِ عالم کے ساتھ ہی تیمور کا معرضِ وجود میں آنا مقدر ہوچکا تھا اور ساتھ ہی ساتھ یہ بھی کہ وسطی ایشیا میں شکست کا سامنا کرنے کے بعد تیمور کے اخلاف ہندوستان آئیں گے اور یہاں مغلیہ سلطنت کی بنیاد رکھیں گے۔ اس لیے ضروری تھا کہ اس علمی کاوش کا حصۂ اوّل "مہرِ نیم روز" تخلیقِ کائنات سے لے کر بادشاہ ہمایوں تک کے تاریخی عہد کا احاطہ کرے۔ لیکن بہ وقتِ تخلیقِ کائنات خالقِ کائنات نے خاص توجہ ایران، توران، وہاں کے سورماؤں اور بالخصوص افراسیاب اور اس کے اخلاف یعنی اس خیلِ افراسیاب کی طرف دی، جس میں خود تاریخ نویس کے خاندان کی جڑیں پیوستہ تھیں تو قدرتی طور پر مغلیہ خاندان کی سرگزشت میں اُن تمام تفصیلوں نے بھی اچھی خاصی جگہ گھیر لی جن سے ہم نے اپنی یہ داستان شروع کی تھی۔

ابوالفضل علامی کی تاریخ "اکبر نامہ" بہ طور قابلِ تقلید نمونہ غالب کے پیشِ نظر تھی۔ اسی زمانے میں نوجوان باصلاحیت فاضل سیّد احمد خاں (1817 ۔ 1898ء) نے، جو مُرادآباد میں منصف کے عہدے پر مامور تھے اور مرزا سے واقفیت رکھتے تھے، اپنی علمی کاوش ان کے پاس تقریظ لکھنے کے لیے بھیجی۔ یہ "اکبر نامے" کا وہ حصّہ موسوم بہ "آئینِ اکبری" تھا جو ضروری تصحیح کے بعد انھوں نے اشاعت کے لیے مُرتّب کیا تھا۔ "آئینِ اکبری" میں مغل سلطنت کے نظامِ حکومت کے بارے میں معلومات یک جا کردی گئی ہیں، ثقافتی زندگی کا تعارف کرایا گیا ہے اور مشہور شُعرا کا کلام پیش کیا گیا ہے۔ سیّد احمد خاں کا کام محض کافی علمی ریاض کا مطالبہ کرنے والا، تاریخ کی ایک کتاب کے تدوینِ متن کی کاوش ہی نہیں تھا۔ سیّد احمد خاں جو بعد میں روشن خیال رہ نما اور شمالی ہند کے مسلمانوں کی روشن خیالی سے عبارت علی گڑھ تحریک کے بانی کی حیثیت سے مشہور ہوئے، اس کاوش کا مفہوم ہندوستانی مسلمانوں کی اُس وقت کی زندگی میں اصلاح کی خاطر قابلِ تقلید نمونے کی تلاش میں دیکھتے تھے۔ ایسا نقطۂ نظر روایت کے عین مطابق بھی تھا۔ نصب العین کی تلاش میں پیچھے کی طرف دیکھنے کا مطلب ہمیشہ اور ہر حالت میں اُس

نقطۂ آغاز تک پہنچنا ہوتا تھا جہاں مبادیات کی داغ بیل پڑتی ہے اور اس روایتی نظامِ فکر میں ایسا نقطۂ آغاز قرآن ہی ہو سکتا تھا۔

اسلام سے اپنی تہذیبی جڑیں پیوستہ رکھنے والے، عہدِ جدید کے مفکّرین میں سے معدودے چند ہی سماج کی رہ نمائی مستقبل کے آدرشوں کی طرف کرتے ہیں، اسلام کی روایات میں سوچتے وقت رہ رہ کر ماضی پر نظر ڈالنے کی عادت نہ صرف یہ کہ پہلے بلکہ بڑی حد تک اب بھی ہر نقطۂ نظر سے ایک فطری بات ہے، دوسرا کوئی چارہ تھا ہی نہیں۔

اس کے باوجود، خود اپنی تاریخی تحقیقات میں منہمک اور بادی النظر میں سبھی روایات کے پابند غالب کا ردِّ عمل بالکل غیر متوقع تھا۔ انھوں نے "آئینِ اکبری" میں جدید ہندوستانی سماج کی ترقی کے لیے کسی بنے بنائے ضابطۂ حیات کو ڈھونڈھ نکالنے کی کوشش کی ہنسی اڑائی۔ غالب نے، جن کو اگلے کئی سال تک کے لیے حال کے تمام امور کی وجہِ معقول ماضی میں تلاش کرنے کی ذمّہ داری سونپی گئی تھی، گویا کہ خود اپنی غلطی کا اعتراف کرتے ہوئے، سیّد احمد خاں کی کاوش پر اتنی نہیں، جتنی ان کے نظریۂ حیات پر سخت تنقید کی۔ سچ بولنے سے نہ ڈرنے والے شخص کی صاف گوئی کے ساتھ وہ مصنّف اور اس کی کاوشوں کی جھوٹی منہ تعریف سے بھی احتراز کرتے ہیں، کیوں کہ یہ کاوشیں ان کی رائے میں سیّد احمد خاں کی "عالی ہمّتی کے لیے ننگ و عار" ہیں۔

برچنیں کارے کہ اصلش این بود
آن ستاید کش ریا آئین بود
من کہ آئینِ ریا را دشمنم
در وفا اندازہ دانِ خود منم
گر بدین کاوش نگویم آفرین
جائے آن دارد کہ جویم آفرین

(کام کی ایسے ہو اب توصیف کیا
یعنی توصیف اس کی ہے کارِ ریا
میں کہ اک دشمن ریا کا ہوں سدا
دین اور آئین ہے میرا وفا

میں اگر کہتا نہیں ہوں آفریں
مستحقِ آفریں ہوں بالیقیں )

(ترجمہ: مضطر مجاز)

اور آگے وہ انگریزوں کے کارناموں کو مثال کے طور پر پیش کرتے ہیں، "تقریظ" کے یہ اشعار ہم غالب کے سفرِ کلکتہ والے باب میں نقل کر چکے ہیں۔

غالب اپنی "تقریظ"، حیرت میں ڈال دینے والے دانش مندانہ اور الہامی الفاظ پر ختم کرتے ہیں۔ سیّد احمد خاں کو یہی الفاظ خاص طور سے ناگوار لگے تھے، تاہم اگر غالب سیّد احمد خاں کی قسمت کا حال بتانے کا بیڑہ اٹھاتے، تو وہ روشن خیالی کے اِس ہندوستانی عَلَم بردار کی ساری اگلی زندگی کے سوز و گداز کے اظہار کے لیے شاید ہی اِن سے بہتر الفاظ ڈھونڈھ پاتے۔

صنعت و حرفت کے میدان میں اُن ــــــ کے کارہائے نمایاں کے پیشِ نظر انگریزوں کی مدح سرائی کے بعد غالب پکار اٹھتے ہیں:

پیشِ این آئین کہ دارد روزگار ؟
گشتہ آئینِ دگر تقویمِ پار
ہست ، اے فرزانہ[۶] بیدار مغز
درکتاب اینچنین گونہ آئینہائی نغز
چون چنین گنج گہر بیند کسے ؟
خوشہ زان خرمن چرا چیند کسے ؟
طرزِ تحریرش اگر گوئی خوش ست
نے فزون از ہرچہ می جوئی خوش ست
ہر خوشے را خوشترے ہم بودہ است
گر سرے ہست افسرے ہم بودہ است
مُردہ پروردن مبارک کا رنیست
خود بگو کان نیز جُز گفتار نیست

( آئیں جو رکھتا ہے ان کا روزگار
اس کے آگے دوسرے ، تقویمِ پار

یہ بتا فرزانۂ بیدار مغز
ایسے ہیں کیا اس میں آئینِ ہائے نغز
تو جب ایسے اُس میں ہیں گوہر بھرے
خوشہ اِس خرمن سے کوئی کیوں چُنے
طرزِ تحریر اللہ اللہ خوب ہے
غور سے جو کچھ بھی دیکھا خوب ہے
پھر بھی ہر خوش کے لئے خوش تر بھی ہے
سر اگر ہے تو وہاں افسر بھی ہے
نامبارک ، شغلِ مُردہ پروری
کچھ نہیں ، یہ ہے فقط گفتار ہی ! )

(ترجمہ: مضطر مجاز)

قدرتی بات ہے کہ نتیجتہً سیّد احمد خاں سے غالبؔ کے تعلقات ایک لمبے عرصے کے لیے خراب ہوگئے لیکن اس کے بدلے میں تاریخِ ادب کو اپنی نوعیت کی وہ واحد دستاویز ملی، جس کی رو سے یہ ثابت ہوتا ہے کہ روشن خیالی کے اوّلین علم بردار غالب ہی تھے اور اس تحریک کے ممتاز ترین نمائندے بلاشبہ غالب، ان کے ذاتی اثر اور تاریخی عوامل کے نئے ادراک کے لیے اُن کی جدّو جہد کے مرہونِ منّت تھے۔

سمجھا جاتا ہے کہ کم و بیش اِسی زمانے میں زبان کے تعلّق سے غالب کے نقطۂ نظر میں تبدیلی آتی ہے، وہ پھر اردو کی طرف واپس لوٹتے ہیں۔

یہ کیوں سمجھا جائے کہ "تقریظ" کے نام پر سیّد احمد خاں کو ملامت کرتے وقت غالب کے پیشِ نظر کلکتے ہی کے تاثرات تھے اور وہ راست تاثرات نہیں، جو اس عرصے میں وہ دہلی ہی میں انگریزوں سے اپنی ہم سائگی کے سبب قبول کر سکتے تھے؟ اُس دور میں بھی جس کا یہاں ذکر ہورہا ہے انگریزوں سے غالب کے روابط قائم تھے اور اُن تمام مایوسیوں کے باوجود، جن کا اُنھیں سامنا کرنا پڑا وہ اِن "مردُ مانِ ہشیار" کے کارناموں کے اب بھی معترف تھے۔ بات بہ ظاہر یہ ہے کہ ان روابط کی نوعیت کیا تھی۔ دہلی میں انگریز نوواردوں کی اپنی الگ زندگی تھی اور مسلمان رُوداروں اور دہلی کے دانش وروں سے انگریزوں کے تعلقات اپنے ڈھرّے پر چل رہے تھے۔ انگریزوں میں بھی بلاشبہ طرح طرح کے لوگ تھے، لیکن 1840ء کے دہے میں ہندوستانی معاشرے کے سربرآوردہ لوگوں سے ان کے تعلقات میں بعض مخصوص رُجحانات ظاہر ہونے شروع ہوئے۔ مثال

کے طور پر انگریزوں کے مُلکی باشندوں کے تعلق سے رویّے کی زندہ مثال خود ہی ہاکنس تھا، جس نے دِلّی کا ریذیڈنٹ بننے کے بعد غالب کے پنشن کے دعوے کی حمایت سے انکار کر دیا تھا۔ ایسٹ انڈیا کمپنی کے اعلیٰ عہدہ داروں کی پچھلی پیڑھی کے برخلاف، ٹرے ولیان کی طرح اس کا بھی رویّہ کچھ دوسرا ہی تھا، جس کا اظہار مغل دربار نیز دہلی کے معاشرے کے مختلف نمائندوں کے تعلق سے اس کی "بے تُکی حرکتوں" کی ایک لمبی فہرست سے ہوتا ہے۔ اسپیر کے الفاظ میں ہاکنس کے طرزِ عمل کی بنیاد اُن تمام روایات پر برطانوی تہذیب کی مکمل برتری تھی، جن کو اُس وقت تک اُس کے پیش رو برائے نام ہی سہی لیکن تسلیم کرتے آئے تھے۔ اُس کا خیال تھا کہ ہندوستانی عموماً اس لائق نہیں ہیں کہ ان کے تعلق سے کسی طرح کے عزت واحترام کا اظہار کیا جائے، چاہے وہ محض ظاہر داری ہی کے لیے کیوں نہ ہو، چناں چہ وہ آدابِ مجلس کے تمام ضابطوں کی خلاف ورزی کرتا تھا اور ایک بار تو اس نے ایسی حرکت کرنے کی جُرات کی جو اس سے پہلے سننے میں بھی نہیں آئی تھی۔ اُس کا کوئی واقف اُس کے پاس آیا۔ چوں کہ وہ "عجوبوں" میں دل چسپی رکھتا تھا، اس نے لال قلعہ اور شاہی محل دیکھنے کی خواہش ظاہر کی۔ دہلی کے روایتی آدابِ مجلس کو بالکل خاطر میں نہ لانے کی اُس کی عادت کی وجہ سے ہاکنس کو شاہی محل میں داخلے کی اجازت نہیں تھی۔ اس لیے بادشاہ کی غیر حاضری کا فائدہ اٹھاتے ہوئے وہ اور اُس کا دوست گھوڑوں پر سوار قلعے میں داخل ہوگئے اور نہ صرف یہ کہ گھوڑوں سے اترے بغیر اُس کی تمام عمارتیں گھوم گھوم کر دیکھیں بلکہ اُنھوں نے شاہی محل کے اندر بھی چھاپہ مارا اور دیوانِ عام اور دیوانِ خاص کے قیمتی سنگِ مرمر کے فرش پر بھی اپنے گھوڑے دوڑا دیئے۔ اس بلاشبہ انوکھے واقعے کی وجہ سے عام ناراضگی کی ایک لہر سی دوڑ گئی اور اس کی خبر کمپنی کے اربابِ حل و عقد تک بھی پہنچی، جنھیں اُس دربار سے خواہ مخواہ جھگڑا مول لینے میں کوئی دل چسپی نہیں تھی، جس کے نام سے وہ شمالی ہندوستان کے سیاہ وسفید کے مالک تھے۔

تاہم بالعموم انگریز دہلی میں خاصی الگ تھلگ زندگی گزارتے تھے اور عام طور پر ہندوستانیوں سے اتنے قریبی تعلقات نہیں رکھتے تھے کہ موخرالذکر کو ایک تہذیب کی دوسری پر برتری کا قائل کر سکیں۔ مزید برآں دہلی کے ہندوستانی معاشرے کی، روایات سے وفاداری برقرار تھی۔ ہر انحراف رد کر دیا جاتا تھا، جس کے لیے اشتعال عُلما کے اُن فتووں سے ملتا تھا جن میں چال چلن کے قابلِ اعتراض واقعات کی نشان دہی کی جاتی تھی اور نسبتاً بعد کے زمانے میں بھی یہ صورت حال برقرار تھی۔

مغربی تہذیب اور انگریزوں کے عادات و اطوار کی ظاہری علامات کو اپنانے کی، روشن خیالی کے اوّلین علم برداروں کی کوششوں کی سخت مخالفت کی جاتی تھی اور ان کا زبانی بھی مذاق اڑایا جاتا تھا اور بہ ذریعۂ تحریر بھی۔

جہاں تک انگریزوں کا تعلق ہے تو اُنھیں نہ تو ہندوستانیوں کے گھروں کے طرزِ تعمیر کی ایسی خصوصیات کو اپنانے میں کوئی عار تھا، جن سے شدید گرمی میں بھی ٹھنڈک برقرار رہتی ہے اور نہ ہی حُقّہ نوشی کی عادت اور مشرقی ٹھاٹ باٹ یا بہ الفاظِ دیگر نوابوں کے طور طریقے اپنانے میں۔ لیکن بالعموم وہ سبھی انگلستان کے مُسلّمہ اصولوں کے مطابق جیتے اور چاہے ساری زندگی ہندوستان ہی میں بسر کیوں نہ ہوئی ہو، اپنے اطراف ایک "چھوٹا سا انگلستان" بسائے رکھتے۔ روسی سیاح سلتی کوف لکھتا ہے: "اپنے مفاد کے سنجیدہ کاموں میں حد سے زیادہ مصروف، انگریز اُن سب چیزوں کا جن سے ہندوستان کی آب و تاب، نفاست اور دل کشی عبارت ہے، بالکل لُطف نہیں اٹھاتے۔ اُن کے لیے یہ سب پیش پا افتادہ اور معمولی چیزیں ہیں۔ بالعموم وہ ہر اُس چیز کو حقیر جانتے ہیں جو اُن تصورات سے مختلف ہیں، جن کے وہ عادی ہو چکے ہیں، ہندوستان کے دل فریب، سیدھے سادے اور ساتھ ہی ساتھ عجیب و غریب اور پُرشوکت قدرتی مناظر فضول ہی ان کے سامنے اپنی رعنائیاں بکھیرتے ہیں: ڈیوڑھی کی جگہ انھیں بس پارک چاہیے۔ اپنی عمارتوں سے ہر اس چیز کو جو ایشیا کی یاد دلائے انگریز دور ہی رکھتے ہیں۔" اِس مفہوم میں اُس دور کی دہلی میں انگریزوں کے رہن سہن اور زندگی کی وہ مُتعدد رودادیں جو ہندوستان میں انگریزوں کے تسلط کے مورخین نے بڑے چاؤ سے اکٹھا کی ہیں، کافی دل چسپی کی حامل ہیں۔ یہاں ہم اُس زمانے کی نوآبادیاتی انتظامیہ کے سربرآوردہ نمائندوں میں سے ایک یعنی سر طامس منکاف کے طرزِ زندگی کی تفصیل نقل کرتے ہیں: "سر طامس پست قد لیکن گٹھے ہوئے جسم والے تھے، ان کے ہاتھ پاؤں چھوٹے اور آنکھیں نیلی تھیں، بال سفید اور چندیا صاف تھی۔ ان کے چہرے سے اکثر تلوّن مزاجی ظاہر ہوتی تھی۔ بچپن میں چیچک ہوگئی تھی، جس کے داغوں نے ان کے حُلیے پر خراب اثر ڈالا تھا۔ نچلے نہیں بیٹھتے تھے، اُن کی آواز کانوں کو خوش گوار لگتی تھی، مختصر یہ کہ سر سے پاؤں تک جنٹل مین تھے۔ اپنی ظاہری شکل اور عادات و اطوار کے لحاظ سے وہ حد درجہ نفاست پسند تھے اور ہمیشہ لندن کے ایک اونچے درجے کے ٹیلر ماسٹر کے ہاں سلے ہوئے ملبوس ان کے زیبِ تن رہتے تھے، جو اُن کے لیے سوٹ برابر بھیجتا رہتا تھا۔

صبح پانچ بجے بیدار ہوتے اور گون پہن کر برآمدے میں آجاتے جہاں اُن کے

لیے " چھوٹا حاضری"، یعنی صبح سویرے کا ناشتہ تیار رہتا۔ پھر برآمدے میں چہل قدمی کرتے ہوئے نوکروں کو دن بھر کے لیے ہدایات دیتے۔ سات بجے سے ان کا حوض میں نہانے کا معمول تھا۔۔۔ کپڑا بدل کر اور خانہ گرجا میں عبادت کر کے ٹھیک آٹھ بجے وہ ناشتے کے لیے برآمد ہوتے۔ تمام اُمور میں حد درجہ وقت کی پابندی کا لزوم رہتا اور گھر کے تمام کام ایسے ہوتے جیسے گھڑی سامنے رکھ کر کیے جا رہے ہوں۔ ناشتے کے بعد حُقّہ لایا جاتا اور ان کی آرام کرسی کے سامنے ایک عُمدہ قالین پر رکھا جاتا، جو اُن کی جان پہچان کی انگریز میم صاحبوں نے اُنھیں تحفے میں دیا تھا۔ حُقّے کی ٹیک ڈھلی ہوئی چاندی کی تھی جس کا قُطر تقریباً اٹھارہ انچ تھا اور حُقّے کی نلکی، جو خوش بو دار تمباکو کے قوام کے دھویں کے کش لینے کے کام آتی تھی چھ سے آٹھ فٹ لمبی ہوتی، جس کے سِرے پر نہایت نفیس چاندی کے کام کی منہ نال ہوتی۔ ایک میز پر عام طور سے ٹھنڈے پانی کی ایک قاب رکھی رہتی اور سر طامس اس میں منہ نال کو ڈباتے ہاس ڈر سے کہ کہیں اس میں کیڑے مکوڑے نہ گھس گئے ہوں۔ حُقّہ پی چکتے تو وہ عموماً اپنے پڑھنے لکھنے کے کمرے میں جاتے اور خطوط لکھتے، جب تک کہ ٹھیک دس بجے گھر کی برساتی کے سامنے ان کی بگھی آکر کھڑی نہ ہو جاتی۔ وہ نوکروں کی قطار کے سامنے سے گزرتے ہوئے بگھی کی طرف جاتے۔ نوکروں میں سے ہر ایک ان کی خِدمت میں پیش کرنے کے لیے کوئی نہ کوئی چیز تھامے رہتا: ایک اُن کی ہیٹ، تو دوسرا اُن کے دستانے، تیسرا اُن کا رومال تو چوتھا سنہری دستے والی چھڑی اور پانچواں سرکاری کاغذات والا بستہ لیے کھڑا رہتا۔ وہ بگھی میں بیٹھ جاتے، ان کا جمعدار گاڑی بان کے برابر اپنی نشست سنبھالتا اور بگھی، جس کے پیچھے کے تختوں پر دو سائیس کھڑے رہتے، روانہ ہو جاتی۔"

طامس منکاف ان لوگوں میں سے تھے جو دوسروں کے ذوقِ حیات کی بھی قدر کرنا جانتے تھے۔ ان کے دِلّی کے دانش وروں اور درباری حلقوں سے گہرے روابط تھے۔ غالب اُن کا اپنے قریبی واقفوں میں شمار کرتے تھے۔ بہ قول اسپیر ہندوستانیوں اور انگریزوں میں روابط یا تو بالکل بلندی پر قائم ہوتے تھے یا پھر سب سے نیچی سطح پر۔ سرمایہ دارانہ اور متاخر جاگیر دارانہ نظریوں کے بیچ کی کھائی اب بھی برقرار تھی۔ لیکن وقت گزر رہا تھا اور صورتِ حال میں، بہت آہستہ ہی سہی، لیکن تبدیلی آ رہی تھی۔ لیکن دِل چسپ بات یہ ہے کہ دِلّی والے انگریزوں کے طرزِ زندگی کے مُقابلے میں کہیں زیادہ چستی سے مغرب کے خیالات کا اثر قبول کر رہے تھے۔ خیالات کا باہمی عمل لوگوں کے باہمی روابط سے زیادہ مُوثّر ثابت ہو رہا تھا۔ نئے خیالات کی ترسیل میں سب سے اہم کردار دِلّی

ان کا کوئی نُمائندہ جامع مسجد میں ہمیشہ موجود رہتا تھا۔ بادشاہ سلامت ہاتھی پر سوار ہوتے، ان کے پیچھے کی نشست پر ولی عہد یا اُمرا میں سے اور کوئی بیٹھا ہوتا۔ جُلوس کے آگے آگے نفیری نواز اور نقارچی ہوتے۔ بادشاہ کے جِلو میں آگے پیچھے گھوڑسوار اور پیدل پہرے کے سپاہیوں کا جمِ غفیر ہوتا۔ منظر دیکھنے کے لائق ہوتا: جانوروں کا شوخ رنگوں میں رنگا ہوا سازو سامان، جواہرات سے جگمگاتا ہوا اُمرا کا لباس، سپاہیوں کی وردیوں کا ارغوانی رنگ تماشائیوں اور خود جلوس میں شامل لوگوں کی آنکھوں کو خیرہ کرتا۔ شاہی محل کے اندر دربار منعقد ہوتے۔ یہ دربار کسی معیّنہ نظام الاوقات کے مطابق نہیں بلکہ تقریبات یا کسی اعلیٰ انگریز عہدہ دار کی ملاقات کی غرض سے آمد کے موقع پر بڑی شان و شوکت کے ساتھ منعقد کیے جاتے۔ عمل درآمد بالکل وہی تھا جیسا کہ اورنگ زیب کے زمانے میں، فرق بس اتنا تھا کہ ٹھاٹ باٹ اور دربار کے شُرکا کی تعداد میں کمی آگئی تھی۔ سر جھکائے کھڑے ہوئے درباریوں کی قطاریں، تحائف کی پیش کشی، باہمی تعظیم وتکریم، سرکاری بات چیت، پُر تکلف وُرود و رخصت، سبھی کچھ قدیم دستور کے مطابق ہوتا تھا۔ . . . اگلے زمانے کے تحفوں کا شاہانہ کرّوفر اب ایک حد تک روبہ تنزّل ہو کر سونے کی مُہروں کی پیش کشی میں تبدیل ہوگیا تھا، حد درجہ نازک کام کے ململ کی خلعتوں کی جگہ نوٹنکیوں میں استعمال کے لائق بھدّے اور بھڑکیلے لباس نے اور جواہرات کی جگہ رنگ برنگے شیشے کے ٹکڑوں اور پوت نے لے لی تھی۔ دیوانِ عام کے سامنے سے کسی زمانے میں گزرنے والے ہاتھیوں اور گھوڑوں کے جلوس کی جگہ ایک عدد گھوڑے، اونٹ یا گینڈے جیسے کسی عجوبے نے لے لی تھی۔ بادشاہوں کی طرف سے معزّز مہمانوں کو عطا کیے جانے والے عُمدہ نسل کے شاندار گھوڑوں کی جگہ اُن بوڑھے مَریل ٹٹّوؤں نے لے لی تھی جن کو اِس اِعزاز کے مُستحق انگریز ملاقاتیوں کے سامنے کئی بار پھرایا جاتا تھا اور دربار کے برخاست ہوتے ہی ان کو ٹوٹے پھوٹے اصطبل میں واپس پہنچا دیا جاتا تھا ماضی کے نقطۂ نظر سے یہ اِنحطاط کی محض ایک شہادت تھی، لیکن ہندوستانی ہم عصروں کی نظر میں اُس وقت کے حالات کو دیکھتے ہوئے تماشا بُرا قطعاً نہیں تھا۔ آخر کار یہ کچھ بھی نہیں سے تو بہتر تھا اور اس سے گذشتہ نام وری کی کچھ تو تلافی ہو جاتی تھی۔"

اب قلعے کے مشاعروں میں شرکت بھی غالب کے فرائض منصبی میں داخل تھی۔ اُن کے بعض خطوط کے لہجے کو دیکھتے ہوئے کہہ سکتے ہیں کہ یہ اُن کے لیے، کچھ سال پہلے کی طرح، باعثِ مسرّت ہونے سے زیادہ باعثِ زحمت تھا۔

غالب اپنے دوست میر مہدی مجروح کو لکھتے ہیں: "یہ بات نزدیکوں کے واسطے

باعثِ مسرت اور دور والوں کے لیے یک گونہ بشارت ہے کہ بادشاہ سپہر پناہ نے فرمان جاری کیا اور ناظرِ بارگاہ نے سخن وروں کو ایوانِ نظارت میں اس امر کی اطلاع دی کہ جمعہ کے دن، ماہ فروری کی پچیس تاریخ کو اس خجستہ نشیمن میں آئیں اور جامِ سخن سے ایک دوسرے کے ساتھ بادہ پیمائی کریں۔ شہزادگانِ بابریہ کی ایک جماعت اور آزادگانِ شہر میں سے کچھ اشخاص جمع ہوئے۔ سب سے پہلے سلطان الشعرا شیخ ابراہیم ذوق نے حضرتِ والا کی غزل اُس خوش الحانی کے ساتھ پڑھی کہ زُہرا، جو مغنّیۂ فلک ہے، آسمان سے نیچے اتر آئی۔ بعد ازاں شہزادۂ یوسف دیدار، ہمایوں آثار، مرزا خضر سلطان بہادر نے اِس طرحِ تازہ میں اپنی غزل پیش کی، گویا اپنے اشعار گوہر نثار کی صورت میں بساطِ بزم پر ستاروں کی بارش کر دی۔ اس کے بعد مرزا حیدر شکوہ، مرزا نورالدّین اور مرزا عالی بخت نے کہ عالی تخلص کرتے ہیں، سازِ سخن چھیڑا اور نغماتِ شعر کو بلند آہنگ کیا۔ غالبِ آشفتہ نوا نے کہ مرزا عالی بخت کے ساتھ بیٹھا ہوا تھا اپنی طرف سے دس شعر اس بزم سخن میں پیش کیے۔ محوی نام ایک امردنے کہ خُم کدۂ صہبائی کے مے نوشوں میں ہے اپنی صدائے طفلانہ کے ساتھ اہلِ محفل کو متوجّہ کیا۔ مرزا حاجی شہرت نے کم و بیش ستّر شعروں پر مشتمل، اپنی غزل طرح میں پڑھی اور سامعۂ اہلِ انجمن کو اپنا یہ شاعرانہ تحفہ پیش کیا۔ میں آب گزاری کا بہانہ کر کے، محفلِ سخن سے باہر آیا اور اپنے غم کدے کی راہ لی۔ دکانوں کے در کھلے ہوئے تھے اور چراغ روشن تھے۔ ابھی یہ کہیے نصف شب کا وقت نہیں گزرا تھا، میں نے بوریائے بے ریائی پر اپنی محفل سجائی، دو چار جام چلے اور بادۂ ناب کی جُرعہ کشی کی۔ بعد صبح پھر ارکِ ہُمایونی (لال قلعے) میں گیا۔ چاروں مغل شہزادوں نے، جن کا نام اس سے پہلے لکھا جا چکا ہے، زمزمۂ شبانہ کو تازہ کیا۔ میں نے بھی دوبارہ غزل پڑھی۔ (ترجمہ: ڈاکٹر تنویر احمد علوی)

رفتہ رفتہ اس طرح کے مشاغل اور محل کی دوسری تفریحیں شاعر کے لیے دو بھر ہو گئیں۔ مزید برآں غالب کو اندازہ ہونے لگا کہ وہ او نچا سُننے لگے ہیں۔ حقیر کے نام اپنے خطوط میں سے ایک میں وہ کئی دن تک جاری رہنے والے پتنگ بازی کے مُقابلوں، درباروں اور نئے جھگھٹوں کا ذکر کرتے ہیں اور افسردگی کے ساتھ لکھتے ہیں: "خلاصہ یہ کہ صبح کو جاتا ہوں، دوپہر کو آتا ہوں، کھانا کھا کر پانچ چار گھڑی دم لے کر جاتا ہوں۔ چراغ جلے آتا ہوں۔ بھائی، تمھارے سر کی قسم! رات کو مزدوروں کی طرح تھک کر پڑ رہتا ہوں۔

1852ء میں منہ بولے بیٹے عارف کی موت کا سخت صدمہ برداشت کرنا پڑا۔ عارف کی بیوی کا پہلے ہی انتقال ہوچکا تھا۔ اور اب باپ کے انتقال کے بعد اُن کی نشانی دو یتیم و بیسیر بچے رہ گئے تھے، جن میں سے ایک لڑکا پانچ سال کا تھا اور دوسرا دو سال کا۔ غالب نے عارف کے غم میں ایک غزل بہ طور نوحے کے لکھی:

لازم تھا کہ دیکھو مرا رستا کوئی دن اور
تنہا گئے کیوں اب رہو تنہا کوئی دن اور
ہاں اے فلکِ پیر جواں تھا ابھی عارف
کیا تیرا بگڑتا جو نہ مرتا کوئی دن اور
تم کون سے تھے ایسے کھرے داد وستد کے
کرتا مَلک الموَت تقاضا کوئی دن اور

غالب نے چھوٹے لڑکے اور کچھ عرصے کے بعد بڑے لڑکے کی بھی سرپرستی کی ذمہ داری اپنے سر لی۔

اس سے ذرا پہلے مشہور شاعر اور غالب کے دوست مومؔن کا انتقال ہوا۔ مومؔن خاں غالب کے ماحول کے زیادہ تر شاعروں کی طرح، مذہبی آدمی تھے، لیکن اُن کے مذہبی خیالات میں اُس اِسلامی وطن دوستی کا امتزاج تھا، جو اُس زمانے میں فکرِ اسلامی کے اُس اہم اصلاحی اور مُخالف انگریز رُجحان کی شکل میں سامنے آئی تھی، جس کو عُرفِ عام میں وہابی تحریک کہا جاتا ہے۔ اِس کے باوجود کہ غالب کے ایک اور قریبی دوست فضل حق اِس رُجحان کو سخت مذہبی گمراہی سمجھتے تھے اور کسی زمانے میں انھوں نے دباؤ ڈال کر غالب سے مخالف وہابی مَیلان رکھنے والی ایک مثنوی بھی لکھوائی تھی، غالب مانتے تھے کہ اُن کے دوستوں کو اپنے ذاتی عقائد پر قائم رہنے کا پورا حق ہے۔ شعر و شاعری کے معاملے میں نازک مزاجی سے دست بردار ہونا ان کے بس میں نہیں تھا اس لیے غالب اِس اَمر کو چھپاتے نہیں تھے کہ اُن کے خیال میں مومؔن ایک ایسے اوسط درجے کے شاعر ہیں جن کے پاس کبھی کبھی کامیاب تخلیقات بھی مل جاتی ہیں۔ مومؔن سے میل جول رکھتے ہوئے وہ اس اَمر سے لاعلم نہیں رہ سکتے تھے کہ ان کی بہت سی تخلیقات، پُر تکلف شاعری کی اسلوبیات کے پردے ہی میں سہی، لیکن بہ ہرحال وہابی مَیلانات کی آئینہ دار تھیں۔ ہندوستانی محقق کنور محمد اشرف اپنے مضمون "مسلمانوں کی نشاۃ ثانیہ کے نمائندے اور 1857ء کے واقعات"، میں مومؔن کے خیالات کا ذکر کرتے ہوئے لکھتے ہیں کہ امام بریلوی (سیّد احمد شہید بریلوی) سے منسوب اپنی ایک مثنوی کو شاعر دعوتِ جہاد پر اور اِس

دعا پر ختم کرتا ہے کہ اسے بھی "مجاہدین اسلام" کے ساتھ شہادت نصیب ہو"۔
مومن کی موت پر غالب نے ایک رباعی لکھی جس میں بہ ظاہر تلازمات کا اسلامی رنگ، جو بہ حیثیت مجموعی غالب کی شاعری سے کم ہی میل کھاتا ہے، محض اتفاقی نہیں ہے۔

شرطست کہ روئے دل خراشم ہمہ عمر
خون نابہ بہ رخ زدیدہ پاشم ہمہ عمر
کافر باشم اگر بمرگِ مومن
چون کعبہ سیہ پوش نباشم ہمہ عمر

(لازم ہے کہ روئے دل کو نوچوں ہمہ عمر
آنکھوں کے لہو سے چہرہ دھوؤں ہمہ عمر
کافر ٹھہروں جو مرگِ مومن کے بعد
کعبے سی سیہ قبا نہ پہنوں ہمہ عمر)

(ترجمہ: مضطر مجاز)

(جیسا کہ سبھی جانتے ہیں، حجرِ اسود، جس کو مسلمان بے حد مقدس مانتے ہیں، چھوٹی سی کعبہ نام کی مسجد کی دیوار پر نصب ہے اور یہ عمارت باہر سے سیاہ رنگ کے غلاف سے ڈھکی رہتی ہے)۔

1853ء میں غالب کو طامس منٹکاف کے انتقال کی خبر ملی۔ موت پُر اسرار حالات میں ہوئی تھی۔ اس کے بعد مزید دو اعلیٰ انگریز عہدہ داروں، ایلیٹ اور طامس، کی موتیں بھی واقع ہوئیں، مزید برآں جیسا کہ اسپیر لکھتا ہے، ان تینوں نے ولی عہد سلطنت کے تعین کے کام میں بھی حصہ لیا تھا۔ ان ولی عہد کا بھی منٹکاف سے پہلے ہی اچانک انتقال ہو گیا۔ اسپیر درباری سازشوں کی طرف اشارہ کرتا ہے، اس کے خیال میں اس طرح سے بادشاہ کی بیوی زینت محل اپنے بیٹے کی تخت نشینی کے لیے راستہ صاف کر رہی تھیں۔ تینوں واقعات کی امتیازی خصوصیت کسی ایسی جڑی بوٹی سے لاحق ہونے والی سمیت کی علامات تھیں، جس سے مقامی معالج بہ خوبی واقف تھے۔ تاہم موت کی دوسری وجہیں بھی ممکن تھیں اور، جیسا کہ اسپیر کا خیال ہے، اب اس معمے کو حل کرنا قطعاً ناممکن ہے۔ تاہم خود یہ خیال کہ انگریزوں کو اس طرح کیفر کردار تک پہنچایا جا سکتا ہے اُن عوام کے ذہن میں ہلچل مچا دینے کے لیے کافی تھا جو ویسے بھی اُس زمانے میں اس طرح کے واقعات میں نوشتۂ دیوار دیکھنے کو تیار رہتے تھے۔ 1853 میں غالب نے مشاعرے میں

وہ مشہور غزل پڑھی جو اپنے اُداس اور دردناک لہجے سے سب کو مُتاثر کرتی ہے:

بازیچۂ اطفال ہے دنیا مرے آگے
ہوتا ہے شب و روز تماشا مرے آگے
اک کھیل ہے اورنگِ سُلیماں مرے نزدیک
اک بات ہے اعجازِ مسیحا مرے آگے
جز نام نہیں صورتِ عالم مجھے منظور
جز وہم نہیں ہستیِ اشیا مرے آگے
ہوتا ہے نہاں گرد میں صحرا مرے ہوتے
گھستا ہے جبیں خاک پہ دریا مرے آگے
پھر دیکھیے اندازِ گُل افشانیِ گفتار
رکھ دے کوئی پیمانہ و صہبا مرے آگے
ایماں مجھے روکے ہے جو کھینچے ہے مجھے کُفر
کعبہ مرے پیچھے ہے کلیسا مرے آگے
ہے موج زن اک قُلزمِ خوں کاش یہی ہو
آتا ہے ابھی دیکھیے کیا کیا مرے آگے
گو ہاتھ کو جنبش نہیں آنکھوں میں تو دم ہے
رہنے دو ابھی ساغر و مینا مرے آگے

غالب نے "مہر نیم روز" پر اپنا کام پورا کرلیا اور 1854ء میں یہ تصنیف شائع ہوگئی۔ 1854ء کو غالبؔ کی درباری ملازمت کا نقطۂ انقلاب سمجھا جا سکتا ہے، اِس سال وہ مَلِک الشّعرا بن گئے۔ یہ موقع ان کو ذوقؔ کی وفات کے بعد ملا، جن سے آخر تک غالبؔ کے تعلقات میں کشیدگی برقرار رہی۔ آخری چپقلش، یوں کہنا چاہیے کہ فرائضِ منصبی کی ادائگی کے سلسلے میں وقوع پذیر ہوئی۔ دربار سے تعلّق کے نتیجے میں مختلف تقریبوں کے موقع پر اشعار لکھنا بھی غالب کے لیے ضروری تھا۔ شاہی محل میں ایک شادی کے موقع پر انھوں نے ایک "سہرا" لکھا۔ اُس میں اُس زمانے کی روایت کے مطابق تعلّی کا رنگ لیے ہوئے چند خاصے بے ضرر اشعار بھی شامل تھے۔ شاعر نے اپنی نام وری میں اضافے کے لیے اپنے کلام کی تعریف میں کچھ ایسے اشعار کہے تھے، جن میں قدرتی طور سے اُس کے حریفوں کی مذمّت کا پہلو بھی نکلتا تھا۔ تاہم ہوا یوں کہ سہرے میں دوسرے شُعرا کی طرف تخاطُب کو، کہ وہ ذرا اِس سے بہتر کہہ کر دکھادیں، بادشاہ نے اپنی

طرف محمول کیا۔ اُستادِ شہ ذوقؔ نے بھی سمجھا کہ اشارہ ان کی طرف ہے اور بُرا مان گئے۔ اچھا خاصہ قضیہ کھڑا ہوگیا اور غالب کو اپنی صفائی میں معذرت کے اشعار لکھنے پڑے۔ اسی لیے جب اِس کے کچھ ہی عرصے بعد ذوقؔ کا انتقال ہوا تو غالب کے ردِ عمل سے کسی غیر معمولی رنج کا اظہار نہیں ہوتا، گو کہ ایسے موقعوں کے لیے مناسب خُدا ترسی کا رنگ اِس میں ضرور جھلکتا ہے۔

اس وقت تک غالب کے دل میں، دربار میں اپنے لیے کوئی اونچا مقام بنانے کی ذراسی بھی کوئی خواہش نہیں رہ گئی تھی۔

حالیؔ لکھتے ہیں: "1271 ہجری میں جب کہ شیخ ابراہیم ذوقؔ کا انتقال ہوگیا، بادشاہ کے اشعار کی اصلاح بھی مرزا سے متعلق ہوگئی تھی۔ مگر معلوم ہوتا ہے کہ مرزا اِس کام کو بادلِ ناخواستہ سرانجام کرتے تھے۔ ناظر حسین مرزا مرحوم کہتے تھے کہ ایک روز میں اور مرزا صاحب دیوانِ عام میں بیٹھے تھے کہ چوب دار آیا اور کہا کہ حضور نے غزلیں مانگی ہیں۔ مرزا نے کہا: ذرا ٹھہر جاؤ اور اپنے آدمی سے کہا کہ پالکی میں کچھ کاغذات رومال میں بندھے ہوئے رکھے ہیں، وہ لے آؤ۔ وہ فوراً لے آیا۔ مرزا نے جو اس کو کھولا تو اس میں سے آٹھ نو پرچے، جن پر ایک ایک دو دو مصرعے لکھے ہوئے تھے، نکالے اور اسی وقت قلم دوات منگوا کر ان مصرعوں پر غزلیں لکھنی شروع کیں اور وہیں بیٹھے بیٹھے آٹھ یا نو غزلیں تمام و کمال لکھ کر چوب دار کے حوالے کیں۔ ناظر مرحوم کہتے تھے کہ ان تمام غزلوں کے لکھنے میں اُن کو اِس سے زیادہ دیر نہیں لگی کہ ایک مشّاق استاد چند غزلیں صرف کہیں کہیں اصلاح دے کر درست کر دے۔ جب چوب دار غزلیں لے کر چلا گیا تو مجھ سے کہا کہ حُضور کی کبھی کبھی کی فرمائشوں سے آج مُدّت کے بعد سُبک دوشی ہوئی ہے۔ اگرچہ مرزا صاحب جو کچھ اپنی طرزِ خاص میں لکھتے تھے، نظم ہو یا نثر، اس کو بڑی کاوش اور جان کاہی سے سرانجام کرتے تھے، چناں چہ خود انھوں نے جابہ جا اس کی تصریح کی ہے۔ مگر جب کبھی اپنی خاص روش پر چلنے کی ضرورت نہ ہوتی تھی اُس وقت اُن کو فکر پر زیادہ زور ڈالنا نہیں پڑتا تھا۔"

ہمارے خیال میں ایک چھوٹے سے واقعے سے ہم اُس بدگمانی کا جو سربرآوردہ عُلَما کے حلقے میں غالب کی طرف سے تھی کم و بیش صحیح اندازہ لگا سکتے ہیں۔ حالیؔ کے بیان کے مطابق، جس کا ہم اوپر بھی ذکر کر چکے ہیں، نواب شمس الدّین والے مقدمے کے دوران بھی ان حلقوں نے غالب کے تعلق سے معاندانہ موقف اختیار کیا تھا۔ اب واقعہ یہ پیش آیا کہ بادشاہ کی علالت کے دوران اُن کے ایک عزیز، جو لکھنؤ سے آئے ہوئے تھے، بادشاہ کے ہاں مہمان تھے۔ جب بادشاہ کو کسی علاج سے آرام نہ ہوا تو مہمان نے ایک

"مُجرّب" نسخہ آزمائے ، یعنی خاکِ شفا، بہ الفاظِ دیگر کربلائے مُعلّیٰ کی خاک سے اپنا علاج کرنے کی صلاح دی۔ (کربلا، جیسا کہ سب جانتے ہیں، شیعوں کا مُقدّس مقام اور وہ شہر ہے جہاں امام حسینؓ ابن علیؓ نے شہادت پائی) حالیؔ لکھتے ہیں کہ اس واقعے کے بعد یہ بات عموماً مشہور ہو گئی کہ بادشاہ شیعہ ہو گئے۔ اس شہرت کا بادشاہ کو بہت رنج ہوا۔ بادشاہ کے دیگر مُقربین کی اعانت سے غالب کو اس افواہ کی تردید اشعار کی شکل میں کرنی پڑی، تاہم جب لکھنؤ والوں نے دریافت کیا کہ کیا آپ نے شیعہ مذہب کے بارے میں اپنے ذاتی خیالات ان اشعار میں ظاہر کیے ہیں تو مرزا نے لکھ بھیجا کہ میں ملازمِ شاہی ہوں، جو کچھ بادشاہ کا حُکم ہوتا ہے، اُس کی اُسی طرح سے تعمیل کرتا ہوں۔

غالب کے بارے میں سنجیدہ علمی کاوش "حیاتِ غالب" کے مُصنّف شیخ محمد اکرام بعض تفصیلات کا اضافہ کرتے ہیں: "1853-54ء میں جب بہادر شاہ کے شیعہ ہو جانے کی شہرت ہوئی اور دہلی کے عُلَما و مشائخ نے بادشاہ کو دھمکی دی کہ اگر یہ خبر صحیح ہے تو جمعہ اور عید کے خطبوں سے اُس کا نام نکال دیا جائے گا تو بہادر شاہ نے مرزا غالب سے ایک فارسی مثنوی لکھوا کر، اس افواہ کی تردید کی۔ اس کے بعد بادشاہ نے ایک کتاب "حقیقتِ مذہبِ اہلِ سُنّت والجماعت" پر تصنیف کی جس پر مرزا نے زور و شور سے تقریظ لکھی اور خاص و عام کو اعلیٰ حضرت کا ثباتِ قدم مسلکِ سُنن پر باور کرایا"۔

اگر بادشاہ کے شیعہ مذہب اختیار کر لینے کی افواہ کے پھیلتے ہی خود ان کے خلاف تادیبی کارروائی کی تیاری ہو رہی تھی تو یہ امر خارج از امکان نہیں ہے کہ 1830ء کے دہے میں غالب کے تشیع کے بارے میں مستقل چہ می گوئیاں مذہبی اربابِ اقتدار کی ناراضگی کا باعث بن گئی ہوں اور اُنھوں نے شہر میں شاعر کے خلاف برہمی کو اشتعال دیا ہو۔ سُنّی حلقوں کے نقطۂ نظر سے یہ امر اتنا قابلِ اعتراض تھا کہ غالب کو شاہی ملازمت اختیار کرنے کے بعد بھی کبھی کبھی اپنی صفائی دینی پڑتی تھی۔ ان کی ایک غزل میں "آخر گنہگار ہوں، کافر نہیں ہوں میں" والا مصرع شاید بلاوجہ نہیں ہے۔

غالب کی الطاف حسین حالیؔ سے جان پہچان اِسی زمانے میں ہوئی۔ حالیؔ کی عمر سترہ سال سے کچھ ہی زیادہ تھی اور وہ دہلی کے ایک مدرسے میں اسلامی عُلوم کا درس لے رہے تھے۔ حالیؔ کو اُس وقت بھی اپنی شاعرانہ استعداد کا احساس تھا اور وہ ذوقِ شعر رکھنے والے نوجوانوں کے ہم راہ کوئی بھی ایسا مشاعرہ نہیں چھوڑتے تھے، جس میں غالب اپنا کلام سُنانے والے ہوں۔ انھیں غالب سے شخصی طور سے مُتعارف ہونے کا بھی موقع مل گیا۔ حالیؔ نے شاعر سے غزلوں کے بعض مُشکل مُقامات کا مفہوم سمجھانے کی

درخواست کی، جس پر غالب بہ خوشی رضامند بھی ہوگئے۔ ایک دفعہ حالی نے مرزا کو اپنے اشعار دکھائے۔ غالب نے ان سے کہا: "اگرچہ میں کسی کو فکرِ شعر کی صلاح نہیں دیا کرتا، لیکن تمھاری نسبت میرا خیال ہے کہ اگر تم شعر نہ کہوگے تو اپنی طبیعت پر ظلم کروگے۔"
بعد میں الطاف حسین حالیؔ کو غالب سے اکثر ملاقات کا موقع ملتا رہا، جب بھی وہ دہلی میں ہوتے، ان کی کوشش ہوتی کہ اِس دیرینہ سال شاعر سے مُلاقات ضرور کریں۔ حالی نے اپنی زندگی کے آٹھ سال نواب مصطفیٰ خاں شیفتہ کے ساتھ اُن کے فرزند کے اتالیق کی حیثیت سے گزارے۔ جیسا کہ معلوم ہے شیفتہ نہ صرف غالب کی شاعری کے پُرجوش قدر دان، بلکہ اُن کے دوست اور محسن بھی تھے، اس لئے کہہ سکتے ہیں کہ اِس عرصے میں حالی شیفتہ کے گھرانے میں چھائی ہوئی غالب پرستی کی دل فریب فضا سے مُتاثر رہے۔
دربار میں استادِ شہ اور "مَلکُ الشّعرا" کے عہدے پر مقرر ہونے کے نتیجے میں غالب کی مالی حالت میں نمایاں بہتری پیدا ہوئی۔ 1856-1854 کے دوران اُن کے عالی مرتبت شاگردوں کی تعداد میں کچھ اضافہ ہوا، جن میں ولی عہد بھی شامل تھے۔ اِس کے علاوہ ان کی لیاقت کے اعتراف کے طور سے نوابِ اودھ نے اُن کے نام پانچ سو روپے سالانہ کا وظیفہ بھی مُقرّر کردیا۔ تاہم 1856ء میں بہادر شاہ کے ولی عہد کا انتقال ہوگیا اور اُسی سال انگریزوں نے دارالحکومت لکھنؤ سمیت اودھ کا اپنی عمل داری میں الحاق کرلیا۔ غالب نے مُوخّرالذّکر واقعے کو اپنا ذاتی نقصان مانا۔ اپنے خُطوط میں سے ایک میں وہ خاصے محتاط الفاظ میں اس واقعے کے بارے میں اظہارِ خیال کرتے ہوئے اُسے سارے ہندوستان کی غلامی کا المناک پیش خیمہ قرار دیتے ہیں (غالب کے ہاں اِس طرح کی رائے زنی خال خال ہی ملتی ہے) غُلام حَسنین بلگرامی کے نام اپنے خط میں وہ لکھتے ہیں: "تباہیِ ریاستِ اودھ نے، باآں کہ بے گانۂ محض ہوں، مجھ کو اور بھی اَفسُردہ حال کردیا، بلکہ میں کہتا ہوں کہ سخت ناانصاف ہوں گے وہ اہلِ ہند جو اَفسُردہ دل نہ ہوئے ہوں گے۔"
حتیّ الاِمکان غالب کوشش کرتے تھے کہ قسمت کی ٹھوکروں سے مقابلے میں ہمّت نہ ہاریں۔ اب اُن کی سرپرستی میں دو پوتے بھی تھے، جن سے انھیں دلی مُحبّت تھی، لیکن اِس طرح اُن کے افرادِ خاندان کی تعداد بڑھ گئی تھی اور ضرورت اس کی تھی کہ آمدنی بھی بڑھے۔ دربار کی ملازمت، جس کے، ایّامِ جوانی میں، وہ اتنے آرزومند تھے، اب جب کہ وہ تقریباً ساٹھ سال کے ہوچکے تھے، ایک بوجھ بن کے رہ گئی تھی۔ شاعرانہ بصیرت، "دلِ آشفتہ"، کے احساسِ کرب کو کچھ بڑھا ہی دیتی ہے۔
غالب تمام مراسمِ دربار کی سختی کے ساتھ پابندی کرتے تھے اور گرد و پیش کے

لوگوں میں یہ تاثر پیدا ہو سکتا تھا کہ اُنھیں دکھاوے کے اعزازات، درباروں اور گورنر کی اِستقبالی دعوتوں میں "داہنی طرف دسویں کرسی" کے استحقاق، تمغے یا انعام و اکرام کی اشرفیاں پاکر تسکین ملتی تھی۔ لیکن وہ اپنے آپ سے یہ بات نہیں چھپا سکتے تھے کہ وہ اب جس مقام پر ہیں وہاں ان کا مُقدّر تعطل کے سوا اور کچھ نہیں ہو سکتا۔ ہمیشہ کے لیے بندھے ہوئے دستور کے غیر متزلزل ہونے کا احساس ان کے لیے سوہانِ روح تھا اور وہ سُنہری پنجرا، جس میں وہ "طوطیِ خوش بیان" کا کِردار ادا کر رہے تھے ان کے لیے بے حد تنگ تھا۔

گفتی قفس خوش ست تواں بال و پر کشود
بارے علاجِ خستگیِ بندِ دام چیست ؟
(بولا قفس تو خوب ہے، لے بال و پر تو کھول
پر ہے علاجِ خستگیِ بندِ دام کیا ؟)
(ترجمہ مضطر مجاز)

اپنی نئی حیثیت کی افادیت انھیں بس اس میں دکھائی دیتی تھی کہ اِس سے اُن کو اپنی عالی نسبی کی توثیق کا موقع ملتا تھا اور خود کو سرکاری طور سے مُلک کا سب سے سربرآوردہ شاعر منوانے کا بھی۔ یہ خیال کرنا صحیح نہ ہوگا کہ یہ تو محض اَنا کی تسکین تھی، دراصل روایت ہی ایسی تھی۔ مزید برآں اُن کے درجے کے شعراء نہ صرف محکم رانِ دہلی بلکہ ولایت کی طرف سے بھی اعزاز و اکرام کے مستحق تھے۔ چناں چہ مرزا نے ایک قصیدہ اِس درخواست کے ساتھ لندن روانہ کیا کہ اُن کی لیاقت کے اعتراف میں اُنھیں مالی انعام واکرام سے نوازا جائے۔ اِس درخواست کی قبولیت کا انھیں کافی انتظار بھی تھا۔

اس لیے جب محض ایک سال کے اندر دہلی کا تختِ شاہی زمین بوس ہوگیا اور اس شاہی خاندان کی محکم رانی کا خاتمہ ہوا، جس کی تاریخ کو وہ اپنی تصنیف "مہرِ نیم روز" میں صِرف نیم روز (یعنی دوپہر) تک ہی قلم بند کر پائے تھے، تو روزی روٹی کی تلاش میں اُنھوں نے اپنی نگاہیں انگریزوں کی طرف دوڑائیں۔ انگریزوں کا اب بلاشرکتِ غیرے ہندوستان پر قبضہ ہوچکا تھا اور "ملکۂ معظمہ کی رعایا کی فلاح و بہبود" کی ذِمّہ داری اب اُنھوں نے روایات کی کسی قسم کی اُوٹ کے بغیر راست اپنے سر لے لی۔ اُس بادشاہ کے ہاں، جو اَب برما میں جِلاوطنی میں اپنی زندگی کے بچے کھچے دن گزار رہا تھا اپنی سابقہ ملازمت کا ذکر کرتے ہوئے غالب کو دربار میں اپنی خدمات کے لیے کوئی اچھے الفاظ نہیں ملتے، اور اگر شاہی دربار سے ان کے تعلقات کا سارا پس منظر ملحوظِ خاطر رکھا جائے

تو کوئی وجہ نہیں ہے کہ اسے محض دروغ مصلحت آمیز ہی سمجھا جائے۔ "جب سات سال قبل دہلی کے حکمرانِ اعلیٰ (بہادر شاہ ظفر۔ مصنفۂ کتاب) نے مجھے اپنے ہاں بلایا اور میرے سامنے یہ تجویز رکھی کہ میں چھ سو روپئے سالانہ تنخواہ کے عوض خاندانِ تیموریہ کی تاریخ لکھوں تو میں نے یہ تجویز قبول کرلی اور کام میں لگ گیا۔ جب سابقہ اُستادِ شاہ کا انتقال ہوگیا تو اصلاحِ کلام کی ذمہ داری بھی مجھے سونپی گئی۔ بڑھاپے اور ضعفِ بدن کی وجہ سے میں مائل بہ خلوت نشینی ہوگیا اور اپنی بڑھتی ہوئی گراں گوشی کی وجہ سے میں اوروں کیلئے بوجھ بن کر رہ گیا تھا یہاں تک کہ شعر و سخن کی محفلوں میں مجھے شعر خوانوں کی جنبشِ لب پر نظر رکھنی پڑتی تھی۔ ہفتے میں دو ایک بار قلعہ کو جانا میرے فرائضِ منصبی میں داخل تھا۔ اگر بادشاہ محل سے برآمد ہوتے تو مجھے کچھ وقت ان کے حضور میں گزارنا پڑتا اور یا پھر میں دیوانِ خاص میں بیٹھ کر اشعار لکھتا اور ان کے ہاں بھیج دیتا اور اس کے بعد گھر لوٹ آتا۔"

لیکن اِس زمانے میں بھی غالب کی طبّاعی میں بہرحال کوئی فرق نہیں آیا اور پہلے ہی کی طرح ظرافت اُن سے پھوٹی پڑتی تھی۔ اِس سے وہ سب کا دل بھی موہ لیتے تھے اور زندگی کو اپنے لیے گوارا بھی بنا لیتے تھے۔

دارم دلِ شاد و دیدۂ بینائے
وز کرّیِ گوشم نہ بود پروائے
خوبست کہ نشنوم زہر خود رائے
گلبانگِ اَنا رَبّکم الاعلائے

(رکھتا ہوں دلِ شاد و دیدۂ بینا میں
بہرا ہوکر ہوا ہوں بے پروا میں
اچھا ہے کہ سنتا نہیں ہر خودسر سے
گلبانگِ اَنا ربّکم الاعلیٰ میں)

(ترجمہ: مضطر مجاز)

1857ء میں غالب کے پُرانے دوست فضل حق کی تحریک سے نواب رام پور نے غالب کو ان کے اصلاحِ کلام کی ذمہ داری قبول کرنے کی دعوت دی۔ غالب نے اپنے کلام کا ایک مجموعہ رام پور بھیجا۔ اُسی سال اُس درخواست کا جو انھوں نے انگلستان بھیجی تھی اُمید افزا جواب بھی آیا۔ چناں چہ ایسا لگتا ہے کہ بادل، جو روایتِ شعری کے مطابق زرخیزی

اور دولت کی علامت ہیں شاعر کے سر پر پھر موتی برسانے کے لیے تیار تھے۔

لیکن غالب قسمت کے ایسے کھوٹے تھے کہ ابر بھی ان کے لیے اچھا شگون نہیں ثابت ہوتا تھا۔ اس کے بجائے بد شگون نہ معلوم کیوں کبھی غلط نہیں نکلتا تھا۔

خوشی کیا کھیت پر میرے اگر سو بار ابر آئے
سمجھتا ہوں کہ ڈھونڈے ہے ابھی سے برق خرمن کو

یہ ۱۸۵۷ء کا موسم بہار تھا۔

***

## باب ۱۳

# دستنبو

اور وہ دیکھو، لوہے کے پالنے میں
نیا سال گھن گرج کے ساتھ جنم لے رہا ہے
وہ جنگ و خوں ریزی کے لیے بھیجا گیا ہے
اُس کے ساتھ دو ہتھیار ہیں
ایک، کارزار کی شمشیرِ خوں آشام
دوسرا، جلّاد کا تبر۔

(تیوت چیف)

ہندوستان کی مُنقّش اور مُطلّا کتابوں میں محفوظ، مُغل حکم رانوں کی شبیہوں میں اکثر ان فرماں رواؤں کے ہاتھوں میں ہمیں تلوار، یا رنگین چرمی دستانے پر بیٹھا ہوا شکاری باز نہیں، بلکہ نہایت نفیس وضع کا ایک ظرف دکھائی دیتا ہے، مثال کے طور سے مخروطی گردن والی عطر کی شیشی یا جواہرات سے مُزیّن، پھول یا مور کے پَر کی شکل کا کسی اور قسم کا عطردان۔ خوش بو بکھیرنے والی ہر شے کو، چاہے وہ خوش بو دار تیل کی شیشی ہو، عطردان ہو یا پھر خوش بو دار لکڑی کا ٹکڑا ہو، فارسی میں "دستنبو" کہہ سکتے ہیں۔ اس لفظ کے اصل معنی دیکھے جائیں تو یہ ایک قسم کے بہت چھوٹے، گول اور خوش بو دار خربوزے کا نام ہے۔ اکثر عطردان اسی شکل کے بنائے جاتے ہیں۔

"دستنبو" اُنیسویں صدی عیسوی کی فارسی میں بھی اِتنا کم مستعمل تھا کہ غالب کے کتابچے میں عُنوان کے طور سے استعمال ہونے والے اِس لفظ کو، اِس طرح کی طویل وضاحت سے بچنے کے لیے جو ہم نے اوپر دی ہے، عموماً غیر صحیح طور سے "گل دستے" کا ہم معنی بتایا جاتا ہے لیکن غالب کے اس کتابچے کے مشمولات کو گُلدستے یا

عطر دان سے تشبیہہ دینا اگر ممکن ہو سکتا ہے تو صرف حد درجہ طنزیہ مفہوم میں۔

علمی کاوش "خطوطِ غالب" کے مؤلفین رالف رسل اور خورشید الاسلام، جن کا اپنی اِس داستان میں ہم بارہا حوالہ دے چکے ہیں، بجا لکھتے ہیں کہ "دستنبو" عملاً غالب کی وہ واحد تصنیف ہے، جس میں اُن کی شوخ ظرافت کا نام و نشان بھی نہیں ملتا۔ اس رائے سے اختلاف کی گنجائش نہیں ہے۔ شاید اتنا کہہ سکتے ہیں کہ 1857-1859ء کی بغاوت اور اس کی ناکامی کی اِس داستان کو، جو اُس زمانے کے واقعات کے روزنامچے کے پیرائے میں لکھی گئی ہے، "دستنبو" کا نام دے کر غالب نے بڑے کڑوے طنز سے کام لیا ہے۔

الم ناک واقعات کو بیان کرنے والی تصنیفات کو تلاش کر کے "نفیس" نام دینا بھی دراصل ایک مخصوص روایت کی پابندی ہے۔ "کالے پانی" کی سزا یعنی جزائرِ انڈمان میں قید بامشقت کی صعوبتیں جھیلتے ہوئے، معافی کے لاحاصل انتظار میں مولوی فضل حق نے اِس بغاوت کے بارے میں اپنی قلمی تصنیف کو "گلستانِ ہند" کا خوب صورت نام دیا تھا۔

بس ایک سیّد احمد خاں نے اپنے رسالے کو اُس کے نفس مضمون کی مناسبت سے "اسبابِ بغاوتِ ہند" کا نام دیا۔ انگریز مورخ اُس زمانے کے واقعات کو بڑی مستقل مزاجی کے ساتھ غدر یا "سپاہیوں کی بغاوت" کے نام سے یاد کرتے ہیں --- یہاں موضوعِ زیرِ بحث دراصل اُس فوج کی بغاوت ہے جس کا معتدبہ حصہ سپاہیوں، یعنی مقامی آبادی سے بھرتی کیے ہوئے اور انگریز افسروں کی نگرانی میں تربیت پائے ہوئے لشکریوں پر مشتمل ہوتا تھا۔ اِس کے باوجود کہ بغاوت واقعی چھاؤنیوں میں تعینات چند لشکروں سے شروع ہوئی، لیکن جلد ہی وہ ہندوستان کے ایک بڑے علاقے میں پھیل گئی اور سماج کے مختلف طبقات نے اس میں حصہ لیا۔

جیسا کہ عہدِ حاضر کے مورّخین نے ثابت کر دیا ہے بغاوت خود بہ خود شروع ہو جانے والی کوئی شورش نہیں تھی، گو کہ یہ بھی صحیح ہے کہ جلد ہی وہ اُن طاقتوں کے قابو سے باہر ہو گئی جنھوں نے انگریزوں کی حکومت سے عوام کی ناراضگی کو کام میں لاتے ہوئے، مغلیہ سلطنت کے سابقہ اقتدار کی بحالی، قدیم جاگیر دارانہ نظام کے تحفّظ اور ساتھ ہی ساتھ ہندوستان سے بیرونی غاصبوں کے دیس نکالے کے نعرے بلند کرتے ہوئے بغاوت کی رہ نمائی اپنے سر لی تھی۔ تاہم تمام واقعات کے صحیح ادراک، بغاوت کے محرکات کی توضیح اور اس کی ماہیت کا تعیّن فوری ممکن نہیں تھا، اس کے لیے محققین کی کئی پیڑھیوں کی متواتر کوششیں درکار تھیں، اس کے باوجود حالیہ زمانے تک

اس کی بعض خصوصیات پر سیاسی نقطۂ نظر سے بڑی شدّت کے ساتھ بحث جاری ہے۔ ہمارا اشارہ بغاوت کے دوران ہندوستان میں مختلف مذہبی فرقوں، خاص طور سے مسلمانوں اور ہندوؤں کے نمائندوں کے عملِ باہمی کی طرف ہے۔ کیوں کہ بغاوت کی ناکامی کے بعد ہی ہندوستان کے انگریز حکم رانوں نے اِن دو اہم ترین مذہبی فرقوں کو ایک دوسرے کے مقابل میں رکھنے کی حکمتِ عملی کو، اپنے مفاد میں مُلک پر حکومت کرنے کے ایک بے حد مؤثر وسیلے کے طور سے اختیار کیا، اور اِسی زمانے سے فرقہ وارانہ علاحدگی پسندی کے خیالات اس طرح پھیلنے شروع ہوئے جیسے پانی میں پتھر پھینکنے سے دائروں کی شکل میں لہریں پھیلتی ہیں۔

بغاوت نے ساری دنیا کی رائے عامّہ کو جھنجھوڑ کر رکھ دیا۔ ہندوستان کے واقعات سے کوئی بھی مُتاثر ہوئے بغیر نہ رہ سکا۔ ترقی پسند طاقتوں نے اُسی وقت پیش آنے والے واقعات کے بارے میں صحیح رائے قائم کرلی تھی۔ کارل مارکس نے لکھا تھا: "پہلی ہی نظر سے واضح ہوجاتا ہے کہ ہندوستانی عوام کی اطاعت شعاری اُس دیسی فوج کی وفاداری پر منحصر ہے جس کو تشکیل دے کر ساتھ ہی ساتھ برطانوی حُکام نے پہلی بار مزاحمت کے ایک ایسے مشترکہ مرکز کا بندوبست کیا ہے جو اس سے قبل کبھی بھی ہندوستانی عوام کو مُیسّر نہ تھا۔"

جمہوریت پسند روسی ناقدین غیر مہذّب ہندوستان میں انگریزوں کے تہذیب پھیلانے کے مُقدّس فریضے کی اُس کہانی کا بے دردی سے پردہ فاش کررہے تھے، جس کے بہانے وہ ہندوستان سے بے شمار مال و دولت بٹور کر اپنے ہاں لے جارہے تھے۔ "ہندوستانی عوام کی بغاوت روسی ہم عصروں کی نظر میں" کے عنوان سے لکھے گئے اپنے مضمون میں یُورے وِچ، روسی جمہوریت پسند صحافت کا جائزہ لیتے ہیں اور خصوصاً بغاوت کے بارے میں دَبرالیوبَف کی رائے کا حوالہ دیتے ہیں۔ دَبرالیوبَف کے الفاظ میں اِس دھماکے کی وجہ تھی "نظم و نسق کی بے ترتیبی، مقامی باشندوں پر ظلم ---- اور وہ گھٹی ہوئی بے بسی کی ناراضگی، جس کا دیر سویر کھُلا اظہار لازمی تھا، کیوں کہ انسان کے صبر کی بہ ہر حال ایک حد ہوتی ہے۔" دَبرالیوبَف اپنے مضمون "ہندوستان کی تاریخ اور موجودہ حالت پر ایک نظر" میں نہ صرف جاگیرداروں یا فوج کے دیسی سپاہیوں بلکہ ہندوستانی سماج کے سبھی طبقوں کی ناراضگی کے پیشِ نظر بغاوت کے عوامی کردار پر زور دیتے ہیں۔ (یہ مضمون دَبرالیوبَف نے تُرچی نف کے قلمی نام سے لکھا تھا)۔

انگلستان میں، قدرتی بات ہے کہ بغاوت کے تعلّق سے رویّے پر طبقاتی کردار کی

چھاپ نمایاں تھی، صاحبِ جائداد مال دار طبقات کے نظریہ سازوں کی نظر میں یہ جاہل اور توہمات کے جال میں پھنسے ہوئے دیسی باشندوں کی، اُن نعمتوں کے خلاف شورش اور بغاوت تھی جو برطانیہ کے، تہذیب و تمدّن کو فروغ دینے کے مبارک کام کی بہ دولت اُن کو مُیسّر ہو رہی تھیں۔ لیکن اُس وقت بھی اِس نوآبادیاتی پروپگنڈے کا جراءت کے ساتھ پردہ فاش کرنے والے لوگ موجود تھے۔ جیسا کہ برانن لکھتے ہیں اس واقعے کے بارے میں جمہوریت پسندانہ نقطۂ نظر کا آئینہ دار، ممتاز پرولتاری شاعر اور صحافی ارنسٹ چارلس جونس کی ادارت میں شائع ہونے والا اخبار "پیپلز پیپر" تھا۔

فوج کے اسلحہ میں یا یوں کہنا چاہیے کہ کارتوسوں کی نوعیت میں تبدیلی بغاوت کے بہانے کے کام آئی۔ ان نئے قسم کے کارتوسوں پر سے کاغذی غلاف کو دانتوں سے کاٹ کر اتارنا پڑتا تھا۔ فوج میں برابر یہ افواہ پھیل رہی تھی کہ کارتوسوں پر لگائے جانے والے روغن میں سُوّر اور گائے کی چربی کی آمیزش ہے۔ نتیجتہً مسلمان اور ہندو سپاہیوں کی بڑی تعداد نے نئی وضع کے کارتوسوں کو استعمال کرنے سے انکار کر دیا۔ 10 مئی 1857ء کو دہلی سے پچاس کلومیٹر کے فاصلے پر واقع شہر میرٹھ کی چھاؤنی میں تعینات سپاہیوں کے رسالوں نے بغاوت کی۔ انھوں نے اپنے انگریز افسروں اور عہدہ داروں کو مار ڈالا اور دہلی کی طرف روانہ ہو کر 11 مئی کو یہ سپاہی کشمیری دروازے پر پہنچے۔ دہلی کی محافظ فوج کے سپاہیوں نے، جو اِس دروازے کی پہرہ داری پر مُتعیّن تھے اور جن کو پہلے ہی سے میرٹھ سے آنے والے ایک ہرکارے کے ذریعے مطلع کیا جا چکا تھا، باغیوں کا گرم جوشی سے استقبال کیا۔ دہلی کی محافظ فوج کے انگریز افسر سب مارے گئے، نووارد سپاہیوں نے، جن کے ساتھ مقامی رسالے بھی شامل ہو گئے، شہر پر قبضہ کر لیا اور بہادر شاہ ظفر کی سارے ہندوستان کے بادشاہ کی حیثیت سے تخت نشینی کا اعلان کر دیا گیا۔ بادشاہ کی عمر اس وقت بیاسی سال کی تھی۔ مغلیہ سلطنت کی سابقہ سرحدوں کی بحالی اور عموماً کسی طرح کے مخالف انگریز اقدام کے بارے میں شاید ہی کبھی انھوں نے سوچا ہو، تاہم قلعے اور محل کا میلان جنگ جویانہ تھا۔ بادشاہ کے کثیر التعداد وارث ایسٹ انڈیا کمپنی کے اس فیصلے سے غصّے میں بھرے ہوئے تھے کہ بہادر شاہ کے مرنے کے بعد مغلیہ شاہی خاندان کا وجود ختم ہو جائے گا، خانوادے اور اس کے نمائندوں کی کفالت کے لیے وظیفے کی اجرائی بند کر دی جائے گی اور بہادر شاہ کے اخلاف اور ان کی محرمات کو لال قلعے سے بے دخل کر دیا جائے گا۔

بہادر شاہ نے، اُنھیں پیش کیے جانے والے تختِ شاہی اور اسی کی مناسبت

سے اعزازات کو قبول کرتے ہوئے گویا کہ باغیوں کا ساتھ دیا لیکن دیکھا جائے تو ہمیشہ کی طرح اِس بار بھی اُن کے لیے کسی طرح کا آزادانہ فیصلہ کرنا ممکن نہ تھا۔

سوال پیدا ہوتا ہے کہ وہ بہادر شاہ ظفر، جن کا نہ تو کبھی اپنا کوئی سیاسی لائحۂ عمل تھا اور نہ جنھوں نے اپنے کسی اِقدام سے شہرت حاصل کی تھی، جنھوں نے کبھی اُن حالات سے، جن میں اُن کی زندگی کمپنی کے ایک وظیفہ خوار کی حیثیت سے بسر ہو رہی تھی، مطمئن نہ ہونے کا بھی اظہار نہیں کیا تھا، واقعات کے عین گردابِ بلا میں کیسے آپڑے اور 11 مئی سے لے کر 19 ستمبر تک چار ماہ کے لیے ہندوستان کی قومی وحدت کی علامت کیسے بن گئے۔

یہ صحیح ہے کہ یہ بھولنا مناسب نہ ہو گا کہ بہادر شاہ نام ور مغلیہ خاندان کے نمائندے تھے! اِس کے باوجود کنور محمد اشرف کے خیال میں یہاں ایک طرح کے قول و قرار کے بغیر کام نہیں چلا تھا اور اسی کے مطابق "سارے شمالی ہندوستان میں بغاوت کے اہم مراکز نے اپنی طاقتوں کو بہادر شاہ کے گرد مجتمع کر دیا تھا۔" کنور محمد اشرؔف کے خیال میں اگر انگریزوں کے خلاف جِدّوجہد میں باشندگان ہند کے اتحاد کے پرچم کا کام دینے کے لیے بادشاہ سب سے زیادہ موزوں شخصیت ثابت ہوئے تو اس کی متعدّد وجہیں تھیں۔ مذہبی اعتبار سے وہ "باغیوں کے وسیع حلقوں کے لیے قابلِ قبول تھے۔" اُن کا بغاوت کی رہ نمائی قبول کرنا ہی انھیں وہابیت کی طرف مَیلان رکھنے والے فوجیوں کی نظروں میں مُجاہدِ اسلام اور غازی کا رتبہ دینے کے لیے کافی تھا، ان کا تشیع کی طرف جھکاؤ ان کے لیے اودھ کی ہم دردی کا ضامن تھا اور جہاں تک تصوّف کا تعلّق ہے تو یہاں انھیں "پیر و مرشد" کی حیثیت حاصل تھی، وہ بھی ایسے پیر و مرشد کی، جو چالیس دن کے روزے کی آزمائش سے گزر چکا تھا۔" اُن کی شعر گوئی بھی کام آئی، بہ حیثیت شاعر وہ دانش وروں کے حلقوں میں کافی باوقار تھے۔ بالآخر ان کا انکسار، "انسانیت اور برتاؤ" آبادی کے مختلف طبقوں کے لیے کچھ کم اہم نہیں ثابت ہوئے۔

تاہم اس بار بھی بہادر شاہ کو آخری فیصلے کا اختیار کم ہی معاملات میں حاصل تھا۔ مختلف غیر فوجی اُمور اُن کی خدمت میں توثیق کے لیے پیش کیے جاتے تھے، لیکن فوجی اُمور سے انھیں سروکار نہ تھا، گو کہ اپنے بیٹوں میں سے ایک کو انھوں نے سپہ سالار مقرر کر دیا تھا۔ لیکن شاہزادہ موصوف کا دائرۂ اختیار بھی باغیوں کے حقیقی سپہ سالار جنرل بخت خاں کی دہلی میں آمد کے ساتھ محدود ہو کر رہ گیا تھا۔ غالب کے دوست مولوی فضل حق بغاوت کو بڑھاوا دینے والوں میں شامل تھے۔ اپنے نئے ٹھکانے اور

سے دہلی آکر وہ مستعدی کے ساتھ انتظامی سرگرمیوں میں شامل ہو گئے۔ وہ باغیوں کی اُس مجلسِ شوریٰ کے لیے منتخب کیے جانے والے چار غیر فوجی افراد میں سے ایک تھے، جس نے دراصل باغی ہندوستان کی حکومت کا کاروبار چلانے کی ذمّہ داری اپنے سر لی تھی۔

تاہم فوراً ہی بغاوت طرح طرح کے مسائل سے دوچار ہو گئی، جیسے دہلی میں انگریزوں کی مزاحمت، متعدد بڑے جاگیرداروں کی دغابازی، خود باغیوں کے لشکر میں بد نظمی اور لوٹ مار اور بالآخر بغاوت کے لیے مادی اعانت کے معاملے میں متموّل طبقات کی طرف سے مزاحمت۔ شاہی محل میں بھی اِتحاد و اتفاق کا فقدان تھا، کیوں کہ شاہزادے سب کے سب بہادر شاہ کے مقرّبین کے خلاف ہو گئے تھے، خصوصاً حکیم احسن اللہ خاں کے، جن پر اُنھوں نے انگریزوں کے ساتھ سازش کا الزام لگایا تھا۔ ساتھ ہی ساتھ غیر فوجی انگریز باشندوں کے تعلّق سے بے رحمی اور ظلم و تشدّد کے مظاہرے بھی ہو رہے تھے۔ مثال کے طور پر سپہ سالار شاہزادہ مرزا مغل کے مطالبے پر اُن انچاس انگریز عورتوں اور بچوں کو جو بہادر شاہ کی اجازت سے محل میں چھپے ہوئے تھے سپاہی وہاں سے باہر لے گئے اور سب کو گولی سے اُڑا دیا۔

چار مہینے تک انگریزوں کے سبھی حملوں کو پسپا کرتے ہوئے سپاہیوں نے دہلی پر اپنا قبضہ برقرار رکھا۔ چوں کہ بہادر شاہ تختِ شاہی پر پہلے کی طرح اب بھی متمکّن تھے تو بادشاہ اور ان کے اُمرا کی زندگی کی وہ شکل جسے دربار کہتے ہیں، بغاوت کے ہنگامے میں گرفتار شہر کے لیے نامناسب ہونے کے باوجود، برقرار تھی۔ مزید برآں دربار میں شریک ہر فرد کے فرائضِ منصبی بھی برقرار تھے۔ غالب خود لکھتے ہیں کہ اُن کو حسبِ معمول اصلاحِ شعر کی خدمت بجالانی پڑتی تھی۔

لیکن اس کے باوجود غالب کی کوشش رہی کہ وہ دربار سے ذرا دور ہی رہیں۔ اپنے مکتوب مورخہ 14 جنوری 1858ء میں وہ نواب رام پور کو لکھتے ہیں: "اس ہنگامے میں اپنے کو میں نے دربار سے الگ ہی رکھا۔ لیکن اس اندیشے سے کہ اگر یک قلم ترکِ آمیزش کرتا ہوں تو کہیں میرا گھر تاراج نہ کر دیا جائے اور خود میری جان کو خطرہ لاحق نہ ہو جائے، میں باطن میں بے گانہ اور بہ ظاہر آشنا بنا رہا۔" اب وثوق کے ساتھ رائے قائم کرنا مشکل ہے کہ واقعی سب کچھ یوں ہی تھا یا صورت حال کچھ اور تھی، کیوں کہ نہ صرف مولوی فضل حق بلکہ غالب سے قریبی تعلّق رکھنے والے افراد اور اُن کے شاگردوں نے بھی بغاوت میں سرگرمی سے حصہ لیا تھا، مثال کے طور پر انھیں مے کش نے، جن کے

تخلص کی غالب نے اپنی ایک رباعی میں ہنسی اڑائی ہے۔ اِسے واحد قرینِ قیاس روایت ماننا مشکل ہے کہ بغاوت کے آغاز ہی سے غالب اپنے گھر کی چہار دیواری میں گوشہ نشین ہو گئے اور ان کا بس ایک مشغلہ رہا اور وہ یہ کہ اپنا روزنامچہ "دستنبو" لکھتے رہیں، وہ بھی اِس اہتمام کے ساتھ کہ اُنھوں نے واقعات کے بیان کے لیے قدیم فارسی کا جو اسلوب چُنا تھا، اُس میں عربی زبان کا ایک لفظ بھی خلل نہ ڈالے۔ خارج از امکان نہیں ہے کہ یہ روایت فوری معرضِ وجود میں نہیں آئی، وقت آنے پر اِس کی بڑے جتن سے تصحیح بھی کی گئی۔ اس کے باوجود غالب کی زندگی کے اِس دور کے بارے میں اگر ہم کو کوئی معلومات ملتی ہیں تو بس اِسی روزنامچے "دستنبو" سے اور یا پھر نسبتاً بعد کے زمانے میں تحریر شدہ خطوط میں بعض مقامات پر اس دور کے ذکر سے۔ انگریز محقق ہارڈی، جس نے غالب کی زندگی کے اِس دور سے متعلق دستاویزات کا مطالعہ کیا ہے، کہتا ہے کہ اُسے بغاوت سے متعلق، محافظ خانے اور انڈیا آفس کی لائبریری میں موجود دستاویزات میں تو کچھ بھی نہیں ملا۔ البتہ ناقابل اعتبار دستاویزی ثبوت کے ساتھ کچھ اطلاعات ملتی ہیں، مثلاً یہ کہ غالب کو دربار میں اس لیے طلب کیا گیا کہ باغی جو سکے ڈھلوا کر جاری کرنے والے تھے اُن کی پشت پر کندہ کیے جانے کے لیے وہ ایک شعر لکھ کر دیں۔ غالب نے مُبیّنہ طور پر انکار کیا، تاہم دربار کے دفتر میں محفوظ کاغذات سے اس کی نفی ہوتی ہے اور بغاوت کے فرو ہونے کے بعد انگریز انتظامیہ کے تحت غالب کے موردِ عتاب ہونے کی ایک وجہ یہ بھی ہے۔ اگر یہ سب امرِ واقعہ ہے، تو یہ بات بالکل سمجھ میں نہیں آتی کہ درباری شاعر ہوتے ہوئے، دہشت اور زور و شور سے چلنے والی درباری سازشوں کے اس ماحول میں غالب اِس سیدھی سادی تجویز کو، جو ان کے فرائضِ منصبی کے بالکل مطابق بھی تھی، رد کرنے کی ہمت کیسے کر سکتے تھے۔

اس اثناء میں شہزادوں اور بہادر شاہ کے مُقرّبین کے درمیان اختلافات اِس حد تک شدید ہو گئے کہ جب شہزادہ مرزا مغل نے تخریب کاری اور انگریزوں کے حق میں مُخبری کے الزام میں حکیم احسن اللہ خاں کی گرفتاری کا مطالبہ کیا، اور اُس زمانے میں گرفتاری کسی مقدمے اور عدالتی تحقیقات کے بغیر موت کے معنی رکھتی تھی، تو عُمر رسیدہ بادشاہ نے اپنے درباری معالج کو اپنے بدن کی آڑ میں لے لیا اور اُنھیں باغیوں کے حوالے کرنے سے صاف انکار کر دیا۔ تاہم حکیم احسن اللہ خاں کا گھر تاراج اور جلا کر راکھ کر دیا گیا۔ بادشاہ کے اِس مُشیر کی شخصیت درباری حزبِ مخالف کے مسلسل حملوں کا نشانہ تھی، جب کہ غالب کے اِس شخص کے ساتھ قریبی تعلقات تھے اور اُن کو اِس سے

ہم دردی تھی، کیوں کہ اِنھیں احسن اللہ خاں نے کسی زمانے میں کوشش کرکے غالب کو درباری مُورّخ کا عہدہ دلوایا تھا۔

غالب کے روزنامچے کی اِمتیازی خصوصیت بغاوت کے دو مَرحلوں سے مُتعلّق اندراجات کا نمایاں عدم تناسب ہے: پہلے چار مہینوں کو، جب دہلی میں باغیوں کا راج تھا، بہ درجہا کم جگہ دی گئی ہے بہ نسبت بعد کے مہینوں کے، جب کہ انگریز شہر میں داخل ہوکر باغیوں کے خلاف انتقامی کارروائی کررہے تھے۔ چوں کہ، جیسا کہ خود غالب نے وضاحت کی ہے، یہ روزنامچہ سوچ سمجھ کر خاص طور سے قلم بند کی ہوئی تصنیف تھی، جس کو ان کا ارادہ بغاوت سے اپنی بے تعلقی کے ثبوت کے طور سے انگریز حکومت کی نذر کرنے کا تھا، اور یہ عزم انھوں نے 1858ء میں کیا تھا، تو روزنامچے کی بعض خصوصیات کی وضاحت اِس صورتِ حال سے بھی کی جاسکتی ہے۔ بہ حیثیت مجموعی تصنیف کے ڈھانچے کو بھی، جو ایک "چوکھٹے" سے، یعنی ملکہ وکٹوریہ کی شان میں ایک قصیدے، ایک نہایت پُرتکلف انتساب وغیرہ وغیرہ سے مُزیّن ہے، اِس کی خصوصیات میں شمار کیا جاسکتا ہے اور قدرتی بات ہے کہ بہ حیثیتِ مجموعی تصنیف کے آہنگ یعنی "باغیوں" اور "شورہ پشتوں" کی مَذمّت، انگریزوں کی "شرافتِ نفس" اور ان کے مشن کی واجبیت کے اعتراف کی وضاحت بھی اسی صورتِ حال سے ہوتی ہے۔ اس تصوّر کے مطابق "دستنبو" (یعنی گُل دستے یا عطردان) کا مقصد یہ تھا کہ فرماں رواؤں کے ہاتھوں میں پہنچ کر وہ اُن کے مشامِ جاں کو مُعطّر کرے اور بغاوت کے زمانے میں شاعر کی وفاداری کا ثبوت فراہم کرے، تاکہ وہ پنشن کی بحالی کی اُمّید پھر سے باندھ سکے۔ غالب اِس طرح سے کوشش کرتے ہیں کہ نوآبادیاتی حکومت کی تیز رفتار گاڑی کے نیچے آکر کچلے جانے سے خود کو بچالیں لیکن اُن کے اس گل دستۂ رنگ و بو سے خون اور جلاکر راکھ کردی جانے والی بستیوں کی بو آتی ہے اور گُتھی ہوئی نثر کی عطر بیزیاں اِس بو کو محض اور ناگوار بناتی ہیں۔

غالب کے تذکرہ نویسوں کے لیے، جو صداقت کے ترجمان، حقیقتِ اعلیٰ کے عارف اور جہانِ نو کے پیش بین شاعر کے پیکر کا برطانوی شہنشاہیت کے ایسے وفادار باشندے کے پیکر سے توافق کرتے ہیں جو اپنے ہم وطنوں پر عائد کی جانے والی نفرت انگیز تعزیرات کو بلا کسی تردّد کے تسلیم کرلیتا ہے اور جسے فکر ہے تو بس اپنے نان و نمک کی غالب کا روزنامچہ ایک لحاظ سے اب تک ایک مُعمّے کی حیثیت رکھتا ہے۔

اِس اَمر پر غور کرتے ہوئے کہ غالب نے کیسے لاجواب قصیدے ایسے ایسے افراد کی مدح میں لکھے ہیں، جو کسی طرح اس کے مستحق نہیں تھے زمانۂ حال کے ایک فاضل

محقق سوال کرتے ہیں: "یہ کیا ہے؟ کیا یہ قابلِ افسوس چاپلوسی ہے، جس کا مقصد یہ ہے کہ کسی طرح شاعر کے لیے روزی کا انتظام ہو جائے؟ یا پھر یہ اِس صنفِ سخن میں نام وری پانے والے پیش رووں کے معیار تک پہنچنے کی محض ایک کوشش ہے؟" اور پھر خود ہی جواب دیتے ہیں: "شاید یہ بھی اور وہ بھی"۔

معاملہ دراصل نہ یوں ہے نہ ووں! معاملہ یہاں دراصل ادب اور اس کی مختلف اصناف کے مقصد کے تعلق سے دوسرے ہی نقطۂ نظر کا ہے، جس کو سمجھنے کی اِس کتاب میں ہم نے جا بہ جا کوشش کی ہے' وہ نقطۂ نظر جو ادبی مشاغل کے ذریعے حاصل ہونے والی کمائی کے بارے میں ایک بالکل واضح رویّہ اختیار کرنے پر مجبور کرتا تھا۔ متاخّر جاگیر دارانہ سماج کے تاریخی حالات اور اُس سماجی نظام کے آدرشوں اور معیارات اور ادب کی نسبت سے روایت کے مطابق کیے جانے والے تقاضوں کو ملحوظِ خاطر رکھیں تو یہ نقطۂ نظر بالکل فطری تھا۔ ادبی پیشے کی ایک نوع کے طور سے قصاید کے ذریعے رقم کا حصول روایت کے مطابق ایک قابلِ قبول امر سمجھا جاتا تھا۔ ورنہ اس بنیاد پر تو بادشاہوں کے لیے تاج بنانے والے سُناروں اور زردوزی کے کام کے چوغے سینے والے درزیوں پر بھی، جن کی اِن مصنوعات کو دیکھنے اب لوگ عجائب گھر جایا کرتے ہیں، گھٹیا زمانہ سازی کا الزام عائد کیا جا سکتا ہے۔

غالب کا روزنامچہ معمول سے ذرا ہٹی ہوئی تصنیف ہے۔ اس کی خصوصیت بہ حیثیت صنفِ ادب اس کا ضابطوں سے بے نیاز ہونا ہے، کیوں کہ ہر صنف کی غرض و غایت اور منصب کا تعیّن کرنے والی روایت میں وقائع اور روزنامچوں کو ادبیات میں کوئی اونچا مقام نہیں دیا گیا ہے۔ اسی لیے اگر مُورّخ اور سوانح نگار، شاعر پر قصیدوں سے زیادہ اپنے اِس روزنامچے میں ریاکاری سے کام لینے کا الزام عاید کرتے ہیں تو اس کے لیے اُن کے پاس ایک حد تک وُجوہ بھی کافی ہیں۔ مختلف زمانوں کے تاریخی وقائع کا جائزہ لیتے ہوئے تاشقند کی محقق پلیاکووا وضاحت کرتی ہیں کہ عہدِ وسطیٰ کے مشرق سے مُتعلق وقائع کے اسلوبِ بیان اور اُن واقعات کے بارے میں رائے کا تعیّن ایک مخصوص معیار اور آداب کے مطابق ہی ہوتا ہے۔ اس صورت میں آداب سے مُراد بیان کا وہ طریقہ ہے، جب کہ مُصنّف کو پہلے ہی سے معلوم رہتا ہے کہ مختلف مَظاہر یا اہم کردار ادا کرنے والے اشخاص کی، لفظوں میں تصویر کیسے کھینچنی چاہیے۔ سب سے اہم بات یہ کہ مُثبت اور مَنفی مَظاہر کو گویا کہ ان کی بُنیادی شکل میں، بندھے ٹکے فارمولے کے مطابق روایتی توصیف، علامتی تشبیہ نگاری، اندرونِ عمارت، موقع، محل اور مثال و علامت کے جُھرمٹ

میں پیش کرنا چاہیے۔ واقعہ، یوں کہیے کہ رزمیہ صداقت کے نقطۂ نظر سے بیان کیا جاتا ہے، جس میں کرداروں کو نہ ہی پہلے سے برحق اور قصوروار میں تقسیم کیا جاتا ہے اور نہ ہی برحق سے اخلاقی فتح اور قصوروار سے اخلاقی شکست منسوب کی جاتی ہے۔ یہاں ضمناً یہ نشان دہی مناسب ہوگی کہ اسی میں رزمیہ تصورِ کائنات کی تاثیر کا راز بھی پنہاں ہے، جس کی زندہ مثال "شاہ نامۂ فردوسی" ہے۔ ہمارا یہ ادّعا کچھ بے جا نہیں تھا کہ اس رزمیہ نظم کا حریفِ مقابل افراسیاب آسانی سے کسی دوسری رزمیہ نظم کا میر افسانہ بننے کی صلاحیت رکھتا ہے اور مرورِ زمانہ کے ساتھ اُس نے یہ مقام حاصل کر بھی لیا!

اور اس مفہوم میں غالب کا یہ اعتذار نامہ رزمیہ نوعیت کا ہے۔ اہم بات یہ ہے کہ ان کی کھینچی ہوئی تصویریں تاریخی اعتبار سے سچی ہیں اور رزمیہ غیر جانب داری ان کی نمایاں خصوصیت ہے۔ اسی نقطۂ نظر کی بہ دولت واقعات کے بارے میں رائے کی جگہ کبھی اوقات اخلاقی نوعیت کا بندھا ٹکا فارمولا لے لیتا ہے: اگر اس صنفِ ادب کے نقطۂ نظر سے کوئی امر لائقِ مذمّت ہے تو اس کے تعلق سے تحقیر آمیز القاب استعمال کیے جاتے ہیں اور کوئی امر لائقِ تعریف ہے تو اس کو القابِ تحسین وستائش سے متصف کیا جاتا ہے۔ یہاں ہم ایک مثال پیش کرتے ہیں۔ غالب 11 مئی 1857 ء یعنی اُس دن کے واقعات بیان کرتے ہیں جب کہ میرٹھ کے سپاہیوں کے دستے شہر میں داخل ہوئے تھے:

"اِس سال، جس کا حروفِ ابجد کے لحاظ سے مادّۂ تاریخ "رستخیز بے جا" ہے، بہ الفاظِ دیگر 16 رمضان 1273 ہجری مطابق 11 مئی 1857 ء کو علی الصّباح یکایک دلی کی شہرپناہ اور قلعے کے در و دیوار ہل گئے۔ لگتا تھا کہ آثار زلزلے کے ہیں، لیکن یہ دراصل بھونچال نہیں تھا۔ اِس منحوس دن میرٹھ چھاؤنی کے دغاباز، شورہ پشت سپاہیوں کے کچھ دستے، جن کے دِلوں میں نفرت کی آگ بھڑک رہی تھی، بھاگ کر دِلی آئے۔ سب کے سب، شرم و لحاظ سے عاری، آقاؤں کے قتل پر آمادہ، بغاوت پر کمربستہ اور انگریزوں کے خون کے پیاسے تھے۔ شہرپناہ کے محافظوں نے، جو باغیوں کے ساتھ ہم پیشگی کی وجہ سے قدرتاً ہمدردی رکھتے تھے اور جو ممکن ہے، پہلے سے ان کے ساتھ عہدوپیمان بھی کر چکے ہوں، دروازے کھول دیے اور پاسِ نمک اور حفاظتِ شہر کو بالائے طاق رکھ کر اِن ناخواندہ یا خواندہ مہمانوں کا خیر مقدم کیا۔ اِن برانگیختہ سُبک عنان سواروں اور سنگ دل تیزرفتار پیادوں نے جب شہر کے دروازوں کو کُھلا ہوا اور دربانوں کو مہمان نواز پایا، تو دیوانہ وار ہر طرف دوڑ پڑے اور جہاں جہاں اعلیٰ رُتبوں پر فائز اشخاص اور صاحبانِ عالی شان (یعنی انگریز افسروں) کو پایا، قتل کیے بغیر نہ ہٹے اور اُن کی کوٹھیوں میں آگ لگادی۔"

کنور محمد اشرف اِس منظر اور اسی طرح کے ایک اور منظر کی (جس کا حوالہ آگے آئے گا) تشریح یوں کرتے ہیں: "غالب کے روزنامچے میں، جس میں وہ میرٹھ چھاؤنی کے سپاہیوں کے دِلّی میں داخلے کا ذکر کرتے ہیں، اُن اہلِ حرفہ اور سپاہیوں کے اِتّحادِ عمل کی قابلِ قدر تصویر ہماری نظروں کے سامنے آتی ہے، جن دو گروہوں پر دراصل وہابیوں کی سماجی بنیاد مشتمل تھی۔ "سپاہیوں اور حرفت پیشہ لوگوں میں فوراً گہرا رشتۂ اُخوّت قائم ہوگیا۔ فضول باتوں میں وقت ضائع کیے بغیر انھوں نے اپنا کام شروع کردیا۔" یہ تشریح فارسی عبارت کی غیر صحیح قراءت پر مبنی ہے، جس میں لفظ "ہم پیشگی" کے معنی "اہلِ حرفہ" نہیں ہیں جیسا کہ کنور محمد اشرف نے ترجمہ کیا ہے۔ تاہم اس بات سے انکار نہیں کہ غالب کا بیان بھائی چارے کے اُس جذبے کی واقعی معروضی انداز میں تصویر کشی کرتا ہے جو میرٹھ اور دہلی کے سپاہیوں کے درمیان اِن دو سپاہیوں کے مل جانے پر پیدا ہوا۔

اس کے بعد غالب "عزلت نشینی کی زندگی گزارنے والے اور انگریزوں کے نمک خوار اپنے جیسے غریبوں" کی حالت کا نقشہ کھینچتے ہیں جنھیں انگریزوں کی مہربانی سے گزر بسر کے لیے "نان و نمک" میسر تھا، جو شہر کے مختلف مقامات پر بکھرے ہوئے تھے، جن کا فنِ حَرب سے کوئی تعلق نہ تھا، جو ہتھیار سے بے گانہ اور "تیر و تبر میں بھی امتیاز نہیں کر سکتے تھے"۔ یہ دہلی کی اَمن پسند آبادی کے نمائندے تھے، جنھیں اندھیری رات میں شورہ پُشتوں کے حملے کا ڈر لگا رہتا تھا اور "سچ پوچھو تو یہ لوگ صرف اِس مطلب کے تھے کہ گلی کوچوں کو آباد کریں۔ اِس گوں کے ہرگز نہ تھے کہ جنگ و جدل کے واسطے کمر بستہ ہوں۔" یہ سمجھ کر کہ "سَیلِ تُندرَو کو خاشاک" سے روکنا ممکن نہیں اور یہ دیکھ کر کہ وہ اس آفتِ ناگہانی کے آگے عاجز اور بے بس ہیں، غالب لکھتے ہیں کہ وہ "گھروں کے اندر غم اور ماتم میں بیٹھ رہے۔ بندہ بھی انھیں ماتم زدگان میں سے ہے۔ گھر میں بیٹھا تھا کہ شور و غوغا بلند ہوا۔ قبل اس کے کہ سبب دریافت ہو، چشم زون میں صاحب اجنٹ بہادر اور قلعہ دار کے اندرونِ قلعہ مارے جانے کی خبر آئی۔ معلوم ہوا کہ سوار اور پیادے اور لوگوں کے جمّ غفیر ہر گلی کوچے میں گشت لگا رہے ہیں۔ پھر تو کوئی جگہ ایسی نہ تھی جو گل اندا موں کے خون سے ارغوانی نہ ہو اور کوئی ایسا گوشۂ چمن نہ تھا جو اپنی تاراجی سے گورستانِ بہار کی یاد تازہ نہ کرتا ہو۔ آہ وہ خوش اخلاق و نیک نام حُکّام جو عدل و انصاف میں ممتاز تھے اور جو اپنی دانش مَندی سے سب کو مُتاثر کرتے تھے! آہ وہ پری چہرہ، نازک اندام، ماہ طلعت، سرخ و سفید، سیم بدن خواتین! اور آہ وہ بچے، جنھوں نے ابھی دنیا

دیکھی بھی نہ تھی، جو اپنے شگفتہ چہروں کے ساتھ گل و لالہ کے درمیان کھلکھلاتے چہلیں کیا کرتے تھے اور جو اپنی خوش خرامی سے تیتر، دراج اور ہرن کو شرمندہ کرتے تھے، آہ وہ بچے جو ناگہاں گردابِ خون میں ڈھکیل دیے گئے! دہکتے انگاروں کو اپنے کاندھوں پر لیے ہوئے اور بھڑکتے ہوئے شعلوں کا ناچ ناچتی ہوئی موت، جس کو دیکھ کر لوگ ناخنوں سے اپنا منھ نوچ لیتے اور نیلا ماتمی لباس پہن لیتے ہیں، اگر خود ان کشتگانِ ناحق کے سرہانے آہ و زاری کرنے لگے اور اِن کے سوگ میں سیاہ لباس پہن لے، تو اِس میں حیرت کی کوئی بات نہ ہوگی اور اگر گنبدِ فلک خاک بن کر ہمارے سروں پر برس پڑے اور اگر زمین سراسیمہ دھول کی طرح سے ہوا میں اڑجائے، تو یہ بات خلافِ توقع ہر گز نہ ہوگی۔

اے نو بہار چوں تنِ بسمل بخون بغلت
اے روزگار چون شبِ بے ماہ تار شو
اے آفتاب روی بسیلی کبود کن
اے ماہتاب داغِ دل روزگار شو

(بسمل کی طرح خون میں رُل فصلِ نو بہار
اے روزگار! ہاں شبِ تیرہ سا تار ہو!
اے آفتاب! چہرہ طمانچوں سے کر کبود
اے ماہ تاب! داغِ دل روزگار ہو!)

(ترجمہ: مضطر مجاز)

اِس کے بعد خوں ریزی کا زور کم ہوا اور پھر تمام شہروں سے بغاوت کی خبریں ملنے لگیں اور جیسا کہ غالب لکھتے ہیں: "ہر جگہ سپاہیوں کے گروہ کسانوں کے ساتھ رشتۂ اُخوت قائم کر رہے تھے اور فضول بات چیت میں وقت ضائع کیے بغیر، دور و نزدیک، سب ایک ہی کام پر کمر بستہ تھے۔ یہ کام تھا دشمنوں کو نیست و نابود کرنا۔ باغیوں نے توپیں نکال کر نصب کر دیں اور بندوقیں ذخیرہ کر لیں، وہی بندوقیں" جن کا استعمال انھوں نے انگریزوں سے سیکھا تھا، اور "نفرت کی آگ میں جلتے ہوئے، بندوق کا رخ اپنے ہی مُعلّموں کی طرف کر دیا۔"

قید خانے کھول دیے گئے۔ اس ہنگامے کے زمانے میں بہت سے لوگ مالا مال ہوگئے۔ جو یہ بھی نہیں جانتے تھے کہ جواہرات کس چیز کا نام ہے، اب اُن کے پاس ہیرے جواہرات اتنے تھے، "جتنی کہ ندی میں ریت"۔ دوسروں کا دیوالہ نکل رہا تھا اور

اُن کے پاس پینے کے لیے چُلّو بھر پانی خریدنے کی بھی استطاعت نہیں رہ گئی تھی۔

غالب حکیم احسن اللہ خاں کی جان لینے کی کوشش کا بھی تذکرہ کرتے ہیں۔ اس کے بعد وہ دوسرے شہروں اور ریاستوں کے بغاوت میں شامل ہونے کا ذکر کرتے ہیں لیکن یہ یقین دلاتے ہوئے کہ نواب رام پور کو بادشاہ کی وفاداری کا حلف اٹھانے پر مجبور کیا گیا تھا، وہ صریحاً رام پور کو انگریزوں کی نظر میں اوروں سے الگ دکھانے اور ذِمّہ داری سے بری کرنے کی کوشش کرتے ہیں۔

بہ حیثیتِ مجموعی غالب خاصے معروضی انداز میں واقعات کی رفتار کا جائزہ لیتے ہیں اور تاریخی حقیقت کو مسخ نہیں کرتے۔ جہاں تک واقعات کے بارے میں اُن کی رائے کا تعلق ہے تو وہ اِس کے اظہار سے گریز ہی کو ترجیح دیتے ہیں۔ تاہم روزنامچے کا دوسرا حصہ (روزنامچے کو باقاعدہ حصوں میں تقسیم نہیں کیا گیا ہے، لیکن بعض تاریخوں کی نشان دہی کی گئی ہے، خصوصاً ستمبر کے مہینے کی، جب انگریز شہر میں داخل ہوئے) جس کا تعلق اُس زمانے سے ہے جب انگریزوں نے باغیوں کے خلاف انتقامی کارروائی کی اور اپنا نظم و نسق بحال کیا، نسبتاً زیادہ ناگوار پہلے حِصّے کے مقابلے میں، غالب کے نقطۂ نظر کی غالباً کہیں زیادہ وضاحت کے ساتھ ترجمانی کرتا ہے۔

اِس بغاوت کی صد سالہ برسی کے موقعہ پر 1957ء میں شائع ہونے والے مجموعے میں شامل اپنے مضمون میں ہندوستانی پروفیسر مجمدار اس اندھیر کے بارے میں جو 1857ء میں انگریزوں نے دہلی میں مچایا تھا، لکھتے ہیں: "اس زمانے میں دونوں فریق انتہائی ظلم و تشدّد کی کارروائیوں کے مُرتکب ہوئے لیکن جب کہ انگلستان میں ہر اسکول کالڑکا کان پور میں انگریز شہریوں کے بے رحمی کے ساتھ ہلاک کیے جانے کے بارے میں پڑھتا آیا ہے، اعلیٰ تعلیم یافتہ انگریزوں میں بھی کم ہی اس اَمر سے واقف ہیں کہ اُن کے ہم وطنوں نے کس سنگ دلی کے ساتھ ہندوستانی مردوں، عورتوں اور بچّوں کا قتلِ عام کیا تھا۔ ہندوستانی کشتگانِ ناحق کی تعداد کان پور میں قتل ہونے والے انگریزوں سے کئی سو گنا زیادہ ہے ......، اس کے باوجود کہ انگریزوں کی فوجوں کو عورتوں اور بچوں سے تعرّض نہ کرنے کی ہدایت دی گئی تھی، عموماً اس حُکم کی خلاف ورزی کی جاتی تھی۔ "بمبئی کرانیکل" کا انگریز نامہ نگار لکھتا ہے: "جب ہماری فوجیں شہر میں داخل ہوئیں، تو گھروں میں چھپے ہوئے سب باشندوں کو سنگینیں گھونپ کر وہیں ہلاک کر دیا گیا۔ ان کی تعداد کتنی زیادہ تھی اس کا اندازہ لگانا مشکل نہ ہو گا اگر میں کہوں کہ مختلف گھروں میں چالیس چالیس اور پچاس پچاس افراد چھپے ہوئے تھے۔ وہ باغی نہیں، محض شہر کے عام

باشندے تھے، جنھیں ہماری مشہورِ عام کُشادہ دلی اور ہمارے رحم و کرم پر بھروسا تھا۔ مجھے یہ اطلاع دیتے ہوئے بڑی مسرّت محسوس ہو رہی ہے کہ اس بار اِن لوگوں کو مایوسی کا سامنا کرنا پڑا۔"

لوگوں کے قصور کی چھان بین میں وقت گنوائے بغیر اُنھیں سزائے موت دی جاتی تھی: "شہر میں سب سے نمایاں مقام پر ایک بڑی چوکور پھانسی نصب کی گئی تھی اور روزانہ اُس پر پانچ چھ مجرم قرار دیے جانے والے افراد کو لٹکا کر سزائے موت دی جاتی تھی۔ انگریز افسر یہاں بیٹھ کر سگریٹ کے کش لگاتے ہوئے اِن مظلوموں کے، حالتِ جاں کنی میں تڑپنے کے نظّارے سے لطف اندوز ہوتے تھے۔" خود انگلستان میں، ہندوستان میں روا رکھی جانے والی اس درندگی کے خلاف احتجاج کی آوازیں سنائی دے رہی تھیں۔ جونس نے اپنے اخبار میں لکھا: "انگریزوں نے ہندوستان میں سزائے موت کا ایسا خوف ناک طریقہ ایجاد کیا ہے کہ ساری نوعِ انسانی دہل کر رہ گئی ہے۔ اِن رقیق القلب عیسائیوں نے ایک بہت ہی نفیس ترکیب سوچ نکالی ہے: لوگوں کو توپ کے دہانے پر باندھ کر توپ داغتے ہیں اور اِس طرح ان لوگوں کے پرخچے اڑا دیتے ہیں، دیکھنے والوں پر انسانی بدن اور انتڑیوں کے پرخچوں کی خونی بارش کا چھڑکاؤ کرتے ہیں۔" علاوہ اس کے کہ سزائے موت کے اِن وحشیانہ طریقوں کے شکار بے قصور اور قصور وار دونوں تھے ہندوؤں کے لیے اِس طرح کی موت ذات کھودینے کی بھی ہم معنی تھی۔ غالب، جن کا قیام کشمیری دروازے، دِلی دروازے اور اجمیری دروازے کے عین درمیان تھا، دہلی میں جو کچھ بیت رہی تھی اُسے اپنی آنکھوں سے دیکھ سکتے تھے۔ وہ لوگوں کے خوف و ہراس' قتل و خون، سزائے موت اور پھانسی، باشندوں کی شہر سے جلاوطنی اور مسلمانوں اور ہندوؤں کے شہر سے بھاگنے کا تذکرہ کرتے ہیں۔ ان میں خود شہر چھوڑنے کی سکت نہیں تھی اور جیسا کہ لکھتے ہیں، اپنی بے گناہی کے مدِ نظر انھوں نے طے کیا کہ گھر میں گوشہ نشین بیٹھے رہیں اور ہنگامے کے رفع دفع ہونے کا انتظار کریں۔ دہلی کے ان بقیتہ السیف باشندوں کے لیے جنھوں نے شہر نہیں چھوڑا تھا اب اذیت کے دن شروع ہوئے۔ معمول کی زندگی میں خلل آگیا تھا، فوراً وبا پھوٹ پڑی، لوگ بھوکے مرنے لگے، دو دو تین تین دن بغیر پانی کے گزر کرنا پڑتا تھا۔ روزنامچے کے سب سے زیادہ ڈرامائی مقامات میں سے ایک وہ ہے جہاں غالب اُن مصیبتوں کا ذکر کرتے ہیں جو اُن کے خاندان کو اس زمانے میں جھیلنی پڑیں۔ "چوں کہ گھر میں پس انداز کی ہوئی سبھی اشیاءِ خوردنی ختم ہوگئی تھیں اور اتنے جتن سے مُہیا کیا ہوا پانی بھی، گویا کہ کنویں کو فقط ناخنوں

سے کھودنا پڑا ہو، پینے کے کام آچکا اور گھڑے اور دوسرے برتن بالکل خالی ہوگئے، مرد، عورتیں اور بچے پیاس سے بے تاب تھے ... بھوک اور پیاس کی اس حالت میں دو دن اور دو راتیں گزریں۔ ۔" جس محلے میں غالب رہتے تھے وہاں انگریزوں کی طرف سے پہرا بٹھا دیا گیا تھا، لیکن پیاس سے بے قرار لوگ جان کی پروا نہ کرکے پاس کے کھاری، ناقابلِ استعمال پانی والے کنویں کو جاتے اور اسی سے "اپنی پیاس کی آگ بجھاتے۔" خوبیِ قسمت سے کچھ ہی دنوں بعد بارش شروع ہوئی اور شہر کے باشندوں نے، جن میں غالب کے گھر والے بھی شامل تھے، مٹکوں کے منھ پر کپڑا تان کر تھوڑا بہت بارش کا پانی اکٹھا کر لیا۔

غالب بہ مشکل ہی اپنے پوتوں کو تھوڑا بہت کھلا پلا پاتے۔ اُن کے لیے شاید یہ سب سے کڑی اخلاقی آزمائشوں میں سے ایک تھی۔

وہ لکھتے ہیں: "جن باتوں کا میں نے ذکر کیا ہے ان سے دل پھٹا جاتا ہے اور جن باتوں کے ذکر سے گریز کیا ہے وہ میرے دل کے لیے اور بھی زیادہ اذیت کا باعث ہیں۔ شہر چھوڑنے والوں میں غالب کے فاترالعقل بھائی مرزا یوسف کے گھر والے بھی تھے۔ غالب کا قیام بھائی کے گھر سے بس اتنے فاصلے پر تھا کہ اُسے آدھے گھنٹے میں پیدل طے کیا جا سکتا تھا، لیکن حالات ایسے تھے کہ شہر میں آمد و رفت ناممکن تھی۔ 30 ستمبر کو غالب تک یہ خبر پہنچی کہ بھائی کا گھر لوٹ لیا گیا۔ اکیلے پڑ جانے والے بھائی کی فکر مرزا کے لیے سوہانِ روح تھی، ان کو یہ وسوسے ستاتے رہتے کہ بھائی کو رات میں نیند آئی یا نہیں؟ دن میں تھوڑا بہت کچھ کھانے کو ملا؟ زندہ ہے یا آزمائشوں کی تاب نہ لا کر اِس دنیا سے رخصت ہو گیا؟ 19 اکتوبر کو یوسف مرزا کا انتقال ہو گیا۔ اُن کی تجہیز و تکفین کا تذکرہ اُن متعدد متاثر کُن مناظر میں سے ایک ہے، جن سے روزنامچے کا یہ حصّہ بھرا ہوا ہے۔

5 اکتوبر کو غالب پوچھ گچھ کے لیے کرنل براؤن کے ہاں طلب کیے گئے، لیکن سب کام خیریت سے انجام پا گیا۔ حالی اس تفتیش کا نقشہ یوں کھینچتے ہیں: "سنا ہے کہ جب مرزا، کرنل براؤن کے روبہ رو گئے تو اس وقت کلاہ پپاخ ان کے سر پر تھی۔ اُنھوں نے مرزا کی نئی وضع دیکھ کر پوچھا کہ "ول، تم مسلمان؟"۔ مرزا نے کہا: "آدھا"۔ کرنل نے کہا: "اِس کا کیا مطلب؟"۔ مرزا نے کہا: شراب پیتا ہوں، سُور نہیں کھاتا"۔ کرنل یہ سن کر ہنسنے لگا۔ پھر مرزا نے وزیرِ ہند کی چٹھی جو ملکۂ معظمہ کے مدحیہ قصیدے کی رسید اور جواب میں آئی تھی دکھائی۔ کرنل نے کہا: "تم سرکار کی فتح کے بعد پہاڑی پر کیوں نہ حاضر ہوئے؟"۔ مرزا نے کہا: "میں چار کہاروں کا افسر تھا، وہ چاروں مجھے چھوڑ کر بھاگ گئے، میں کیوں کر

حاضر ہوتا ؟"۔ کرنل نے نہایت مہربانی سے مرزا اور اُن کے تمام ساتھیوں کو رخصت کر دیا۔"

غالب کے روزنامچے کا اختتام سربرآوردہ لوگوں کے دہلی سے فرار اور اُن کی جائداد کی تباہی کے تذکرے پر ہوتا ہے اور اس اطلاع پر کہ بادشاہ پر مقدمہ چلایا جارہا ہے۔

غالب کی اِس تصنیف کا، 1857-1859 ء کے واقعات سے اس کے ربط کے پیش نظر تجزیہ کرتے ہوئے دیاکف لکھتے ہیں: "کیا ہم " دستنبو" کے مندرجات کی بنیاد پر بغاوت کے تعلق سے غالب کے رویّے کے بارے میں رائے قائم کر سکتے ہیں ؟ اس کا جواب اثبات میں ہے بہ شرطے کہ اس واقعے کے بارے میں ہم ان کی دوسری تحریروں کو بھی پیشِ نظر رکھیں، اُن خیالات کو بھی سامنے رکھیں جو اُنھوں نے نہ صرف اپنے خطوط بلکہ اشعار میں ظاہر کیے ہیں۔ بہ حیثیتِ مجموعی رائے قائم کرتے ہوئے کہہ سکتے ہیں کہ غالب باغیوں کے خیالات سے متفق نہیں تھے .... شاعر پرانے جاگیردارانہ نظام کے استحکام کا خواہش مند نہیں تھا، انگریزوں کی فوجی طاقت کا اُسے بہ خوبی احساس تھا اور باغیوں کی کام یابی کو وہ مشکوک سمجھتا تھا۔" مزید برآں کنور محمد اشرف کی طرح دیاکف کا بھی خیال ہے کہ غالب نے اپنے روزنامچے کے اندراجات کا صِرف اقتباس پیش کیا ہے یعنی ان میں کتر بیونت کی ہے، صرف اُن اندراجات کا انتخاب کیا ہے جنھیں وہ انگریزوں کے ملاحظے میں پیش کر سکتے تھے۔ ہمارے خیال میں اس رائے سے اختلاف کی گنجائش کم ہی ہے۔

وہ قطعہ جو غالب نے بہ ظاہر 1858 ء میں لکھا تھا کافی مشہور ہے۔ اس میں ہمیں واقعات پر ایک دوسری ہی وضع کا، بے لاگ تبصرہ ملتا ہے:

بسکہ فعّالِ ما یُرید ہے آج
ہر سلحشور انگلستان کا
گھر سے بازار میں نکلتے ہوئے
زہرہ ہوتا ہے آب انساں کا
چوک جس کو کہیں وہ مقتل ہے
گھر بنا ہے نمونہ زنداں کا

شہر دہلی کا ذرّہ ذرّۂ خاک
تشنۂ خوں ہے ہر مسلماں کا

ہر گوپال داس تفتہ کے نام اپنے خط مورخہ 5/ ڈسمبر 1857ء میں وہ اپنی زندگی کی بعض ایسی تصویروں کو حافظے کے نہاں خانوں سے باہر لاتے ہیں، جنھیں "دستنبو" میں جگہ نہیں ملی تھی۔ خاص طور پر وہ وضاحت کرتے ہیں کہ جب شہر انگریزی افواج کو غارت کے لیے حوالے کر دیا گیا تو وہ اپنی جان کیسے بچا پائے۔ اِتفاق سے اُن کا گھر اُس محلے میں تھا جہاں پڑوس میں انگریزوں کا ساتھ دینے والے پنجابیوں میں سے ایک کا بھی گھر تھا۔ انگریزوں سے اس محلّے کی حفاظت کی اجازت لے لی گئی تھی اور غالب کا گھر بھی اِس حکم کے دائرۂ عمل میں تھا۔ غالب اِس خط میں لکھتے ہیں: "ورنہ میں کہاں اور یہ شہر کہاں۔ مبالغہ نہ جاننا، امیر و غریب سب نکل گئے۔ جو رہ گئے تھے، وہ نکالے گئے۔ جاگیر دار، پنشن دار، دولت مند، اہلِ حرفہ کوئی بھی نہیں ہے۔ مفصّل حال لکھتے ہوئے ڈرتا ہوں۔ ملازمانِ قلعہ پر شِدّت ہے اور باز پرس، دار و گیر میں مبتلا ہیں۔ مگر وہ نوکر جو اس ہنگام میں نوکر ہوئے اور ہنگامے میں شریک ہوئے ہیں۔ میں غریب شاعر دس برس سے تاریخ لکھنے اور شعر کی اصلاح دینے پر متعلق ہوا ہوں۔ خواہی اس کو نوکری سمجھو، خواہی مزدوری جانو۔ اس فتنہ و آشوب ین کسی مصلحت میں، میں نے دخل نہیں دیا۔ صرف اشعار کی خدمت بجالاتا رہا۔ (اس مقام پر خطوط کی اشاعت میں ایک نوٹ کا اضافہ کیا گیا ہے: "کیا اس کا یہ مطلب نکلتا ہے کہ غدر کے دوران بھی غالب کا اصلاحِ شعر کا کام جاری رہا؟"۔ مصنّفِ کتاب)۔ اور نظر اپنی بے گناہی پر شہر سے نکل نہیں گیا۔

میرا شہر میں ہونا حُکّام کو معلوم ہے۔ مگر چوں کہ میری طرف بادشاہی دفتر میں سے یا مخبروں کے بیان سے کوئی بات پائی نہیں گئی، لہٰذا طلبی نہیں ہوئی۔ ورنہ جہاں بڑے بڑے جاگیر دار بلائے ہوئے یا پکڑے ہوئے آئے ہیں، میری کیا حقیقت تھی۔ غرض کہ اپنے مکان میں بیٹھا ہوں۔ دروازے سے باہر نہیں نکل سکتا۔ سوار ہونا اور کہیں جانا تو بڑی بات ہے۔ رہا یہ کہ کوئی میرے پاس آوے۔ شہر میں ہے کون جو آوے، گھر کے گھر بے چراغ ہو رہے ہیں۔ مجرمِ سیاست پائے جاتے ہیں۔ جرنیلی بندوبست یازدہم مئی سے آج تک یعنی شنبہ پنجم ڈسمبر 1857ء تک بہ دستور ہے۔

کچھ نیک و بد کا حال مجھ کو نہیں معلوم، بلکہ ہنوز ایسے اُمور کی طرف حُکّام کو توجہ بھی نہیں۔ دیکھیے انجامِ کار کیا ہوتا ہے۔ یہاں باہر سے اندر کوئی بغیر ٹکٹ کے آنے جانے نہیں پاتا۔ تم زِنہار یہاں کا ارادہ نہ کرنا۔ ابھی دیکھا چاہیے مسلمانوں کی آبادی کا

حکم ہوتا ہے یا نہیں۔" اور وہ بڑی دل سوزی کے ساتھ اُن سب کی موت پر ماتم کرتے ہیں جو باغیوں کے غصے یا انگریزوں کی نفرت کا شکار ہوئے۔ حکیم غلام نجف خاں کو اپنے خط مورخہ 27 دسمبر 1857ء میں وہ لکھتے ہیں: "انگریز کی قوم میں سے، جو اِن روسیاہ کالوں کے ہاتھوں قتل ہوئے اُن میں کوئی میرا اُمّید گاہ تھا، اور کوئی میرا شفیق، اور کوئی میرا دوست اور کوئی میرا یار اور کوئی میرا شاگرد۔ ہندوستانیوں میں کچھ عزیز، کچھ دوست، کچھ شاگرد، کچھ معشوق، سو وہ سب کے سب خاک میں مل گئے۔ ایک عزیز کا ماتم کتنا سخت ہوتا ہے۔ جو اتنے عزیزوں کا ماتم دار ہو، اس کی زیست کیوں کر نہ دشوار ہو۔ ہائے اتنے یار مرے کہ جواَب میں مروں گا، تو میرا کوئی رونے والا بھی نہ ہو گا۔"

لیکن پھر بھی، جیسا کہ "دیوانِ غالب" کے مُولف اور مُقدّمہ نگار امتیاز علی عرشی کا خیال ہے اس امر کی طرف بعض اشارے ملتے ہیں کہ غالب نے مولوی فضل حق کی اعانت سے ملنے والے (اور شاید اسی وجہ سے غالب کی نظروں میں پوری طرح سے لائقِ اعتبار) اپنے نئے شاگرد نواب رام پور کے نام خطوط میں اپنے کچھ سیاسی خیالات، پسند اور ناپسند کا اظہار کیا تھا۔ غالب کے اِصرار پر یہ خطوط تلف کر دیے گئے، جس کی بنا پر عرشی نے اندازہ لگایا کہ ان کے مندرجات کی نوعیت سیاسی تھی۔ معاملہ کچھ بھی رہا ہو، غالب مسلسل روبہ زوال مغلیہ دربار کے بارے میں بہت پہلے ہی بڑی دانِش مَندی کے ساتھ رائے قائم کر چکے تھے اور یہ جانتے ہوئے کہ کلکتے میں ان کے مشاہدے میں آنے والی ایک اور طرح کی سرگرم اور فعّال زندگی بھی ممکن ہے، وہ باغیوں کے خیالات سے بے شک ہمدردی رکھ بھی سکتے تھے اگر ان باغیوں کا جوش و ولولہ "تقویمِ پارینہ" کی بحالی کے بجائے آئینِ نو کے حق میں ہوتا۔ لیکن "جاگیر دارانہ وطن دوستی" کے خیالات سے جو کہ اولاً خود مولوی فضل حق کے نقطۂ نظر کی امتیازی خصوصیت تھے، شاید ہی غالب کو ہم دردی ہو سکتی تھی۔ مسئلے کا دوسرا پہلو تھا مجرمانہ ذہنیت رکھنے والے عناصر کی بے لگامی اور اس کے ساتھ ساتھ مروّجہ طور طریقوں کا گویا کہ جواز فراہم کرتے ہوئے عوام کالانعام کے ادنیٰ ترین جبلی میلانات کو بڑھاوا دینے کی غرض سے جاگیر داروں کی طرف سے بلند کیے جانے والے نعرے۔ ان نعروں میں بلاشبہ غالب کو وہ سُر بھی سنائی دیے ہوں گے، جن سے شخصی طور پر خود ان کو دُکھ پہنچ چکا تھا اور جن کے خلاف وہ احتجاج کر چکے تھے۔

باغیوں نے ولیم فریزر کی قبر کو توڑ کر زمین کے برابر کر دیا یہاں تک کہ اس کا نام و نشان تک باقی نہیں رہا۔ نواب شمس الدین کے کردار کو پہلے کی طرح آسمان پر چڑھایا گیا۔ ایسا تاثر پیدا ہوتا ہے کہ بغاوت کے زمانے میں لکھنؤ کی حکومت کی طرف سے اودھ کے

باشندوں کے نام جاری کی جانے والی اپیلوں میں سے ایک میں اس واقعے کی آوازِ بازگشت سُنائی دیتی ہے۔ اپیل میں اِس محکم عقیدے کا اظہار کیا گیا ہے کہ پرانے زمانے سے چلے آرہے دستور کی استواری میں فرق نہیں آنا چاہیے، ساتھ ہی ساتھ ہندوستانی سماج کے مختلف طبقات کے درمیان تعلقات میں بھی کوئی تبدیلی نہیں آنی چاہیے۔ انگریزوں پر گویا کہ طبقۂ امراء کے خاص حقوق کی پامالی اور رذیلوں کے طبقے کو کھلی چھوٹ دینے کا الزام لگایا گیا ہے۔ آگے اس اپیل میں اعلان کیا گیا کہ اب، جب کہ پرانے طور طریقے بحال کردیے جائیں گے "نیچی ذات کا کوئی بھی آدمی، چمار، دھنک اور پاسی اپنے کو اونچی ذات والوں کے برابر نہیں سمجھے گا اور اُن کے ساتھ بے ادبی سے پیش نہیں آئے گا۔ انگریزوں کی نگاہ میں شُرفا اور نیچی ذاتوں کے آدمی برابر کا درجہ رکھتے ہیں۔ وہ رذیلوں کی موجودگی میں شریفوں کو بے عزت کرتے ہیں۔ وہ عالی خاندان زمین داروں، نوابوں اور راجاؤں کو معمولی سے چمار کے کہنے پر گرفتار کرتے اور ان پر مقدمہ چلاتے ہیں۔"

ہوسکتا ہے کہ یہ الفاظ نواب فیروزپور کی سزائے موت کی آوازِ بازگشت ہوں، کیوں کہ ان پر بھی الزام کریم خاں کے، نیچی ذات سے تعلق رکھنے والے ایک مُعاوِن کی گواہی کی بنیاد پر عاید کیا گیا تھا۔ شاعر کی جھیلی ہوئی مصیبتیں، رشتہ داروں اور دوستوں کی مَوت، تباہی و بربادی، خون میں ڈوبی ہوئی بغاوت، اِن سب سے غالب کی طبیعت میں ایک خاص مَیلان کا پیدا ہونا لازمی تھا، اور یہ مَیلان تھا افسُردہ دِلی اور قُنوطیت کا۔

ان کے دوست ظلم و تشدد کا شکار ہوئے: مے کش کو پھانسی دے دی گئی، آزردہ گرفتار ہوئے اور ان کی جائداد قرق کرلی گئی، شیفتہ کو سات سال کی قید کی سزا دی گئی، مولوی فضلِ حق کو شروع میں معافی ملی، لیکن اس کے بعد اُنھیں انگریزوں کے خلاف جہاد، یعنی مقدس جنگِ آزادی کا فتویٰ دینے کے الزام میں دوبارہ گرفتار کیا گیا اور جزائرِ انڈمان جلاوطن کردیا گیا۔ ان کے سبھی بہ قیدِ حیات احباب اُن کی معافی کے لیے متواتر کوشش کرتے رہے، اور اُن کی کوشش کام یاب بھی ہوئی لیکن معافی کا فرمان بعد از وقت ثابت ہوا۔ بیسویں صدی عیسوی کی تحریکِ آزادیِ وطن کے اِس اوّلین نقیب، اِس ذہین و طبّاع شخص کا "کالے پانی" کی سزا جھیلتے ہوئے پروانۂ آزادی کے پہنچنے کے ایک دن قبل انتقال ہوگیا۔

سمجھا جاتا ہے کہ فارسی غزلیات میں سے ایک، غالب نے اس بغاوت کے زمانے ہی میں لکھی ہے۔ غزل میں ایک ایسی عورت کی تصویر کھینچی گئی ہے جو کبھی عالی رتبہ اور تونگر تھی، اور اب اس کے افلاس کے دن آگئے ہیں، اسے ناقابلِ یقین اذیتیں

برداشت کرنی پڑ رہی ہیں۔ اِس غزل میں واقعات کی طرف واضح اشارے تو شاید نہیں ملتے لیکن اپنے مضمون کے اعتبار سے اِسے غالب کی غزلوں میں کُلیتہً استثنائی مقام حاصل ہے:

در گریہ از بس نازکی رُخ ماندہ برخاکش نگر
واں سینہ سودن از تپش برخاکِ نمناکش نگر
برتے کہ جان ہا سوختی دل از جفا سردش بہ بین
شوخی کہ خون ہاریختی دست از حِناپاکش نگر
آن کو بہ خلوت باخدا ہرگز نہ کردی التجا
نالان بہ پیشِ ہر کسے از جورِ افلاکش نگر
تا نامِ غم بُردے زبان می گفت دریا درمیان
دریائے خون اکنون روان از چشمِ سفّاکش نگر
آن سینہ کز چشمِ جہان مانندِ جان بودی نہان
اینک بہ پیراہن عیان از روزنِ چاکش نگر

(باصد نزاکت اس کی اشک افشانیاں ہیں کس قدر
دیکھو تڑپنا اس کا یہ خاکسترِ نم ناک پر
پھونکے جو دِل عُشّاق کے برقِ جفا وہ سرد ہے
خوں ریز تھا جو ہاتھ، ہے مہندی سے پاک اب سربہ سر
جس نے کبھی تنہائی میں مانگا خدا سے کچھ نہ تھا
جورِ فلک کا شکوہ ہے ہر اک سے اب المختصر!
سنتے ہی غم کا نام وہ دریا کو لاتا بیچ میں
دریائے خوں اب آنکھ سے اس کی رواں ہے دیکھ ادھر
وہ سینہ جو چشمِ جہاں سے مثلِ جاں رہتا نہاں
اب چاکِ پیراہن سے عُریاں ہو رہا ہے، الحذر!)

(ترجمہ مضطر مجاز)

اور غزل کا اختتام ایک دل کو چُھو لینے والے مقطع پر ہوتا ہے، جس میں مخصوص ظرافت یا طنز کی بجائے ہمیں ایک تھکے ہوئے انسان کا [illegible]ب، افسُردہ تبسّم دکھائی دیتا ہے۔

۳۲۰

خواند بہ اُمّیدِ اثر اشعارِ غالب ہر سحر
از نکتہ چینی درگزر فرہنگ و ادراکش نگر
(کیا عقل و دانش کو ہوا، وہ نکتہ چینی کی جگہ
اشعارِ غالب پڑھ رہا ہے اب بہ اُمّیدِ اثر)
(ترجمہ: مضطر مجاز)

* * *

## باب: ۱۴

# شمعِ سَحر

اے مقدس خورشیدِ دَرخشاں، ضیاپاشی کر!
جس طرح پَو پھٹتے ہی تیری روشنی کے سامنے
چراغ بے نور ہوجاتا ہے
اسی طرح عقل و دانش کے لافانی سورج کے سامنے
جھوٹی دانش مندی ماند پڑجاتی اور بُجھ جاتی ہے
زندہ باد، خورشیدِ تاباں!
اے اندھیرے، تو دور ہوجا!

(پوشکن)

اپنی ایک فارسی غزل میں غالب لکھتے ہیں:

خوشا کہ گنبدِ چرخِ کہن فرو ریزد
اگرچہ خود ہمہ بر فرقِ من فرو ریزد
بریدہ ام رہ دوری کہ گر بیفشانم
بجائے گرد، روان از بدن فرو ریزد

(اے خوشا! وہ دن کہ جب یہ گنبدِ گردوں گرے
اور وہ بھی یک بہ یک آکر گرے سر پر مرے
ایسی لمبی رہ سے آیا ہوں، ذرا جھٹکوں اگر
گرد کے بدلے مری جاں ہی بدن سے گرپڑے)

(ترجمہ: مضطر مجاز)

فلکِ ناانصاف کے تعلق سے اس للکار میں ہمیں نظامِ دنیا سے بے زار اور تغیّرات کے آرزو مند انسان کی آواز سنائی دیتی ہے۔ وہ اتنی آزمائشوں سے گزر چکا ہے کہ اب وہ کسی بھی آزمائش سے خوف زدہ نہیں ہے۔ گزری ہوئی زندگی کے ماہ و سال نے چکّی کی طرح اُس کے دل و جان کو پیس کر خاک کر دیا ہے۔ لیکن عنانی میرا فسانہ کے اِن الفاظ میں انسان کی بلند ہمّتی اور قسمت کے جبر کے خلاف حتیٰ الامکان جدّوجہد کرتے رہنے کا پیغام مُضمر ہے۔ مسلسل "آزمائشوں" کے تختۂ مشق انسان کے حوصلے کی عظمت اور انسان کے مُقدّر پر غالب کا یقین غیر متزلزل تھا اور اسے انھوں نے بڑی مصیبتیں جھیل کر حاصل کیا تھا۔ تفتہ کے نام اپنے خط مورّخہ 26/ جون 1858ء میں وہ لکھتے ہیں: "رجب علی بیگ سرور نے جو " فسانہ عجائب" لکھا ہے، آغاز داستان کا شعر اب مجھ کو بہت مزا دیتا ہے:

یادگارِ زمانہ ہیں ہم لوگ
یاد رکھنا فسانہ ہیں ہم لوگ

ایک اور فارسی غزل میں وہ ثابت قدمی اور عزمِ محکم کے مضمون کی طرف لوٹتے ہیں:

برتر ہمی پرد ز ملک ، بہرِ کسرِ نفس
خود را بندِ سلسلہ آدم افگنم
دوزند گر بہ فرض زمین رابہ آسمان
حاشا کزین فشار در ابرو خم افگنم

(اونچا اڑوں فلک سے مگر بہرِ کسرِ نفس
آدم سے اپنا سلسلہ ہر حال میں ملاؤں
بالفرض آسماں کو زمیں پر اگر گرائیں
حاشا کہ میں فشار سے ابرو میں خم بھی لاؤں)

(ترجمہ: مضطر مجاز)

ہم نے اس سے پہلے بھی غالب کی شاعری کی اس خصوصیت یعنی عالمی شاعری کے شہ پاروں سے توارد و توافق کی نشان دہی کی ہے۔ اپنے ایک قطعے میں انھوں نے خود اس بارے میں لکھا ہے:

ہزار معنیِ سرجوش خاص نطقِ من است
کز اہلِ ذوق دل و گوئے از عسل بردست
زرفتگان بہ یکے گر توارد م رو داد
مدان کہ خوبیِ آرائشِ غزل بردست
مراست ننگ ولی فخرِ اوست کان بہ سخن
بہ سعیِ فکرِ رسا جا بدان محل بردست
مبر گمانِ توارد ، یقین شناس کہ دُزد
متاعِ من زنہان خانۂ ازل بردست

(رکھتا ہے کتنے معنیِ سرجوش میرا نُطق
لذّت ہے اس میں ایسی کہ پانی بھرے عسل
اگلوں سے میرا کوئی تواُرد اگر ہوا
کب کم ہوئی ہے خوبیِ آرائشِ غزل
ہے ننگ مجھ کو اس کے لیے وجہِ فخر ہے
فکرِ رسا کو میری جو پہنچا ہے بر محل
اتنا یقین کر کہ کوئی چور لے اڑا
میری متاع کو زِنہاں خانۂ ازل )
(ترجمہ: مضطر مجاز)

ہو سکتا ہے کہ گراں باریِ تقدیر کے بارے میں خیالِ شاعرانہ، انسان کے مقدّر سے تصادم کا موضوع واقعی نہاں خانۂ ازل میں محفوظ تھا، اس انتظار میں کہ کوئی آئے اور "کلیدِ الفاظ سے مضامین کے اس خزانے کو کھولے"۔ اور یہ تقریباً حرف بہ حرف ہورلیس کے اُن الفاظ سے مطابقت رکھتا ہے، جن کے بارے میں گوئٹے نے کہا تھا کہ وہ ساری انسانیت کے تجربے پر منطبق ہوتے ہیں: "اگر گنبد گردوں بوسیدہ ہو کر ٹوٹ جائے تو اس کے گرنے سے بھی وہ خوف زدہ نہیں ہو گا"۔ لیکن کسی بھی پچھلے تجربے کی روشنی میں اور "سبکِ ہندی" کے لیے مخصوص کسی بھی مبالغہ آرائی کے وسیلے سے اس بار یہ پیش گوئی کرنا ممکن نہ تھا کہ باہمّت شاعر کے سر پر آسمان کس شِدّت کے ساتھ ٹوٹ کر گرنے والا ہے۔ اور صرف اُس کا "شب چراغ اور ستارۂ سحر" یعنی اپنی پوری طاقت سے تقدیر کے مقابلے پر کمر بستہ ہو جانے والی اُس کی عقل اور اس کی مُستقل حسِّ ظرافت

زندگی کے آخری برسوں کی اُس کی خط و کتابت سے اُبھرنے والی بے رونق اور اداس تصویر کو خوش گوار بناتی ہے۔

یہ سچ ہے کہ اُس زمانے کی دِلّی کے معاشرے کے دردناک حالات کی بہ دولت ہی غالب کے سوانح نگاروں کو شاعر کی زندگی کے اِس دور سے متعلق وافر مواد مُیسّر ہے۔ اگر اس سے قبل کے دور کے پورے پورے مہینوں بلکہ برسوں کے بارے میں بھی کبھی کبھی صحیح اِطلاعات دست یاب نہیں ہوتیں اور کسی طرح کے بھی ذرائع معلومات کا فقدان ہے تو 1858 ء کے آغاز سے محققین کو غالب کے بے شمار خطوط دست یاب ہیں، جن کی حیثیت نہ صرف دِل چسپ تاریخی دستاویزوں کی ہے، بلکہ جو اِس کے ساتھ ساتھ شاعر کی زندگی کے آخری دور کی ماہ بہ ماہ اور کبھی کبھی تو روز بہ روز کی تفصیلات فراہم کرتے ہیں۔

اِس دور میں غالب نے شاعری تقریباً ترک کر دی تھی۔ لیکن شعر کی تخلیق اب بھی اُن کے بس کے باہر نہیں تھی، گو کہ اُنھیں ایسا لگتا تھا کہ " دل میں جوش بلکہ یوں کہنا چاہیے کہ زندگی باقی نہیں رہی "۔ (خط بہ نام آرام مورخہ 13/ نومبر 1859 ء)۔ اطراف کی حقیقت وہم و خیال کا تاثر پیدا کرتی ہے، سینے سے نِکلنے والی سانسیں سراب کی مانند ہیں۔ شہرت، عوام کا جوش اور شاعری کے قدر دانوں کی مُحبت، یہ سب کسی دوسری دنیا کی باتیں ہیں۔ تفتہ کے نام اپنے خط (مورخہ 1859 ء) میں وہ پکار اٹھتے ہیں: " لیکن شاعروں کو شہرت سے کیا حاصل ہوا؟!"

دِلی ویران ہو گئی تھی۔ ستمبر 1857 ء میں انگریزوں کے قبضے کے بعد، ظلم و تشدّد کے خوف سے، بے شمار لوگ شہر چھوڑ کر بھاگ چکے تھے۔

شہر میں مسلمان درحقیقت باقی ہی نہیں رہے تھے۔ ہندوؤں کو صرف تین ماہ بعد واپسی کی اجازت ملی تھی۔ جنوری 1858 ء میں اُن کی واپسی کو بڑے پیمانے کی واپسی کہہ سکتے ہیں۔ گھروں میں چولھے پھر جل اٹھے، چراغ روشن ہو گئے، صرف مسلمانوں کے گھر سُونے اور اُجاڑ تھے۔ اُن کے در و دیوار پر سبزہ اگ رہا تھا۔ "ہر لحہ سبزۂ سرِ دیوار کی زبان سے یہ صدا آتی ہے کہ مسلمانوں کی جگہ بہ دستور خالی ہے "۔ (" دستنبو"، ترجمہ: رشید حسن خاں) اس کے باوجود غالب اور ان کے گھر والوں کی حالت میں بہ ہر حال کچھ بہتری کی شکل پیدا ہوئی، کیوں کہ اُن کے ہندو دوست وقتاً فوقتاً ان کے ہاں پھل پھلہار اور شراب بھیج کر اور تھوڑی بہت مالی امداد کے ذریعے حتیٰ الاِمکان اُن کی خبر گیری کرتے رہتے تھے۔ وہ اُن کے پڑوسی تھے، اُن میں سے بعض اُن کے شاگرد تھے، غالب اپنے خطوط میں اُن کا

ذکر کرتے ہیں: شیو جی رام برہمن، ہیرا سنگھ، بال مکند وغیرہ، جو اپنی خاطرداری اور خبر گیری سے ان کی زندگی کو خوش گوار بنانے کا جتن کرتے رہتے تھے۔

لیکن بہ حیثیت مجموعی غالب کے معاملات بہت ہی بگڑے ہوئے تھے۔ ظاہر ہے کہ پنشن کی ادائگی کی بحالی کے بارے میں سوچنا بھی فضول تھا۔ سہارا بس ایک تحفے تحائف کا یا اگر صاف گوئی سے کام لیں تو اوروں کی داد و دہش کا رہ گیا تھا۔ کبھی کبھی دوسرے شہروں سے شاگرد، خصوصاً تفتہ، روپے پیسے بھیج دیتے تھے۔ لیکن ان سب سے گزر بسر بھی مشکل ہی سے ہو پاتی تھی۔ معاملہ یہاں تک پہنچا کہ گھر کا انگڑ کھنگڑ بیچنے کی نوبت آگئی۔ ہر باشندۂ ہندوستان کے گھر میں، چاہے مُفلس و قلّاش ہو یا اِس کے برعکس مُتموّل اور نام ور، بیوی کے زیوروں کو آڑے وقتوں کے لیے بچا کر رکھا جانا والا سب سے بیش قیمت مال سمجھا جاتا ہے۔ انھیں خاندان میں ناقابلِ دست اندازی ذخیرے کی طرح احتیاط سے رکھا اور پہنا جاتا ہے، یہ گہنے پُشت در پُشت منتقل ہوتے ہیں اور خاندان والے اِن سے اُسی وقت دست بردار ہوتے ہیں جب گزر بسر کے دوسرے کوئی وسیلے باقی نہیں رہتے۔ لیکن فلکِ کینہ پرور نے غالب کا حسبِ معمول پھر ایک بار بے دردی کے ساتھ مذاق اڑایا۔ شوہر کی عملی صلاحیتوں پر بھروسہ نہ کرتے ہوئے اِس بار اُمراؤ بیگم نے طے کیا کہ گھر میں موجود زیور اور قیمتی چیزوں کی حفاظت کے لیے خود ضروری قدم اُٹھائیں گی۔ جب یہ واضح ہو گیا کہ دلی اب لوٹی جانے والی ہے اور کسی ایک مسلمان کا گھر بھی بخشا نہیں جائے گا تو اُمراؤ بیگم نے اپنے زیور اُنھیں کالے میاں کے ویران لق و دق گھر میں چھپانے کا تہیّہ کر لیا، جنھوں نے کسی زمانے میں غالب کو قید سے چھوٹنے پر اپنے ہاں پناہ دی تھی۔ درباری ہونے اور بغاوت کے دوران دربار کی کارروائیوں میں حصہ لینے کے الزام میں کالے میاں یا تو حراست میں اور زیرِ تفتیش تھے اور ہو سکتا ہے کہ اُس وقت زندہ بھی نہ رہے ہوں۔ امراؤ بیگم موقع دیکھ کر کالے میاں کے گھر پہنچ گئیں، اپنے گہنے پاتے گھر کے تہہ خانے میں چھپا دیے، دروازے پر مٹی تھوپ کر اسے مٹی سے ایسے بند کر دیا کہ کسی کو اندازہ بھی نہ ہو کہ وہاں کچھ ہے۔ لیکن انگریز اِن ہوشیاریوں کو خاطر ہی میں نہیں لائے۔ ان کے حکم کے بہ موجب اہم باغیوں کے گھر صاف سیدھے زمین کے برابر کر دیے گئے اور دیکھتے ہی دیکھتے کالے میاں کی حویلی گویا کہ استرے سے چھیلے گئے مسطح قطعۂ زمین میں تبدیل ہو گئی جب کہ اسی چرخِ ستم پیشہ کی تلوّن مزاجی کے نتیجے میں غالب کا گھر اِس بار لوٹ مار کرنے والے سپاہیوں سے بچا رہا: جیسا کہ ہم اوپر ذکر کر چکے ہیں غالب کے بااثر پڑوسی کی بہ دولت محلّے کی حفاظت

کے لیے سپاہیوں کا پہرا بٹھا دیا گیا تھا۔

جولائی 1858 میں، جب کہ غالب کی پنشن بند ہوئے پندرہ مہینے ہو رہے تھے، وہ اپنے روزنامچے میں لکھتے ہیں: "اس ناداری کے زمانے میں جس قدر کپڑا، اوڑھنا اور بچھونا گھر میں تھا، سب بیچ بیچ کر کھا گیا، گویا اور لوگ روٹی کھاتے تھے اور میں کپڑا کھاتا تھا۔ جو حالت کہ اس وقت درپیش ہے ظاہر ہے کہ اُس کا انجام یا موت ہے یا بھیک مانگنا"۔ (دستنبو)۔

اپنے خطوط میں یہ خیال وہ مسلسل دُہراتے ہیں کہ دہلی میں اُن کی موت پر رونے والا بھی کوئی نہ ہوگا۔ اُن کی ایک ابتدائی دور کی غزل کے موضوع شاعرانہ اور زندگی کی تلخ حقیقت کے مابین اب غیر متوقع طور پر توافق پیدا ہو جاتا ہے:

رہیے اب ایسی جگہ چل کر جہاں کوئی نہ ہو
ہم سخن کوئی نہ ہو اور ہم زباں کوئی نہ ہو
بے در و دیوار سا اک گھر بنانا چاہیے
کوئی ہمسایہ نہ ہو اور پاسباں کوئی نہ ہو
پڑیے گر بیمار تو کوئی نہ ہو تیماردار
اور اگر مر جائیے تو نوحہ خواں کوئی نہ ہو

مجروح کے نام اپنے خط مورخہ 7/ اکتوبر 1858ء میں بغاوت کے نتیجے میں سارے ہندوستان میں تتر بتر ہو جانے والے اپنے دوستوں کا شمار کرتے ہوئے غالب پکار اٹھتے ہیں: "خلاصہ میری فکر کا یہ ہے کہ اب بچھڑے ہوئے یار کہیں قیامت ہی کو جمع ہوں تو ہوں، سو وہاں کیا خاک جمع ہوں گے۔ سُنّی الگ، شیعہ الگ، نیک جدا، بد جدا"۔

ان کی حسِ مزاح اس وقت بھی ان کا ساتھ نہیں چھوڑتی، جب وہ تسلیم کرتے ہیں کہ کل کیا ہونے والا ہے، اِس کی وہ نہ تو پیش بینی کر سکتے ہیں اور نہ اس کے لیے پہلے سے کچھ انتظام کر سکتے ہیں۔ مجروح کے نام اپریل 1858ء کے ایک خط میں وہ لکھتے ہیں: "یہ میرا حال سنو کہ بے رزق جینے کا ڈھب مجھ کو آگیا ہے۔ اِس طرف سے خاطر جمع رکھنا۔ رمضان کا مہینہ روزہ کھا کھا کر کاٹا۔ آئندہ خدا رزّاق ہے۔ کچھ اور کھانے کو نہ ملا تو غم تو ہے۔ بس صاحب، جب ایک چیز کھانے کو ہوئی، اگرچہ غم ہی ہو تو پھر کیا غم ہے"۔ تاہم وقت گزرتا جاتا ہے، حالات میں کوئی تبدیلی نہیں آتی اور افسردگی شدّت کے ساتھ ان کو اپنی گرفت میں لے لیتی ہے اور انھیں اس مضمون کی تلخ باتیں لکھنے پر مجبور کر دیتی ہے کہ

اِفلاس، رُسوائی اور موت اُن کا مُقدّر ہے، اور یہ کہ سیکڑوں احباب کی ناوقت مَوت نے اُن کو ہمیشہ کے لیے دل گیر کر دیا ہے۔

ایک شاعر متخلص بہ مجنُون کو ستمبر 1859 ء میں لکھتے ہیں: "وہ خط جس میں اشعار سیّد مظلوم کے تھے، مجھ کو پہنچا۔ اور میں نے اس خط کا جواب تم کو بھیجا اور ذکرِ اشعار قلم انداز کیا۔ فارسی کیا لکھوں؟ یہاں تُرکی تمام ہے! اِخوان واَحباب یا مَقتول یا مَفقودُالخبر! ہزار آدمی کا ماتم دار ہوں، آپ غم زدہ اور آپ غم گسار ہوں۔ اس سے قطعِ نظر کہ تباہ اور خراب ہوں، مرنا سر پر کھڑا ہے، پابہ رکاب ہوں"۔

جیسا کہ اوپر ہم ذکر کر چکے ہیں بغاوت کے دوران غالب نے روزنامچہ لکھنا شروع کیا۔ اسلوب کی حد تک انھوں نے اپنا نصب العین خالص فارسی زبان میں ایک ایسی تصنیف کی تخلیق قرار دیا جس میں قدیم ذخیرۂ الفاظ سے کام لیا جائے اور عربی الفاظ سے پرہیز کیا جائے۔ غالب کے زیرِ استعمال دو فرہنگوں میں سے ایک سترہویں صدی عیسوی کی مشہور لغت "برہانِ قاطع" تھی (لغت کے نام میں جس کے معنی "آخری سند" ہوتے ہیں، خودستائی جھلکتی ہے، جو اس زمانے کے لیے کوئی غیر معمولی بات نہیں تھی)۔ فارسی زبان کی فرہنگ نویسی کے مسائل میں ناقابلِ تردید سند سمجھے جانے والے اس ماخذ پر ایک نظر ڈالتے ہی غالب کو اندازہ ہو گیا کہ اس میں بے شمار غلطیاں اور اسقام ہیں۔ غالب نے "قاطعِ برہان" کے نام سے اس کے رَد میں ایک تصنیف پر کام شروع کیا۔

1860 ء کے دہے کے آغاز میں احباب نے "دیوانِ اُردو" کی دوبارہ اِشاعت کا تقاضا شروع کیا۔ اب پتہ چلا کہ بغاوت کے دوران اُن کی نظم و نثر کے تمام قلمی اور مطبوعہ نسخے، جنھیں ان کے برادرِ نسبتی ضیاء الدین احمد خاں نے بڑے جتن سے اکٹھا کیا تھا، تباہ ہو گئے۔ ان کے کتب خانے میں غالب کا سارا کلام تھا۔ غالب، آرام کے نام اپنے خط مورخہ 11/ دسمبر 1858 ء میں لکھتے ہیں: "جو نظم و نثر میں، میں نے کچھ لکھا وہ انھوں نے لیا اور جمع کیا۔ چناں چہ "کُلیاتِ نظمِ فارسی"، چَون پچپن جزو، اور "پنج آہنگ" اور "مہرِ نیم روز" اور "دیوانِ ریختہ" سب مل کر سو سوا سو جزو مطلّی اور مُذہّب اور انگریزی ابری کی جلدیں الگ الگ، کوئی ڈیڑھ دو سو روپے کے صرف میں بنوائیں۔ میری خاطر جمع کہ کلام میرا سب یک جا فراہم ہے"۔ مغل شاہ زادوں میں سے ایک نے اس مجموعے کی نقل تیار کروائی تھی اور اس طرح سے دِہلی میں کلامِ غالب کے کم از کم دو مکمل مجموعے موجود تھے۔ مگر بغاوت کی ناکامی کے بعد ضیاء الدّین خاں اور ان کے بھائی امین الدّین خاں کو اپنی ساری ملکیت قسمت کے ہاتھ چھوڑ کر دِلّی سے راہِ فرار اختیار کرنی پڑی اور اُن کا

کُتب خانہ لُٹ گیا اور تباہ ہو گیا۔ نتیجتہً اب دہلی میں غالب کی تصانیف کے نسخے ڈھونڈھنے پر نہیں ملتے تھے۔

نومبر 1858ء میں مسلمان تھوڑا تھوڑا کر کے شہر واپس آنے لگے، لیکن سابقہ طرزِ زندگی کی بحالی کا کوئی سوال ہی نہیں تھا۔ چوں کہ بغاوت ابھی پوری طرح سے کچلی نہیں گئی تھی اور جا بہ جا اس کے نئے مراکز قائم ہو رہے تھے، انگریز مسلمانوں کی سرگرمیوں پر پابندی کی سخت گیر پالیسی پر عمل پیرا تھے۔ دِلّی میں زندگی دشوار سے دشوار تر ہوتی جا رہی تھی، مہنگائی بڑھ رہی تھی، نئے نئے محصول عاید کیے جا رہے تھے۔ شہر میں درآمد کی جانے والی اشیائے خوردنی پر لگائے جانے والے ٹیکسوں میں سے ایک کے بارے میں، جس کا انگریزی میں سرکاری نام "ٹاؤن ڈیوٹی"، یعنی شہر کا درآمدی محصول اور عوام کی زبان میں "پَون ٹوٹی"، تھا، غالب ازراہِ طنز لکھتے ہیں کہ اب صرف اناج اور اُپلیاں محصول سے بچی ہیں۔

غالب کو کبھی کبھی ایسا لگتا تھا کہ اُن کی زندگی کے دن بس گنتی کے رہ گئے ہیں اور حالاں کہ انھیں فنِ تاریخ گوئی سے کبھی کوئی دل چسپی نہ تھی، اب وہ اپنی مَوت کی پیشین گوئی کرتے ہوئے مادّۂ تاریخ نکالتے ہیں۔ اس کا ذکر وہ جُنون کے نام اپنے اُس خط میں کرتے ہیں جس کا ہم نے اوپر حوالہ دیا ہے۔ خط کے آخر میں وہ فارسی زبان میں تحریر کرتے ہیں:

کیستم من کہ جاودان باشم
چون نظیریؔ نہ ماند و طالبؔ مرد
ور بگویند در کُدامیں سال
مُرد غالبؔ؟ بگو کہ "غالبؔ مُرد"۔

اس مادّۂ تاریخ "غالبؔ مُرد" سے حروفِ ابجد کے اعداد کے مطابق اُن کے مرنے کی تاریخ 1277 ہجری یا بہ الفاظ دیگر 1860ء نکلتی تھی۔

تاہم وہ ابھی بہ قید حیات تھے اور اُنھیں اپنے افرادِ خاندان اور متعدّد نوکروں کے گزر بسر کی، جن میں سے کسی کو بھی انھوں نے بغاوت کے دنوں میں جواب نہیں دیا تھا، فکر کرنی پڑتی تھی۔ غالب کو ایسا لگتا تھا کہ اگر کُنبے کو کھلانے پلانے کی ذمہ داری اُن کے سر نہ ہوتی تو وہ اُن روپیوں پر جو اُنھیں احباب بھیجتے تھے اور پنشن کی بحالی پر جن کے حصول کی وہ آس لگائے بیٹھے تھے، کسی طرح گزر بسر کر لیتے۔ وہ سوچتے ہیں کہ

شاید بہتر یہی ہو کہ وہ بیوی اور پوتوں کو لوہارو بھیج دیں۔ خطوط میں کبھی ایک تو کبھی دوسرے رشتہ دار کو مخاطب کرتے ہوئے وہ استعانت کے طلب گار ہوتے ہیں۔ لیکن اس کا کوئی نتیجہ برآمد نہیں ہوا۔ ان کے بعض خطوط کے "سنگ دِلانہ" لہجے کی توضیح شاید اسی سے ہوتی ہے۔ تفتہ کے نام اپنے خط مورخہ 19/ ڈسمبر 1858ء میں وہ دونوں کے ایک ملاقاتی کی بیوی کی موت پر اپنے تاثر کا اظہار کرتے ہیں۔ غالب، تفتہ کو لکھتے ہیں کہ وہ اُس دوست کو اُن کی طرف سے بھی پُرسہ دیں، لیکن ساتھ ہی ساتھ دوبارہ شادی نہ کرنے کا بھی مشورہ دیتے ہیں۔ وہ پکار اٹھتے ہیں: "اللہ اللہ! ایک وہ ہیں کہ دو دو بار ان کی بیڑیاں کٹ چکی ہیں اور ایک ہم ہیں کہ اوپر پچاس برس سے جو پھانسی کا پھندا گلے میں پڑا ہے، تو نہ پھندا ہی ٹوٹتا ہے، نہ دم ہی نکلتا ہے!" اور آگے حکیم سنائی کی ایک حکایت کا حوالہ دیتے ہیں۔ بیٹا جب باپ کے پاس شادی کی اجازت لینے آیا تو اسے یہ جواب ملا: "میرے بیٹے، کسی قیمت پر شادی نہ کرنا، جتنا جی چاہے، معصیت میں زندگی گزار دے، لیکن شادی مت کر!"

کافی عرصہ بعد، مِہر کے نام خطوط میں، جنھوں نے مرزا کو اپنی محبوبہ کے بارے مُطلع کیا تھا، یہی موضوع پھر سامنے آتا ہے۔ پہلے خط میں غالب انھیں بہت پُراثر طریقے سے دِلاسا دیتے ہیں، لیکن دوسرے خط میں بہ ظاہر محبوبہ سے دائمی جُدائی پر اُن کے دِلی رنج و غم میں شریک ہونے سے انکار کرتے ہوئے، گویا کہ تمام رسمی باتوں سے کنارہ کشی کرتے ہوئے، ناقابلِ بیان ظرافت کے ساتھ وہ اس بُحرانی صورتِ حال کا "حل" ڈھونڈھ نکالتے ہیں۔ مِہر کی محبوبہ، جیسا کہ اُس کے نام، 'چُنا جان'، سے ظاہر ہے، طوائف تھی۔ غالب لکھتے ہیں: "کسی کے مرنے کا وہ غم کرے، جو آپ نہ مرے۔ کیسی اشک فشانی! کہاں کی مرثیہ خوانی! آزادی کا شکر بجا لاؤ، غم نہ کھاؤ، اور اگر ایسے ہی گرفتاری سے خوش ہو، تو چُنا جان نہ سہی، مُنّا جان سہی!---

زنِ نو کُن اے دوست ہر نو بہار\
کہ تقویمِ کُہنہ نہ آید بہ کار\
(بہ ہر سالِ نو کر زنِ نو مُدام\
کہ تقویمِ پارینہ آئے نہ کام)\
(ترجمہ: مضطر مجاز)

اہل و عیال کی بندشوں سے آزادی کے لیے وہ علمِ الٰہیات کی رو سے بھی دلیلیں پیش کرتے ہیں۔ اُن کی ایک فارسی رُباعی میں ان کا یہ "فلسفۂ آزادی" نظر نواز ہوتا ہے:

12/ مارچ ۔ عرض داشت کمشنر دہلی چارلس سانڈرس کے ہاں پیش کی گئی۔ سانڈرس نے اسے کلکٹر کے پاس تحقیقات کے لیے اور یہ معلوم کرنے کے لیے بھیجا کہ کہیں غالب بغاوت کے زمانے میں اُن کی وفاداری کو اشتباہ میں ڈالنے والے افعال کے مرتکب تو نہیں ہوئے ہیں۔

7/ اگست ۔ استفسار کوتوال شہر کے پاس بھیجا گیا۔ جواب موافق آیا۔ ریزیڈنٹ ایجرٹن نے غالب کو اپنے ہاں طلب کیا اور کچھ سیدھے سادے سوال کیے، نتیجتہً غالب کو پنشن کی جلد ہی بحالی کی پھر اُمید بندھی۔ اب ان کو ایک ہی فکر ہے: پندرہ ماہ کی بقایا رقم بھی ملے گی یا ازسرنو ادائگی شروع ہوگی۔ فروری 1859ء میں غالبؔ، مجروحؔ کو یہ اطلاع دیتے ہیں کہ دو دن قبل بائیس ماہ کے انتظار کے بعد بالآخر کوتوال کے ہاں اُن کی طلبی ہوئی جس نے "اسد اللہ خاں پنشن دار" سے ایک تحریری بیان اس امر کی وضاحت کے لیے طلب کیا کہ آیا اُن کو بہ صورت رقم یا کسی طرح کی کوئی اور آمدنی ہوتی ہے اور اگر ہوتی ہے تو کہاں سے اور کتنی۔ اپنے بیان کی تصدیق کے لیے پنشن خوار کو چار گواہ بھی پیش کرنے چاہئیں۔ غالب، جن کو تلخ تجربوں نے اس معاملے میں اب کافی سمجھ دار بنا دیا تھا لکھتے ہیں: "تم کہیں یہ نہ سمجھنا کہ بعد ثبوتِ مفلسی چڑھا ہوا روپیہ مل جائے گا اور آئندہ کو پنشن جاری ہو جائے گا۔ نہ صاحب، یہ تو ممکن ہی نہیں"۔

جب کہ پنشن کی بحالی کی کارروائی معمول کے مطابق آہستہ آہستہ چل رہی تھی اور کہیں ختم ہوتی نہیں دکھائی دیتی تھی پولیس کے سربراہ نے سَو روپے کے حساب سے "مدد خرچ" کے نام سے علی الحساب مالی امداد قبول کرنے کی تجویز اُن کے سامنے رکھی۔ لیکن غالب نے قاعدے سے اُن کو ادا شدنی رقم کی جلد ہی وصولی کی توقع میں اس تجویز کو رد کر دیا۔

24/ فروری 1859ء ۔ کمشنر سانڈرس نے غالب کو پھر طلب کیا۔ لیکن طلبی پر جب غالب اُس کے ہاں پہنچے تو پتہ چلا کہ مسٹر سانڈرس شکار پر چل دیے ہیں۔ دوسرے دن غالب پھر وہاں گئے۔ اس بار ان کا خوش اخلاقی سے استقبال کیا گیا۔ سانڈرس نے ان سے اعزازی عطیوں کے لیے انگلستان سے خط و کتابت کے بارے میں دریافت کیا۔ ساتھ ہی ساتھ کمشنر نے "دستنبو" سے اپنی واقفیت کا بھی اظہار کیا اور اپنے لیے نیز پنجاب کے کلکٹر میکلوڈ کے لیے اس کتاب کے دو نسخوں کی فرمائش کی۔ غالب مطمئن واپس لوٹے اور گو کہ پنشن کے بارے میں کوئی گفتگو نہیں ہوئی تھی، انھوں نے جو کچھ بھی پیش آیا اسے ایک فالِ نیک سمجھا۔

25/ فبروری کو غالب کتابیں لے کر گئے۔ پیشی میں اُن سے کچھ دیر انتظار کرنے کے لیے کہا گیا۔ اِس اثنا میں مسٹر سانڈرس اپنی بگھی کی طرف جاتے ہوئے غالب کے پاس سے گزرے۔ غالب نے انھیں یاد دلایا کہ ان کی فرمائش پر کتابیں وہ اپنے ساتھ لائے ہیں۔ جواب ملا "منشی جیون لال کو دے جاؤ"۔ غالب وہاں سے چلے آئے (خط بہ نام مجروح، مارچ 1859ء)۔ یکم مارچ کو ملاقات کا موقع ملا، دوستانہ بات چیت ہوئی۔ اپنے خط میں اِس کی اطلاع دیتے ہوئے غالب، جو پچھلے سالوں میں صریحاً توہّم پرست ہوگئے تھے، خط میں بار بار صاحبِ کرامت، مشکل کُشا حضرت علیؓ کا نام لیتے ہیں اور بالآخر پکار اُٹھتے ہیں: "دیکھو سیّد اسد اللہ الغالب علیہ السلام کی مدد کو کہ اپنے غُلام کو کس طرح بچایا۔ بائیس مہینے تک بھوکا پیاسا بھی نہ رہنے دیا۔"

7/ مارچ کو مجروح کو لکھتے ہیں کہ گورنر جنرل نے پنشنوں کے بارے میں پنجاب کے گورنر سے صورتِ حال دریافت کی ہے اور یہ کہ پنشن کی پوری رقم دو ماہ میں مل جائے گی! بنابریں غالب نے پیشگی سو روپے کی ادائگی کی پیشکش قبول کرلی۔

27/ مارچ کو الہ آباد سے گورنر جنرل کے ہاں "دستنبو" کے موصول ہونے کی اطلاع ملی۔ لیکن اپریل، مئی میں ایک اَڑچن کھڑی ہوجاتی ہے کیوں کہ ان پر دربار سے تعاوُن اور باغیوں کی طرف سے ڈھالے جانے والے سِکّوں پر کندہ کروانے کے لیے شعر کہنے کا الزام لگایا جاتا ہے۔ غالب بے حد پریشان ہیں اور اپنے سبھی دوستوں سے خطوط میں 1837ء یعنی بہادر شاہ ظفر کے سالِ تخت نشینی کے "اُردو اخبار" کے شمارے تلاش کرنے کے لیے مِنّتیں کرتے ہیں، کیوں کہ ان کا قیاس یہ ہے کہ یہ معاملہ دراصل اُن سِکّوں کا ہے جو ذوق نے اِس موقع پر لکھ کر بادشاہ کے حضور میں گزرانے تھے۔ یوسف مرزا کے نام خط میں وہ لکھتے ہیں: "ورنہ خیر، کچھ محلِ خوف و خطر نہیں ہے۔ حُکّام صدر ایسی باتوں پر نظر نہ کریں گے۔ میں نے سِکّہ نہیں کہا، اور اگر کہا تو اپنی جان اور حُرمت بچانے کو کہا۔ یہ گناہ نہیں، اور گناہ بھی ہے تو ایسا کیا سنگین ہے کہ ملکۂ معظمہ کا اشتہار بھی اس کو نہ مٹا سکے۔ سبحان اللہ! گولہ انداز کا بارود بنانا اور توپیں لگانی اور بنک گھر اور میگزین کا لوٹنا معاف ہوجائے اور شاعر کے دو مصرعے معاف نہ ہوں؟"

جولائی کے خطوط غلط فہمی کے دور ہونے اور حضرت علیؓ کی جانب سے مُشکل کُشائی کی اُمّید سے بھرے ہوئے ہیں۔ غالب کا خیال ہے کہ پنشن کا معاملہ کلکتے میں خود گورنر جنرل کے ہاں زیرِ تصفیہ ہے۔ اکتوبر 1859ء میں وہ مجروح کو لکھتے ہیں: "رہا میرا پنشن، اس کا ذکر نہ کرو، اگر ملے گا تو تم کو اطلاع دی جائے گی۔"

نومبر 1859ء۔ پنشن کے بارے میں پہلے کی طرح کسی کو کوئی خبر نہیں ہے (خط بہ نام مجروح)۔

دسمبر میں گورنر جنرل کے وُرودِ دہلی کے موقع پر دربار منعقد کیا جاتا ہے، جس میں پہلے غالب کے لیے ایک مُعزّز جگہ مقرر تھی اور جس کے دوران عموماً اُن کو خلعتِ فاخرہ سے نوازا جاتا تھا۔ لیکن اِس بار اِس جلسے میں شرکت کے لیے ان کو مَدعُو نہیں کیا جاتا۔ نومبر میں غالب رام پور جانے کا تہیّہ کرتے ہیں، گوکہ اِس شرط پر کہ یہ کام وہ پنشن کے معاملے کا قطعی فیصلہ ہونے پر ہی انجام دیں گے۔

29/ دسمبر 1859ء۔ حُسین مرزا کے نام خط میں اطلاع دیتے ہیں کہ دو بار گورنر جنرل کے ہاں گئے اور دوسری بار سکریٹری کے ہاں رسائی ہوئی۔ اُس نے ازراہِ تضحیک ان سے دریافت کیا: "غدر کے زمانے میں تم باغیوں کی خوشامد کرتے رہتے تھے۔ اب ہم سے ملنا کیوں مانگتے ہو؟"، مرزا کی نظر میں عالم تیرہ و تار ہوگیا۔ اِن الفاظ کا بس ایک ہی مطلب تھا: تمام اُمّیدوں کا خاتمہ۔ وہ لکھتے ہیں: "یہ جواب پیامِ نومیدیِ جاوید ہے، نہ دربار نہ خلعت، نہ پنشن۔ انا للّٰہ وانّا الیہ راجعون۔"

فبروری 1860ء میں پنشن کی ادائگی کے ان کے تمام مطالبوں کی، باغیوں سے تعاون کی بنا پر نامنظوری کی اِطّلاع کے ساتھ، سرکاری جواب موصول ہوا۔ گورنر جنرل کے میر منشیوں اور سکریٹریوں سے ان کی معاملت میں ایک اور، مایوس کر دینے والی تفصیل بھی تھی۔ کسی وقت، 1858ء میں غالب نے دہلی کے ریزیڈنٹ کیننگ کی مدح میں ایک قصیدہ لکھا تھا، لیکن وہ واپس کر دیا گیا اور اب غالب سے کہا گیا کہ وہ آئندہ ملکۂ معظمہ کے ملازمین کو اس طرح کی تحریروں سے تنگ نہ کیا کریں۔ (خط بہ نام بے خبر، مارچ 1863ء)۔

نواب یوسف علی خاں کی فرمائش پر غالب کا سفرِ رام پور بالآخر وقوع پذیر ہوا۔ بہت دنوں سے وہ اس کا منصوبہ بنا رہے تھے۔ طرفین کے دلوں میں ایک دوسرے کے لیے مُحبّت کے جذبات کے پیشِ نظر یہ سفر ناگزیر بھی ہوگیا تھا اور بالآخر اہم بات یہ کہ اس سفر کی بہ دولت غالب کو نواب کی طرف سے قابلِ لحاظ مالی امداد بھی مل رہی تھی۔ سو روپے ماہ وار کے علاوہ وہ اس غرض سے "سفر خرچ"، کے ڈیڑھ سو روپے زائد بھی دے رہے تھے۔ اس کے باوجود رام پور میں مرزا کے قیام کا پیش نامہ مختصر ہی رہا۔ نواب نے رام پور میں اور کچھ دن ٹھہرنے کے لیے بہت کہا، لیکن غالب جن کا وہاں کم از کم چھ ماہ قیام کا ارادہ تھا، ڈھائی مہینے ہی میں وہاں سے واپسی کے سفر پر نکل کھڑے ہوئے۔

انھی دنوں تحریر شدہ، مجروح کے نام اپنے خط کا آغاز وہ اپنی اس بہ عجلت روانگی کی خاصی غیر متوقع توضیح سے کرتے ہیں۔ وہ اِس کی وجہ یہ بتاتے ہیں کہ ماہِ رمضان کی آمد آمد ہے، جس کے دوران وہ، بہ قول خود، جامع مسجد میں قرآن خوانی کا کبھی ناغہ نہیں کرتے۔ اِس کے علاوہ، جیسا کہ اُن کے خط سے پتہ چلتا ہے، ہر رات مسجد میں نمازِ تراویح میں شرکت بھی ان کے معمول میں داخل ہے، چناں چہ واپسی کے لیے اُن کے پاس معقول وجہوں کی کوئی کمی نہیں ہے۔ آگے غالب لکھتے ہیں: "اب اصل حقیقت سُنو۔ لڑکوں کو ساتھ لے گیا تھا۔ وہاں اُنھوں نے میرا ناک میں دم کر دیا۔ تنہا بھیج دینے میں وہم آیا کہ خدا جانے اگر کوئی امرِ حادث ہو تو بدنامی عمر بھر رہے۔" یہاں یہ ملحوظِ خاطر رہے کہ رام پور میں قیام سے اِنکار غالب کی جیب کے لیے یوں کہنا چاہیے کہ تباہ کُن تھا۔

لیکن اب کچھ ایسے حالات وقوع پذیر ہونے جو بالکل غیر متوقع تھے۔ واپسی کا راستہ مُرادآباد ہو کر جاتا تھا۔ جہاں دس سال قبل کی طرح اب بھی صدر الصّدور کے عہدے پر سیّد احمد خاں فائز تھے۔ غالب، یہ سمجھتے ہوئے کہ سیّد احمد خاں کے دل میں ان کے تعلق سے اب بھی رنجش باقی ہوگی، یہ تصوّر بھی نہیں کرتے تھے کہ وہ سیّد احمد خاں کے ہاں بہ حیثیت مہمان ٹھہریں گے۔ ان کے تعلقات ابھی بحال نہیں ہوئے تھے۔ تاہم یہ معلوم ہونے پر کہ غالب کو چند دن مُرادآباد میں گزارنے ہوں گے، سیّد احمد خاں نے عالی ظرفی سے کام لیتے ہوئے غالب کا شہر کے باب الدّاخلہ پر ہی استقبال کیا اور اپنا مہمان بنا کر خود اُنھیں اور اُن کے ہم راہیوں کو سامان سمیت اپنے گھر لے آئے۔ غالب رضامند تو ہو گئے لیکن چوں کہ انھیں ابھی تک پورا یقین نہیں تھا کہ ان کے استقبال کا مُحرّک محض خلوص ہے تو انھوں نے سوچا کہ اپنے میزبان کو ذرا آزما کر بھی دیکھنا چاہیے۔ گھر پہنچ کر اُنھوں نے اِس طرح سے کہ سب دیکھ لیں، شراب کی بوتل نکالی اور اُسے ایک نمایاں جگہ پر رکھ دیا۔ لیکن بوتل جلد ہی غائب ہوگئی۔ یہ پوچھنے پر کہ وہ کہاں گئی، بجائے جواب دینے کے، سیّد احمد خاں غالب کو ایک اسباب کی کوٹھری میں لے گئے جہاں بوتل رکھی تھی اور وضاحت کی کہ وہ بوتل کو ایسی جگہ جو سب کی نگاہ میں ہو چھوڑنا نہیں چاہتے تھے تاکہ لوگ فضول یاوہ گوئی نہ کریں۔ غالب نے بوتل اٹھائی تو دیکھ کر کہا کہ اس میں خیانت ہوئی ہے، سچ بتاؤ کس نے پی ہے۔ حافظ نے سچ کہا ہے:

واعظاں کیں جلوہ بر محراب و منبر می کنند
چوں بہ خلوت می روند آں کارِ دیگر می کنند

اپنے میزبان کی معنی خیز خاموشی سے وہ سمجھ گئے کہ وہ بیزاری سے اتنے ہی دور
ہیں جتنے کہ وہ خود اور اس صورتِ حال نے دونوں کے دلوں میں ایک دوسرے کے لیے
بچی کھچی سرد مہری کو بھی دور کر دیا۔ یہ واقعہ حالی کی لکھی ہوئی سید احمد خاں کی سوانح حیات
میں بیان کیا گیا۔ غالب نے اپنی پنشن کی ساری عجیب و غریب کہانی سید احمد خاں کو سنائی اور
اس کی بحالی کی درخواست کی برطانوی حکام کی طرف سے نامنظوری کے بارے میں بتایا۔ یہ
گفتگو اپریل میں ہوئی اور مئی میں غالب اپنے عزیز دوست اور شاگرد تفتہ کو خط لکھتے ہیں،
جو اسے پڑھ کر اتنے ہی خوش اور متعجب ہوئے ہوں گے جتنے کہ خود غالب۔ اپنے اس ہندو
دوست کو غالب "مرزا تفتہ" کہہ کر مخاطب کیا کرتے تھے، حالانکہ ان کا نسلاً مغل امراء
سے، جس کے نمائندے "مرزا" کے لقب سے مخاطب کیے جانے کا استحقاق رکھتے تھے،
کوئی تعلق بالکل نہیں تھا۔ تفتہ نسباً کچھ درجے کی کایستھوں کی ذات سے تعلق رکھتے تھے
جس کے افراد بیشتر محرر تھے اور ایک زمانے سے دفتری فرائض کی بجا آوری اور نتیجۃً
ایک مخصوص دور تک فارسی زبان سے بھی وابستہ تھے۔ ایک ہندو سے ایسا طرزِ تخاطب
غالب کی خوش دلی کی نہایت عمدگی سے آئینہ داری کرتا ہے۔ وہ "مرزا تفتہ" کو لکھتے ہیں
"ایک امرِ عجیب تم کو لکھتا ہوں اور وہ امر بعد تعجب مفرط کے موجب نشاطِ مفرط ہوگا
میں اجرائے پنشن سرکارِ انگریزی سے مایوس تھا۔ بارے وہ دفترِ پنشن داروں کا جو
یہاں سے بن کر صدر کو گیا تھا اور یہاں کے حاکم نے بہ نسبت میرے صاف لکھ دیا تھا
کہ یہ شخص پنشن پانے کا مستحق نہیں ہے۔ گورنمنٹ نے برخلاف یہاں کے حاکم کی
رائے کے میرے پنشن کے اجراء کا حکم دیا اور وہ حکم یہاں آیا اور مشہور ہوا۔ میں نے
بھی سنا۔ اب کہتے ہیں کہ ماہ آئندہ یعنی مئی کی پہلی کو تنخواہوں کا بٹنا شروع ہوگا۔"

اور واقعی پنشن کی ادائگی کے بحال ہونے سے اب تک جتنی بقایا رقم ان کے حساب
میں نکلتی تھی انھیں مل گئی۔ انھوں نے ساری رقم آخری پائی تک اپنے قرض دہندوں
میں تقسیم کر دی اور پھر بھی مقروض کے مقروض رہے۔ نئے قاعدے کے مطابق پنشن
کی ادائگی ہر چھ ماہ پر ہونی قرار پائی تھی اور اس کی وجہ سے مرزا پھر قرض کے جال میں
پھنس گئے اور پھر معاملات پرانے ڈھرے پر آ گئے۔

غالب یہ رقم کیسے حاصل کر پائے، اس بارے میں بہت سی قیاس آرائیاں کی گئی
ہیں اور اندازے لگائے گئے ہیں۔ خود غالب کا بڑی حد تک خیال یہ تھا کہ ان کی کامیابی
نواب رامپور کی اعانت کی مرہونِ منت ہے۔ لیکن محققین کی اکثریت کو کہیں زیادہ قرینِ
قیاس یہ بات لگتی ہے کہ اس میں سید احمد خاں کا ہاتھ ضرور رہا ہوگا اور محض اس عہدے

نے جس پر وہ فائز تھے انھیں اِس الجھے ہوئے معاملے کی یک سوئی کے لیے اپنی کوشش کے اظہار سے باز رکھا۔ بہرحال سیّد احمد خاں اب شاعر کے بااثر دوستوں میں وہ واحد شخص تھے، جس کو اُس کی اہمیت کا اندازہ تھا اور غالباً انگریزوں کے ہاں اثرورسوخ رکھنے والے اور ان کے اعتماد کے اہلِ آدمی ہونے کی وجہ سے وہی اس معاملے کی پیش رفت پر مثبت طور سے اثرانداز ہو سکتے تھے۔

لیکن غالب کی صحت، جو فکر مندی اور تنگ دستی کی وجہ سے پہلے ہی سے خراب ہو چکی تھی، اب بد سے بدتر ہو جاتی ہے۔ جولائی 1860ء میں شفق کے نام اپنے ایک خط میں وہ دہلی کو یکے بعد دیگرے غارت کرنے والے پانچ لشکروں کا ذکر کرتے ہیں: پہلے تو باغیوں کا لشکر تھا، پھر انگریزوں کا، اس کے بعد قحط، ہیضے کی وبا اور کسی غیر معمولی شدید بخار کی لہر، جس نے غالب کے سب گھر والوں اور خود ان کو اپنی لپیٹ میں لے لیا تھا۔ جہاں تک ہیضے کا تعلق ہے، تو اِس وبا نے مرزا کو ان کے نکالے ہوئے خود اپنی وفات کے مادۂ تاریخ میں مضمر پیشین گوئی کے پورے نہ ہونے کی توجیہہ کا موقع فراہم کیا، کیوں کہ انھوں نے بہت سنجیدگی سے یہ ادّعا کیا تھا کہ وہ تاریخ جس کی اس میں نشان دہی کی گئی ہے جمع تفریق کا نہیں، سچّے الہام کا نتیجہ ہے۔ اس لیے جب یہ سال، یعنی 1860ء، گزر گیا تو اسے انھوں نے یہ کہہ کر ہنسی میں ٹالا کہ اُس وقت مرنے میں، جب کہ وبا نے عام میں سبھی مر رہے تھے، میری کسرِ شان تھی اور اگر پیشین گوئی پوری ہو جاتی تو لوگ سوچ سکتے تھے کہ میں اور سب لوگوں جیسا ہی ہوں، ان سے ذرا بھی بہتر نہیں ہوں۔ مِہر کے نام اِسی زمانے میں لکھے ہوئے اپنے خط میں وہ اپنی جوانی کے دنوں کو یاد کرتے ہیں، جب وہ اور مِہر دونوں ایک ہی طوائف کی نگہہِ التفات کے آرزومند تھے۔ تب غالب کو نہ تو اپنے دوست کی خوب صورتی پر رشک آتا تھا اور نہ اُن کی کام یابی پر۔ لیکن اُن کو رشک اس بات پر ہے کہ مِہر داڑھی منڈوا سکتے ہیں، جب کہ خود مرزا کو اب داڑھی رکھنی پڑ رہی ہے۔ اول تو یہ کہ داڑھی مونچھ میں سفید بال آگئے اور "تیسرے دن چیونٹی کے انڈے گالوں پر نظر آنے لگے"، دوسرے یہ کہ آگے کے دو دانت ٹوٹ گئے۔ غالب کی کیفیتِ مزاج واقعی بد سے بدتر ہوتی جاتی ہے اور ان کی زندگی کے آخری سالوں کے خطوط ان کی علالتوں، بڑھتے ہوئے ثقلِ سماعت، جو آخر آخر میں پورے بہرے پن میں متبدل ہو گیا تھا، بینائی کی کمی اور ہاتھوں میں رعشے کی تفصیلات سے بھرے ہوئے ہیں۔ مزید برآں بہ ظاہر غالب کو فسادِ خون کا بھی کوئی عارضہ تھا جس کے نتیجے میں بدن پر ہتھیلی کے برابر مشکل سے ٹھیک ہونے والے پھوڑے نکل آتے تھے۔ ایک بار تو

اپنے میزبان کی معنی خیز خاموشی سے وہ سمجھ گئے کہ وہ ریاکاری سے اتنے ہی دور ہیں جتنے کہ وہ خود اور اِس صورتِ حال نے دونوں کے دِلوں میں ایک دوسرے کے لیے بچی کھچی سرد مہری کو بھی دور کر دیا۔ یہ واقعہ حالؔی کی لکھی ہوئی سیّد احمد خاں کی سوانح حیات میں بیان کیا گیا۔ غالب نے اپنی پنشن کی ساری عجیب و غریب کہانی سیّد احمد خاں کو سُنائی اور اس کی بحالی کی درخواست کی برطانوی حُکّام کی طرف سے نامنظوری کے بارے میں بتایا۔ یہ گفتگو اپریل میں ہوئی اور مئی میں غالب اپنے عزیز دوست اور شاگرد تفتہ کو خط لکھتے ہیں، جواسے پڑھ کر اتنے ہی خوش اور متعجّب ہوئے ہوں گے جتنے کہ خود غالب۔ اپنے اس ہندو دوست کو غالب "مرزا تفتہ!" کہہ کر مخاطب کیا کرتے تھے، حالاں کہ اُن کا نسلاً مغل اشرافیہ سے، جس کے نمائندے "مرزا" کے لقب سے مخاطب کیے جانے کا استحقاق رکھتے تھے، کوئی تعلّق بالکل نہیں تھا۔ تفتہ نسبتاً نیچے درجے کی کائستھوں کی ذات سے تعلّق رکھتے تھے جس کے افراد بیش تر مُحرّر تھے اور ایک زمانے سے دفتری فرائض کی بجاآوری اور نتیجتہً ایک مخصوص دور تک فارسی زبان سے بھی وابستہ تھے۔ ایک ہندو سے ایسا طرزِ تخاطب غالب کی خوش دِلی کی نہایت عُمدگی سے آئینہ داری کرتا ہے۔ وہ "مرزا تفتہ" کو لکھتے ہیں:

"ایک امرِ عجیب تم کو لکھتا ہوں اور وہ امر بعد تعجّبِ مُفرط کے بموجب نشاطِ مُفرط ہو گا۔ میں اجرائے پنشن سرکارِ انگریزی سے مایوس تھا۔ بارے وہ نقشہ پنشن داروں کا جو یہاں سے بن کر صدر کو گیا تھا اور یہاں کے حاکم نے بہ نسبت میرے صاف لکھ دیا تھا کہ یہ شخص پنشن پانے کا مستحق نہیں ہے، گورنمنٹ نے برخلاف یہاں کے حاکم کی رائے کے میرے پنشن کے اجراء کا حکم دیا اور وہ حکم یہاں آیا اور مشہور ہوا، میں نے بھی سنا۔ اب کہتے ہیں کہ ماہ آئندہ یعنی مئی کی پہلی کو تنخواہوں کا بٹنا شروع ہو گا۔"

اور واقعی پنشن کی ادائگی کے بند ہونے سے اب تک جتنی بقایا رقم اُن کے حساب میں نکلتی تھی اُنھیں مل گئی۔ انھوں نے ساری رقم آخری پائی تک اپنے قرض دِہندوں میں تقسیم کر دی اور پھر بھی مقروض کے مقروض رہے۔ نئے قاعدے کے مطابق پنشن کی ادائگی ہر چھ ماہ پر ہونی قرار پائی تھی اور اِس کی وجہ سے مرزا پھر قرض کے جال میں پھنس گئے اور پھر معاملات پرانے ڈھرّے پر آ گئے۔

غالب یہ رقم کیسے حاصل کر پائے، اس بارے میں بہت سی قیاس آرائیاں کی گئی ہیں اور اندازے لگائے گئے ہیں۔ خود غالب کا بڑی حد تک خیال یہ تھا کہ ان کی کامیابی نواب رام پور کی اعانت کی مَرہونِ مِنّت ہے۔ لیکن محققین کی اکثریت کو کہیں زیادہ قرینِ قیاس یہ بات لگتی ہے کہ اِس میں سیّد احمد خاں کا ہاتھ ضرور رہا ہو گا اور محض اُس عُہدے

ہے ، سارے گھر میں جگہ جگہ برتن رکھ دیے گئے ہیں ، تاکہ چھت سے ٹپکنے والا پانی ان میں جمع ہو اور فرش پانی سے نہ کٹے۔

نہ صرف یہ کہ فراغت کی زندگی کا بھرم قائم رکھنا بلکہ کسی طرح لشتم پشتم گزر بسر کرنا بھی دشوار سے دشوار تر ہوتا جاتا ہے ، گھر میں ہمیشہ مفلوک الحال رشتہ دار اس امید میں موجود رہتے ہیں کہ یہاں اُنھیں فاقے سے مرنے تو نہیں دیا جائے گا اور اپنے ایک خط میں غالب کھانے والوں کی تعداد ، جن کی ذمہ داری اُن کے سر ہے ، بیس بتاتے ہیں۔ علائی کے نام اپنے خط مورخہ 19/ جولائی 1862ء میں وہ لکھتے ہیں: "التوائے شُربِ شراب 22/ جون ، شروعِ شراب 10/ جولائی۔ اور اگلے خط مورخہ 27/ جولائی میں وہ اس وقفے کی وجوہ کی صراحت کرتے ہیں: "بھائی کو سلام کہنا اور کہنا کہ صاحب وہ زمانہ نہیں کہ اِدھر متھرا داس سے قرض لیا ، اُدھر درباری مل کو جا مارا ، اِدھر خوب چند چین سکھ کی کوٹھی جا لوٹی۔ ہر ایک کے پاس تمسّک مُہری موجود ، شہد لگاؤ اور چاٹو۔ نہ مُول ، نہ سُود ..... اب میں اور باسٹھ روپے آٹھ آنے کلکٹری کے ، سو روپے رام پور کے ۔ قرض دینے والا ایک میرا مختارِ کار۔ وہ سُود ماہ بہ ماہ لیا چاہے۔ مُول میں قسط اس کو دینی پڑے۔ انکم ٹیکس جُدا ، چوکی دار جُدا ، سُود جُدا ، مُول جُدا ، بی بی جُدا ، بچّے جُدا ، شاگرد پیشہ جُدا ، آمد وہی ایک سو باسٹھ ۔ تنگ آگیا ، گزارا مشکل ہوگیا ! روزمرّہ کا کام بند رہنے لگا۔ سوچا کہ کیا کروں ؟ کہاں سے گنجائش نکالوں ؟ قہرِ درویش بہ جانِ درویش۔ صبح کی تبرید متروک ، چاشت کا گوشت آدھا ، رات کی شراب و گلاب موقوف۔ بیس بائیس روپے مہینہ بچا ، روزمرّہ کا خرچ چلا۔ یاروں نے پوچھا: "تبرید و شراب کب تک نہ پیو گے ؟" کہا گیا کہ "جب تک وہ نہ پلائیں گے ..." پوچھا ! نہ پیو گے ، تو کس طرح جیو گے ؟ جواب دیا کہ "جس طرح وہ جلائیں گے ..." بارے مہینہ پورا نہیں گزرا تھا کہ رام پور سے علاوہ وجہِ مُقرّری کے اور روپیہ آگیا۔ قرضِ مُقسّط ادا ہوگیا ، مُتفرّق رہا ، خیر رہو۔ صبح کی تبرید ، رات کی شراب جاری ہوگئی ، گوشت پورا آنے لگا"

چوں کہ بھائی نے (یعنی ضیاء الدین خاں نے۔ مصنّفۂ کتاب) وجہِ موقوفی اور بحالی پوچھی تھی ، اُن کو یہ عبارت پڑھا دینا -----"

قرض خواہوں اور ساہو کاروں کی دُنیا سے سال ہا سال کے تعلّق کی وجہ سے مرزا کے پاس ان سے نپٹنے کا کافی تجربہ تھا۔ یہ اُمّید رکھنا کہ ادائگی قرض کے علاوہ ان کے پنجے سے چھوٹ نکلنے کا کوئی بے خطر طریقہ بھی ہے ، ظاہر ہے کہ مشکل تھا ، لیکن تاریخِ ادائگی کے التوا کی کوشش تو کی ہی جا سکتی تھی ! ایک بار ساہو کار نے مرزا سے فرمائش کی کہ وہ

اپنے دوست حُسین مرزا سے قرض کی وصولی میں اُس کی مدد کریں۔ حُسین مرزا دہلی میں نہیں تھے، بُرے حال میں تھے اور کسی نہ کسی دن دہلی واپس ہونے کی اُمید لگائے بیٹھے تھے۔ غالب نے سوچا کہ یہاں قرض خواہ کو دانش مندی سے کام لینے کا فائدہ سمجھانا مناسب ہوگا۔ غالب نے کہا: "لالہ، جس درخت کا پھل کھانا منظور ہوتا ہے تو اُس کو پانی دیتے ہیں۔ حُسین مرزا تمھارے کھیت ہیں۔ پانی دو تو اناج پیدا ہو۔"۔ ایسا لگتا ہے کہ یہ خیال ساہوکار کے لیے بالکل خلافِ توقع تھا، لیکن وہ قرض دار کے ساتھ کیسے پیش آیا، اِس کا ہمیں علم نہیں۔

تاہم خود غالب آخر وقت تک قرضوں سے سُبک دوش نہ ہو سکے، جو جیسا کہ سب جانتے ہیں ایک مسلمان کے لیے بڑی رُسوائی کی بات اور سنگین گناہ ہے۔

نواب رام پور یوسف علی خاں کا 1865ء میں انتقال ہوا۔ اِدھر کئی سال سے اُن کی فیاضی سے شاعر کی گزر بسر ہو رہی تھی۔ نواب اکثر سو روپے ماہانہ کی مقررہ رقم پر بس نہیں کرتے تھے بلکہ مختلف بہانوں سے مالی امداد میں اضافہ کرتے رہتے تھے۔ اُن کے جانشین کلبِ علی خاں نے بھی نظم گوئی میں غالب کی شاگردی کی خواہش ظاہر کی۔ اِس سلسلے میں نئے نواب کی مسند نشینی کی تقریب کے موقع پر غالب کو رام پور مدعو کیا گیا۔ سِن رسیدہ شاعر کے لیے سفر بے حد تکلیف دہ ثابت ہوا۔ اس کے قبل دنوں اور مہینوں، مستقل ضُعف اور طرح طرح کی بیماریوں کی وجہ سے وہ بستر سے نہیں اٹھتے تھے۔ پہلے بھی غالب پالکی میں سفر کی بے آرامی کی شکایت کیا کرتے تھے، حالاں کہ اُس زمانے میں اس سے زیادہ آرام دہ ذریعۂ آمد و رفت کا وجود نہیں تھا۔ ایک انگریز سیاح کے الفاظ میں پالکی کے سفر میں مُسافر کو یا تو دم گھُٹ کر مرنے کا خطرہ لگا رہتا تھا، کیوں کہ دوڑتے ہوئے کہاروں کے پاؤں کے نیچے سے گرد کے زبردست مرغولے اٹھتے رہتے تھے اور اگر مسافر پالکی کے پردے گرا دے تو تازہ ہوا کے نہ پہنچنے سے جاں بہ حق ہو جانے کا ڈر لگا رہتا تھا!

اِس کے باوجود وہ اپنے نوجوان پوتوں کی معیت میں سفر پر نکل کھڑے ہوئے۔ رام پور کے قیام میں کوئی تکلیف تو نہیں ہوئی گو کہ غالب کچھ فِکر مند ضرور تھے کہ نئے نواب زادِ راہ کی ادائگی کو ٹالے ہوئے ہیں۔ غالب نے نواب کے اُستاد کی ذمہ داری سنبھال لی اور نواب کی نظم و نثر کی اصلاح کا بیڑہ اٹھایا۔ نواب کی فارسی بندشوں پر گرفت مضبوط نہیں تھی۔ لیکن جب ادبی محاکمے کا سوال ہوتا تو معمول کے مطابق سِن رسیدہ شاعر کو اس کی پروا نہ ہوتی کہ رئیس شاگردوں کی لغزشوں سے کبھی کبھی چشم پوشی کرنے میں کوئی خاص ہرج

نہیں۔
مَسنَد نشینی کے موقع پر شان دار جَشن اور آتش بازی کا اہتمام کیا گیا تھا۔ دیدہ زیبی سے آراستہ پیراستہ ہاتھیوں پر سوار نواب اور ان کے مُقرّبین پھینک پھینک کر لوگوں کے ہجوم میں روپے پیسے لُٹا رہے تھے۔
لیکن اب واپسی کے سفر کی تیاری بھی ضروری تھی۔ غالب پہلے پُوتوں کو روانہ کرتے ہیں اور پھر خود سفر پر نکلتے ہیں۔

اگر بہ دِل نہ خَلَد ہرچہ از نظر گزرد
زہے روانیِ عُمرے کہ در سفر گزرد
(اگر نہ دل میں کھٹک لائیں یہ نظارے تمام
زہے روانیِ عمر اپنی جو سفر میں کٹے)
(ترجمہ: مضطر مجاز)

واپسی کا سفر اور بھی تکلیف دہ ثابت ہوا۔ برسات کا موسم شروع ہو گیا تھا، مُرادآباد کے سامنے گزر گاہ پانی سے کٹ کر بہہ گئی تھی۔ غالب کسی طرح سے دوسرے کنارے پہنچے، لیکن اُن کے گرم کپڑے وغیرہ کہاروں کے ساتھ سامنے کے کنارے پر ہی رہ گئے۔ ٹھنڈے اور سیلے ہوئے کمرے میں گزاری ہوئی ایک رات تھکے ماندے اور دائم المرض شاعر کو بالکل فریش بنا دینے کے لیے کافی تھی۔ غالب مُرادآباد میں رک گئے جہاں دورانِ علالت انھیں پھر ایک بار اپنے پُرانے دوست شیفتہ سے ملاقات کا موقع ملا۔ وہ رام پور جا رہے تھے اور یہ معلوم کر کے کہ مُرادآباد میں غالب بیمار پڑے ہوئے ہیں وہ شاعر کی عیادت کو آئے۔
غالب لشتم پشتم کسی طرح دہلی پہنچے۔ لیکن سفر میں جھیلی ہوئی تکالیف نے گھر پر نئی قوّت کے ساتھ اپنا اثر دکھایا۔ شاعر کی قسمت میں ایک اور مایوسی کا سامنا کرنا لکھا تھا۔ وقتِ رخصت نواب کلبِ علی خاں نے بہت باضابطہ یہ عندیہ دیا تھا کہ وہ غالب کے تعلق سے اپنے باپ کے تمام قول و قرار نباہتے رہیں گے۔ مگر افسوس کہ جب اس پر عمل کا وقت آیا تو معاملہ دوسرا ہی نکلا۔ باپ کے مقابلے میں ان کے یہ فرزند کہیں کم مہربان اور اہم بات یہ کہ کہیں کم سخی نکلے۔ ان کے پاس سے روپے بھی تاخیر سے آتے تھے اور وہ شاعر کے پاس سے موصول ہونے والے قصائد اور دیگر تصانیف کا صلہ دینا بھی بھول جاتے تھے (قاعدے کے مطابق یہ صلہ اس مُشاہرے کے علاوہ اُن کو ملنا چاہیے تھا جس کے وہ بہ حیثیت استاد مستحق تھے)۔ غالب کی کسی ایک معاملے سے مُتعلق بہتیری

درخواستوں کو بھی وہ بغیر جواب کے ٹال جاتے تھے۔ غالب کے بڑے پوتے کی شادی ہوگئی اور راجہ الور کے دربار سے منسلک ہوکر اُنھوں نے وہیں کی رہائش اختیار کرلی۔ اس ریاست کے ذکر سے ہی اُس قسمت کے بارے میں ہماری کہانی شروع ہوئی تھی، جس نے ہمارے شاعر کے خاندان کا کبھی ساتھ نہیں دیا۔ لیکن اب ایسا لگتا ہے کہ الور کے آسمان میں ستاروں کا محلِّ وقوع پوتے کے لیے خیر و برکت کی پیشین گوئی کررہا تھا۔ تاہم چھوٹے پوتے کی خبر گیری اب بھی غالبؔ کے سَر تھی۔ اُس کی شادی کرنی تھی اور تب ہی غالب خود کو سرپرستی اور پالنے پوسنے کے اپنے فرض سے فارغ سمجھ سکتے تھے۔ لیکن دولہے والوں کے ذمّے جو اخراجات ہوتے ہیں، غالب کی آمدنی ان کی متحمّل نہیں تھی۔ نواب نے خود مرزا کے چھوٹے پوتے کی شادی کے معاملے میں دل چسپی کا اظہار کیا اور اُن سے اِس کام کے لیے مطلوبہ رقم کے بارے میں دریافت کیا۔ غالب نے جواب دیا کہ کسی معیّنہ رقم کی نشان دہی تو اُن کے لیے مشکل ہے۔ لیکن ان کے رُتبے کے لوگوں کے لیے یہ اخراجات عام طور سے دو ہزار روپے ہوتے ہیں۔ نواب نے چُپ سادھ لی اور غالب کی روپوں کے بارے میں انھیں یاد دہانی کرنے کی ہمّت نہیں ہوئی۔ وقت گزرتا رہا اور شادی کا وقت قریب آرہا تھا۔ تب غالب نے یاد دہانی کے پے در پے دو خط بھیجے اور لکھا کہ کم از کم آٹھ سو روپے دَرکار ہوں گے۔ اِس خط کے لفافے پر نواب کے پیش کار کے ہاتھ کی یہ تحریر ملتی ہے: "کوئی حکم صادر نہیں ہوا۔" اور یہ رقم منظور نہیں ہوئی۔ غالب کی زندگی میں چھوٹے پوتے کی شادی بہرحال نہیں ہوپائی۔

حسبِ معمول شاگردوں کی طرف سے غالب پر بہ غرض اصلاح اشعار کی بھر مار رہتی ہے اور وہ اُنھیں لکھتے ہیں کہ کام کے اِس مستقل طومار سے عُہدہ برا ہونے کی اُن میں طاقت نہیں ہے۔ ان کے نہایت زود گو شاعروں میں سے ایک، یعنی تفتہ، شاعرِ پر اپنے اشعار پر اصلاح کی فرمائشوں کی بھرمار کیے رہتے ہیں۔ غالب بہ خوبی سمجھتے ہیں کہ اگر شاگردی کے اتنے لمبے عرصے کے بعد بھی ان کے چیلے کی پیش رفت قابلِ ذکر نہیں ہے تو اِس کا مطلب یہ ہے کہ ان کی مَساعی لاحاصل ہیں۔ اس لیے غالب نے ایک "فوجی حکمتِ عملی" کا منصوبہ باندھا۔ انھوں نے شاگرد کو مُطّلع کیا کہ اُن کے اشعار اب اصلاح سے بے نیاز ہیں۔ تفتہ نے اس بات کو غالب کی سنجیدہ رائے پر محمول کیا اور طے کیا کہ اب وہ اپنے اشعار مرزا کے پاس بس یوں ہی بھیجا کریں گے، جیسے ایک شاعر دوسرے شاعر کے پاس بھیجتا ہے۔ مگر غالب نے جو کھیل شروع کیا تھا اس کو جاری رکھ نہیں پائے اور جب شاگرد کے ہاں الفاظ کا غلط استعمال ان کی نظر سے گذرا تو اگلے خط میں ان کو فوراً پھٹکار

سُنائی۔ تاہم جب غالب کے دائرۂ نظر میں ایک لائق نوجوان شاعر ذکاؔ نمودار ہوا تو وہ بہ خوشی اُس کی شاعرانہ صلاحیت کو اپنے سایۂ عاطفت میں لینے کا بیڑہ اٹھالیتے ہیں۔ (غالب ذکا کے تعلق سے گہرا تعلقِ خاطر محسوس کرتے ہیں گو کہ یہ خطوط تک ہی محدود تھا، ان کی کبھی بھی ملاقات نہیں ہوئی)۔ ذکاؔ جنوبی ہندوستان کے باشندے تھے اور ایک غریب مسلمان خاندان سے تعلق رکھتے تھے۔ غالب کے وہ بچپن ہی سے پرستار تھے اور شاعر سے ملاقات کو انھوں نے اپنی زندگی کا نصبُ العین بنا رکھا تھا۔ اس غرض سے اُنھوں نے طے کیا کہ پہلے حیدر آباد منتقل ہوجائیں۔ وہ اپنے قصبے سے کافی طویل سفر پاپیادہ طے کر کے وہاں پہنچے۔ تاہم آگے شمال کی طرف جانے کے لیے اُن کے پاس نہ وسائل تھے اور نہ موقع، اِس لیے انھوں نے غالب سے بہ ذریعۂ تحریر ربط قائم کیا اور ان دونوں کے درمیان زور شور کی خط کتابت شروع ہوگئی، جس سے اس بات کی کہ غالب اب بھی کیسے قابلِ قدر مُعلّم و ماہرِ اسلوبیات تھے اور ترتیب و تہذیبِ متن پر کیسی لاجواب قُدرت رکھتے تھے، ایک بار پھر توثیق ہوتی ہے۔

اِس زمانے میں غالب ہر لحاظ سے اپنی وضع پر قائم رہے۔ پہلے کی طرح اب بھی اُن کو اپنی آزاد خیالی پر فخر تھا اور ساتھ ہی ساتھ وہ مذہبِ اسلام کی مختلف باریکیوں اور اس کے اُصول واَحکام کی تشریح کے دوران دینیات اور تقلیدی علوم کے مسائل سے اپنی واقفیت کی نُمائش کا کوئی موقع بھی ہاتھ سے نہیں جانے دیتے تھے۔ یہ صحیح ہے کہ اب وہ اکثر حضرت علیؑ کا ذکر کرتے ہیں اور اس طرح سے گویا کہ شیعیت سے اپنی وابستگی پر زور دیتے ہیں، لیکن اِن اذکار کا تعلق ہمیشہ یا تو فالِ نیک کی تلاش سے ہوتا ہے اور یا پھر اِس مُقدّس اور برگزیدہ شخصیت کی جانب سے مُشکل کُشائی سے، بہ الفاظ دیگر اس میں مذہب سے زیادہ تَوَہّم پرستی کا دخل تھا۔

اس کے باوجود غالب کے بہت سے ہم عصر، جن میں فضل حق مرحوم یا آزردہؔ وغیرہ جیسے مذہبی حلقوں میں نہایت اونچا مقام رکھنے والے اُن کے احباب بھی شامل تھے، ان مسائل میں ان کے اونچے درجۂ استناد کے ہمیشہ معترف رہے۔ حضرت جی گوالیاری (سیّد علی غمگین، دہلوی)۔ غالب کو لکھتے ہیں: "آپ کو علمِ تصوّف میں جو دست گاہ ہے جس کا اِظہار آپ کے خطوں سے ہوا، وہ علماءِ ظاہر کو بھی نہیں ہے۔" غالب کی تشریحات کی خصوصیت، تصوّف کے بعض نظریوں کی خاصی آزادانہ توضیح ہے، اِس بنا پر متعدد محققین کا خیال ہے کہ یہ ہندو مت اور خصوصاً ویدانت کے اثر کا نتیجہ ہے۔ لیکن اس خیال کو رد کرنا بھی مناسب نہ ہوگا کہ یہ اُن کی قوت متخیلہ اور مجازی تصوّرِ کائنات کا بھی

نتیجہ ہو سکتا ہے۔ اِس کائنات میں جگہ صرف شاعرانہ اقوالِ متناقض اور تضادات کے لیے ہے، لیکن اِس کائنات میں زندگی کے تضاد، وحدتِ کائنات اور اُس کے تمام عناصر کے ربطِ باہمی کے عظیم تصوّر سے اور عالمِ امکان کے ہر ذرّے کے وجود میں مُضمِر گہرے معنی کو تسلیم کرنے سے دور ہو جاتے ہیں، یعنی اُن تمام باتوں سے جن کے لیے اردو فارسی شاعری تصوّف کی مرہونِ منّت ہے۔ غالب کی تشریح میں "وحدت الوُجود" کا نظریہ اپنی منطقی حد تک پہنچا دیا گیا ہے۔ اِس کے لیے اُس ویدانت کی حدود بھی تنگ ہیں جو اِس کائنات کو فریبِ نظر یا مایا تو قرار دیتی ہے، لیکن اِس کے باوجود اِس کو عَدَمِ محض نہیں مانتی۔ غالب یہ ثابت کرتے ہیں کہ تصوّف کی منطق کی رو سے عالمِ مظاہر کے کُلّیتہً غیر حقیقی ہونے کے بارے میں بہ آسانی نتیجہ نکالا جا سکتا ہے۔

مُتذکرۂ صدر حضرت غمگین گوالیاری کے نام ایک خط میں (یہ خط میکش اکبر آبادی کے خاندانی ذخیرۂ کُتُب میں موجود ہے اور اِس کا حوالہ اُنھوں نے مجموعے "غالب، مشرق کا عظیم شاعر" میں شامل اپنے مضمون میں دیا ہے) غالب لکھتے ہیں: "فرد کی زندگی کی مثال بھی ایسی ہی ہے۔ اوّلاً باپ کا نُطفہ رحمِ مادر میں پہنچتا ہے اور پھر نو ماہ کی مُدّت کے بعد بچّہ دُنیا میں آتا ہے۔ ایک معیّنہ مُدّت تک شیرِ مادر سے اس کی پرورش ہوتی ہے اور ایک وقت ایسا آتا ہے کہ وہ بولنا شروع کرتا ہے اور ہر طرح کے الفاظ بولتا ہے۔ اس کا نام زَید رکھا گیا۔ اور جب بڑا ہوا تو تحصیلِ علم کی طرف راغب ہوا، علوم میں دست رس حاصل کی اور لوگوں کو سیدھا راستہ بتلایا۔ اِس طرح سے وہ ستّر سال جیا، بیماری نے اسے آگھیرا اور پھر اس نے اِس دنیا سے رحلت کی۔ اسے سپردِ خاک کیا گیا اور اس کے مدفن پر ایک اونچا گنبد تعمیر کیا گیا۔ اور اب یہ مقام زیارت گاہ بن جاتا ہے اور لوگ جو کچھ بھی مزار کے پاس مانگتے ہیں ان کو ملتا ہے۔ مختصر یہ کہ وہ اور اس جیسے سیکڑوں، جن کا تصوّر کیا جا سکتا ہے، ہم کہتے ہیں کہ وہ سبھی کھلا ہوا اور بے بنیاد وہمۂ خیال ہیں۔ ابتدا سے انتہا تک، حمل کے ٹھہرنے کے لمحے سے سپردِ خاک کرنے کے وقت تک، یہ سب زَید کی "عین ثابتہ" ہے، جب کہ زید وجودِ مطلق میں ثابت ہے، اور نہ کبھی پیدا ہوا اور نہ کبھی معدوم ہوا، اور پیدائش و وجود، گفتگو اور سماعت، زندگی اور وفات، یہ سب زید کی عین ثابتہ ہے، جو ہمیشہ ان میں اقامت گزیں تھا اور رہے گا ـــــ اور اگر موجود میں سے میں صرف وجودِ ہستی لوں تو اس صورت میں بلاشبہ "اعیان" کا مفہوم صرف اِمکان ہو گا اور میں اسے کبھی "اعیانِ ثابتہ" کا نام نہ دوں گا، کیوں کہ اس صورت میں وجودِ واجب یعنی خدا سے انکار ضروری ہو جائے گا۔"

اِس خط میں بھی، جسے ہم نے خط کے دست یاب اصل نسخے کی مطابقت میں مطبوعہ متن سے خفیف سے فرق کے ساتھ نقل کیا ہے، غالب اپنی انفرادیت برقرار رکھتے ہیں۔ اُن کی منطق کا قولِ مُتناقض عالمِ اِمکان کے تمام مَظاہر کی وَحدت کو ماننے والے تصورِ کائنات میں مُضمر ہے۔ ان کی نگاہِ باطن کو جو مخصوص تیزی عطا ہوئی ہے اُس کی مِثال اُس شمع کی سی ہے جو لَو چھٹنے کے وقت بجھنے سے پہلے آخری بار پوری آب و تاب سے بھڑک اٹھتی ہے۔

مولوی عبدالرزاق شاکر کے نام خط میں، جس میں تاریخِ تحریر درج نہیں، وہ لکھتے ہیں:

"پیر و مرشد:

اک شمع ہے دلیلِ سحر سو خموش ہے

یہ خبر ہے۔ پہلا مصرع:

ظلمت کدے میں میرے شبِ غم کا جوش ہے

یہ مُبتدا ہے، شبِ غم کا جوش، یعنی اندھیرا ہی اندھیرا، ظلمتِ غلیظ، سحر ناپیدا، گویا خلق ہی نہیں ہوئی۔ ہاں ایک دلیل صبح کے وجود پر ہے، یعنی بجھی ہوئی شمع، اس راہ سے کہ شمع و چراغ صبح کو بجھ جایا کرتے ہیں۔ لُطف اس مضمون کا یہ ہے کہ جس شے کو دلیلِ صبح ٹھہرایا ہے وہ خود ایک سبب ہے منجملہ اسبابِ تاریکی کے۔ پس دیکھا چاہیے جس گھر میں علامتِ صبح مویدِ ظُلمت ہوگی، وہ گھر کتنا تاریک ہو گا!"

غالب کی زندگی کے آخری ایام سبّ و شتم کی حد تک پہنچ جانے والی تنقید کے اُس ہنگامے سے انتہائی بے لطف رہے جو فارسی لغت نویسی پر پہلی بار 1862ء میں "قاطِع برہان" کے نام سے اور پھر 1865ء میں بعد نظرثانی "درفشِ کادیانی" کے عنوان سے شائع ہونے والی اُن کی لسانیاتی تصنیف کو لے کر برپا کیا گیا۔ درجۂ استناد رکھنے والوں کے خلاف رائے ظاہر کرنے کی پاداش میں غالب پر فارسی زبان سے ناواقفیت اور اس کے بعد دوسرے طرح طرح کے الزامات کی بوچھاڑ کر دی گئی۔ گویا کہ کسی کے نامبارک ہاتھوں نے وہ گٹھری کھول دی ہو جس میں سابقہ بُہتان تراشی اور سبّ و شتم کے بھوت بند تھے۔ غالب کے پاس گم نام خطوط آنے لگے، جن میں ان کو عادی شراب خور اور بد مذہب کے القاب سے نوازا جاتا تھا، عذابِ دوزخ سے ڈرایا جاتا تھا اور پُشت در پُشت اُن کے سارے خاندان کو گالیوں کا نشانہ بنایا جاتا تھا۔ بغاوت کی ناکامی، ظلم و تشدد، بہیترے روشن دماغ لوگوں کے پھانسی پانے اور تباہ و برباد ہو جانے کی وجہ سے دہلی

کے مسلمان معاشرے پر طاری حد درجہ انحطاط کے ماحول میں اس طرح کا ردِ عمل ایسا کچھ خلافِ توقع بھی نہیں تھا۔ ظلمت پسندی کا نہ ختم ہونے والا گھور اندھیرا چھایا ہوا تھا۔ اِن حالات میں متعصّب عوام النّاس کے دل و دماغ پر حکم رانی کرنے والے مذہبی پیشواؤں کے لیے اِسلام کا اِستحصال اور بیرونی اور اندرونی دشمنوں سے "اسلام خطرے میں ہے" کا نعرہ بلند کرنا ظاہر ہے کہ بالکل فطری اَمر تھا۔ اس زمانے میں، جسمانی اعتبار سے ٹوٹے ہوئے ہی سہی، لیکن اپنی آزاد خیالی پر قائم اور عقلِ انسانی اور آمدِ صبح پر مضبوطی اور مستقل مزاجی سے یقین رکھنے والے عظیم انسان کی شخصیت اِس انبوہ کے لیے کیسا چیلنج ثابت ہوئی ہوگی اس کا اندازہ لگانا ایسا کچھ مشکل نہیں ہے۔

غالبؔ محسوس کرتے ہیں کہ اُن کی مَوت کی گھڑی قریب آرہی ہے۔

اوراقِ زمانہ درنوشتیم و گزشت
درفنِّ سخن یگانہ گشتیم و گزشت
مے بود دوائے ما بہ پیری غالب
زان نیز بہ ناکام گزشتیم و گزشت

(اوراق کے لکھنے میں جوانی گزری
تدوینِ سخن میں عُمرِ فانی گزری
پیری میں دوا ہماری مے تھی غالبؔ
سو اس میں بھی ناکام زندگانی گزری)

(ترجمہ: مضطر مجاز)

انھوں نے 15/ فبروری 1869ء کو انتقال کیا۔ بہت سے اخباروں نے اپنے قارئین کو شاعر کی مَوت کی اِطلاع پہنچائی۔ میرٹھ کے اخبار نے یعنی اس شہر سے شائع ہونے والے اخبار نے جہاں غالب کے دوست شیفتہ اب رہتے تھے، اِطلاع دی: "نواب نجم الدّولہ مرزا اسد اللہ خاں، المتخلص بہ غالبؔ، مشہور و باکمال فارسی داں نے اِس جہانِ فانی سے کوچ کیا۔ غالبؔ کی عِلمی کام یابیوں اور شاعری میں اُن کے کمال سے اُن کے سبھی ہم عصر واقف ہیں۔ ایسا باکمال شخص شاذ ہی دنیا میں پیدا ہوتا ہے!"

بہتیرے شاعروں نے مرثیے لکھ کر ان کی مَوت پر ماتم کیا۔ الطاف حسین حالیؔ نے بھی ان کی یاد میں ایک قابلِ قدر مرثیہ تحریر کیا۔

غالب کو اہلِ سُنّت کے طریقے کے موافق دفنایا گیا، لیکن جیسا کہ انھوں نے پیش بینی کی تھی اُن کے جنازے پر "شیخ و برہمن"، سُنّیوں اور شیعوں کے مابین جھگڑا پھوٹ

پڑا۔ مؤخر الذکر چاہتے تھے کہ تجہیز و تکفین کے مراسم شیعہ مذہب کے مطابق ادا کیے جائیں۔

جنازے میں ایک جمِ غفیر شریک تھا، جس میں غالب کے احباب اور رشتہ دار بھی تھے اور حالی کے الفاظ میں "شہر کے اکثر عمائد اور ممتاز لوگ" بھی۔ حالی لکھتے ہیں "ہمارے نزدیک بہتر ہوتا کہ شیعہ اور سُنّی دونوں مل کر یا علاحدہ علاحدہ اُن کے جنازے کی نماز پڑھتے اور جس طرح زندگی میں ان کا برتاؤ سُنّی اور شیعہ دونوں کے ساتھ یک ساں رہا تھا، اُسی طرح مرنے کے بعد بھی دونوں فرقے اُن کی حق گزاری میں شریک ہوتے۔" غالب کو جانتے ہوئے اِسلام کے ان دو فرقوں کے ساتھ غالب کے یک ساں برتاؤ کے بارے میں حالی کے الفاظ کے تسلسل میں کہا جا سکتا ہے کہ وہ دونوں کے ساتھ یک ساں حسنِ مزاح کے ساتھ پیش آتے تھے۔

من آن نیم کہ زمرگم جہان بہم نخورد
فغانِ زاہد و فریادِ برہمن یاد آر
(نہیں میں وہ کہ میری موت سے ہلچل نہ ہو برپا
بلک کر رو اُٹھے زاہد، کرے ہے برہمن فریاد)
(ترجمہ مضطر مجاز)

لیکن شاعر کی موت کے بیس سال بعد "یادگارِ غالب" کی تصنیف کے وقت حالی کو پورا یقین نہیں تھا کہ کلامِ غالب کی قسمت میں لمبی عُمر پانا لکھا ہے۔ اِن پچھلے سالوں میں ایک نیا ادب معرضِ وجود میں آگیا تھا جو ایسا لگتا تھا کہ اپنے ولولے کے اعتبار سے اور ادبِ مغرب سے مستعار لی ہوئی نئی اصنافِ ادب کے اعتبار سے اُن تمام روایات سے، جو غالب کی تخلیقات کا سرچشمہ تھیں، بے حد دور تھا۔ حالی لکھتے ہیں: "پس اگر مرزا کو اعلیٰ سے اعلیٰ درجے کا شاعر فرض کر لیا جائے تو بھی اِس زمانے میں اُن کی نظم و نثر کے نمونے پبلک کے سامنے پیش کرنا اور اُن کے مبلغِ کمال کو لوگوں سے روشناس کرانا بہ ظاہر ایک ایسا کام معلوم ہوتا ہے جس کا وقت گزر گیا۔ لیکن ہمارے نزدیک زمانہ کتنی ہی ترقی کیوں نہ کر جائے اس کو قدیم نمونوں سے کبھی استغنا حاصل نہیں ہو سکتا، خصوصاً ہندوستان کی لٹریری ترقی جس قدر مشرقی زبانوں کے قدیم لٹریچر سے وابستہ ہے ایسی یورپ کے موجودہ لٹریچر سے نہیں ہے۔"
اور کچھ زمانہ گزرا اور تبھی غالب بہ حیثیت شاعر اپنے پورے قد و قامت کے ساتھ

# کتابیات

## ماخذ

غالب، مرزا۔ منتخبات۔ فارسی اور اردو سے روسی ترجمہ۔ ترتیب: ظ انصاری۔ فارسی سے

ترجمہ: نتالیا پری گارنا اور گ۔ی۔ علی ایف، اردو سے ترجمہ: ن و گلیبوف۔ پیش لفظ: نتالیا پری گارنا۔ ماسکو، 1980ء

غالب، مرزا۔ غزلیات۔ ترتیب، اردو سے لفظ بہ لفظ ترجمہ اور حاشیے: ل۔ا۔ وسیلوا، پیش لفظ: ب۔گ غفورف۔ ترجمہ: و۔ پتاپووا۔ ماسکو۔ 1966ء

غالب، مرزا اسد اللہ خاں غالب، منتخب آثارِ فارسی، ترتیب و پیش لفظ: ا۔ غفورف۔ دوشنبہ، 1967ء (بہ زبانِ تاجک)

غالب، مرزا۔ گلِ رعنا (غالب کا اردو اور فارسی کلام)۔ پیش لفظ: مالک رام، دہلی، 1970ء (بہ زبانِ اردو)

غالب، مرزا۔ دستنبو۔ لاہور، 1969ء (بہ زبان فارسی)

غالب، مرزا۔ دیوانِ غالب، ترتیب، حاشیے اور پیش لفظ: امتیاز علی عرشی۔ علی گڑھ، 1980ء (بہ زبانِ اردو)

غالب، مرزا۔ کُلیاتِ غالب (فارسی کلام کا مجموعہ)۔ پیش لفظ: الطاف حسین حالی، لاہور، 1965ء

غالب، مرزا۔ مہرِ نیم روز۔ لاہور۔ 1969ء۔ (بہ زبانِ فارسی)

غالب، مرزا۔ پنج آہنگ۔ لاہور۔ 1969ء۔ (بہ زبانِ فارسی)

غالب، مرزا۔ خطوطِ غالب۔ جلد 1، 2۔ لاہور، 1969ء (بہ زبانِ اردو)

# تحقیقی تصانیف


بہ زبان روسی و تاجک:

اسنے ساریف، ا۔ی۔ ہندوستان کی اقوام۔ ماسکو، 1981ء

اسی پوف، ا۔م۔ 1859 ۔ 1857ء کی ہندوستان کی عظیم بغاوت۔ ماسکو، 1957ء

اشرفیان، ک۔ ز۔ تیرھویں صدی سے لے کر وسط اٹھارویں صدی تک عہد وسطیٰ کا ہندوستانی شہر۔ ماسکو، 1983ء

پلادوا، ش۔ مکتوب ہائے اردوے مرزا غالب۔ دوشنبہ، 1966ء (بہ زبانِ تاجک)

سلتی کوف، ا۔و، ہندوستان کے بارے میں خطوط۔ ماسکو، 1985ء

غفارف، ا۔ حیات وایجادیات مرزا اسد اللہ غالب، دوشنبہ، 1965ء (بہ زبانِ تاجک)۔

کراوغلی، خ۔ گ۔ آغوز رزمیہ نظم۔ ماسکو۔ 1976ء

مرزا غالب، مشرق کا عظیم شاعر، مجموعۂ مضامین، ماسکو، 1972ء

ہندوستان۔ ہندوستان کی تاریخ پر مضامین۔ ماسکو، 1959ء

بہ زبانِ اردو:

خورشید الاسلام۔ غالبؔ۔ علی گڑھ۔ 1960ء

حالیؔ، الطاف حسین۔ یادگارِ غالبؔ، جلد1، 2 ۔ کراچی، 1962ء

ظ۔ انصاری۔ غالبؔ شناسی۔ بمبئی۔ 1965ء

عبدالرؤف عروج۔ بزمِ غالبؔ۔ کراچی 1969ء

عرش ملسیانی۔ فیضانِ غالبؔ۔ دہلی، 1977ء

غالبؔ کے لطیفے۔ ترتیب: انتظام اللہ شہابی۔ دہلی۔ سنہ اشاعت نامعلوم۔

ممتاز حسین۔ غالب، ایک مطالعہ۔ کراچی، 1969ء (بہ زبانِ اردو)

اردوئے معلیٰ۔ غالبؔ نمبر۔ شمارہ2، 3، حصہ2، جلد2 ۔ دہلی، 1960ء

تنقیدِ غالبؔ کے سو سال۔ مجموعۂ مضامین۔ لاہور، 1969ء

سب رس، ماہ نامہ۔ غالبؔ نمبر۔ حیدرآباد۔ 1966ء، ستمبر، اکتوبر۔

(بہ زبان اطالوی و انگریزی)

Bausani A, *La Poesia di Ghalib* - Two essays by Ahmed Ali and Alessandro Bausani. Seria Orientale Roma XXXIX. Roma, 1969.

Kirmani Waris, *Evaluation of Ghalib's Persian Poetry*. Aligarh, 1972.

Mahmud, Sayyid Fayyaz, *Ghalib. A critical introduction*. Lahore, 1969.

Malik Ram, *Mirza Ghalib*. Delhi, 1968.

Ralph Russell. N. Y., (ed) *Ghalib, the Poet and his Age*. 1972.

Russell R, and Khursheed-ul-Islam, *Ghalib-Life and letters*. L., 1969.

Spear P. (Delhi). *A historical sketch by Persival Spear*. Ox., 1945.

Spear P. *Twilight of the Mughuls*. Studies in late Mughul Delhi. Chambridge, 1951.

